مُدیر
مولانا محمد اعجاز عرفی قاسمی

مدیر انتظامی
احسن مہتاب

معاون مدیر
اسعد مختار

جلد 2 شمارہ 3 فروری - 2010





Q/25 الصمد روڈ، بٹلہ ہاؤس، جامعہ نگر، نئی دہلی - 25 ٹیلی فیکس: 011-26985943

Rs.200/-

# مشمولات

ایڈیٹر پرنٹر پبلشر نے ایم آر پرنٹر گلی گڑھیا، دریا گنج، نئی دہلی-2 سے چھپوا کر
Q/25، بٹلہ ہاؤس، جامعہ نگر، نئی دہلی-25 سے شائع کیا۔

بسم الله الرحمن الرحيم

# المكتبة الإمدادية

شارع ابراهيم الخليل المسفلة مكة المكرمة

**لصاحبها : عبد الحفيظ ملك عبد الحق**

س.ت : ٤٧٩٥ ـ ٤٠٣١٠٠ ت : ٥٤٧٠٢٨٧ ص. ب : ١٧٢٩

بسم الله الرحمن الرحيم

الحمد لله وحده ، والصلاة والسلام على من لا نبي بعده ، وعلى آله وأصحابه أجمعين .

أما بعد فقد زارنا بدارنا في مكة المكرمة فضيلة الشيخ محمد إعجاز عرفي القاسمي الرئيس العام «لمنظمة علماء الحق لعموم الهند بدلهي» .

وأخبرني تحريرًا وشفويًا بأنهم سيصدرون عددًا عن إمام العصر أنور شاه الكشميري رحمه الله ، وذلك لمجلتهم الشهرية «حُسن تدبير» وطلب مني رسالة مختصرة عما يتعلق به .

ولا شك أن الإمام الحافظ الحجة العلامة الكبير والمحقق الجليل السيد محمد أنور شاه الكشميري له جهود متنوعة في خدمة السنة المطهرة وتحقيق المباحث الدقيقة فيها وفي العلوم الأخرى كما هي معلومة ومعترف بها لدى القاصي والداني .

وبجانب جهوده العلمية من التأليف والتدريس والتحقيق والإفادة له جهود مشكورة وهامة في مكافحة الفتنة القاديانية الكافرة ، فإنه أعد في هذا الميدان مكتبة قيمة ضخمة في الرد على شبه القاديانية وإثبات كفرهم وباطلهم بالحجة والبرهان .

وكذا أعد رجالا من تلاميذه النبلاء بذلوا جهودًا علمية في مكافحة هذه الفتنة الكافرة ، ولاسيما محدث العصر الإمام السيد محمد يوسف البنوري الحسيني الذي قاد حركة شعبية عارمة في جمهورية باكستان الإسلامية في عام ١٩٧٤م نتج عنها أن أصدر البرلمان الباكستاني بالإجماع قرارًا بكفر الطائفة القاديانية بفرعيها واعتبارهم أقلية غير مسلمة .

ومما يدل على إخلاص وتفاني إمام العصر في محبة خاتم النبيين وسيد المرسلين ﷺ مبايعته على مشهد من مئات العلماء لخطيب الأمة وزعيمها السيد عطاء الله شاه البخاري ، ونصبه أميرًا للشريعة ليقود الجهاد والكفاح ضد طائفة القاديانية الكافرة ، فجزاه الله خيرًا كثيرًا عن الإسلام والمسلمين .

وإني من طرفي خاصة ومن جميع منسوبي وأعضاء حركة ختم النبوة العالمية المنتشرين في شتى أنحاء العالم أتقدم بالشكر الجزيل والتقدير من أعماق القلب لفضيلة الشيخ محمد إعجاز عرفي القاسمي ولمجلة «حسن تدبير» وجميع المسئولين عنها لإصدار هذا العدد المبارك .

راجيًا من الباري الكريم أن يتقبله قبولاً حسنًا وينفع به عباده ويجعله سببًا لنشر الحق والرشد والهداية . آمين .

وصلى الله على سيد الرسل وخاتم النبيين سيدنا وحبيبنا وقرة أعيننا ونبينا ومولانا محمد وعلى آله وأصحابه وأزواجه وأتباعه أجمعين ، وبارك وسلم تسليمًا كثيرًا .

صاحب المكتبة الإمدادية

**عبدالحفيظ ملك عبدالحق المكي**

(رئيس حركة ختم النبوة العالمية)

في ١٨ / ١٢ / ١٤٣٠هـ مكة المكرمة

رایزنی فرهنگی سفارت جمهوری اسلامی ایران
دهلی نو

OFFICE OF CULTURAL COUNSELLOR
EMBASSY OF ISLAMIC REPUBLIC OF IRAN
NEW DELHI

شمارہ: 51/9/1775
تاریخ: 01/01/2010

## پیغام

یہ جان کر مجھے بے پناہ مسرت ہوئی کہ آل انڈیا تنظیم علماء حق کا ترجمان سہ ماہی حسن تدبیر کا امام العصر مولانا انور شاہ کشمیری نمبر زیر ترتیب ہے۔ اپنی علمی دینی تبلیغی اور اسلامی خدمات کی بنیاد پر پوری دنیا میں متعارف ہے۔ مجھے خود دیوبند حاضر ہونے کا شرف حاصل ہو چکا ہے اور وہاں کی شخصیات سے ہماری ملاقاتیں بھی ہو چکی ہیں۔ دیوبند کے فضلاء اور ان کے فارغین سے آئے دن ملاقاتیں ہوتی رہتی ہیں اور وہ حضرات خانہ ایران کے پروگراموں میں بھی شریک ہوتے رہتے ہیں۔ ان کے درمیان دیوبند کے اکابر یا دیوبند کے علماء کا جو تذکرہ آتا ہے اس تذکرہ میں ایک قابل اہم اور عبقری شخصیت مولانا انور شاہ کشمیری کی بھی ہے۔

تنظیم علماء حق کے صدر مولانا اعجاز عرفی قاسمی نے اس سے پہلے مختلف شخصیات پر دستاویزی خصوصی شمارے شائع کر کے اردو ادب کی تاریخ یک نمایاں اضافہ کیا ہے اور اب انہوں نے دیوبند کے مایہ ناز اور قابل فخر شخصیت مولانا انور شاہ کشمیری پر یہ ضخیم اور خصوصی شمارہ شائع کر کے انہوں ار العلوم دیوبند کے فاضل ہونے کا اپنا ایک ایسا حق ادا کیا ہے جس کیلئے اہل دیوبند کو تو ان کا ممنون ہونا ہی چاہئے میں بھی ان کا شکر گزار ہوں کہ اس پر انہوں نے مجھ کو علامہ انور شاہ کشمیری سے متعلق کچھ لکھنے کی دعوت دی۔

مولانا انور شاہ کشمیری کے متعلق میں علامہ اقبال کے ان الفاظ میں بس یہی کہہ سکتا ہوں کہ دنیا اپنی ۵ سو سالہ تاریخ میں ایسا عالم پیش کرنے سے ہے۔ مولانا انور شاہ کشمیری مختلف علوم و فنون میں بے پناہ مہارت رکھتے تھے خصوصاً علم حدیث میں ان کی شہرت پوری دنیا میں تھی اور ان کی درسی اور علمی ت کی واضح دلیل یہ ہے کہ ہندو پاک میں جتنے بھی بڑے علماء اور اسلامی اسکالر ہیں یا ماضی قریب میں گذرے ہیں یا جتنی بھی حدیث و تفسیر پر کتابیں گئی ہیں یا جتنی بھی علمی دینی اصلاحی اور اسلامی خدمات انجام دی گئی ہیں ان کے مولف حضرات مولانا انور شاہ کشمیری کے دسترخوان علم پر حاضر باش ہیں اور ان سے ان کا شرف تلمذ حاصل رہا ہے۔ ایک ایسی اہم اور عبقری شخصیت پر یہ خصوصی نمبر شائع کرنے پر میں آل انڈیا تنظیم علماء حق کو مبارکباد پیش کرتا ہوں اور امید کرتا ہوں کہ اس خصوصی دستاویزی شمارے سے پوری ملت اسلامیہ و مسلمانوں کے درمیان علمی، دینی، اعتقادی نیز ہر طرح کے اتحاد کا ہو جائے گا۔

خداوند کریم سے آپ کی توفیقات میں اضافہ کی مزید دعاؤں کے ساتھ —— والسلام

داکتر کریم نجفی
کلچرل کاؤنسلر سفارت جمہوری اسلامی ایران
نئی دہلی

محترم عالی جناب مولانا اعجاز عرفی قاسمی صاحب
سہ ماہی مجلہ حسن تدبیر، نئی دہلی

सलमान खुर्शीद, सांसद
سلمان خورشید، ایم۔پی۔
*Salman Khurshid, M.P.*

D.O. No.372/MOS(I/C)MMA/09

अल्पसंख्यक कार्य राज्य मंत्री (स्वतंत्र प्रभार)
भारत सरकार
وزیر برائے اقلیتی امور (آزادانہ چارج)
حکومت ہند
Minister of State (Independent Charge)
Ministry of Minority Affairs
Government of India

## MESSAGE

I am delighted to know that Husn-e-Tadbir, which is a quarterly journal published by Delhi based All India Tanzeem Ulama-e-Haq, is bringing out a special issue on the life and academic services of prominent scholar of Hadith, Allama Anwar Shah Kashmiri.

Allama Anwar Shah Kashmiri was a religious scholar with strong academic credentials. He was a true nationalist and his life and philosophy inspire all of us to lead a life of compassion, sacrifice and non-violence. His literary contributions brought about far reaching consequences and left a deep impression upon Muslims.

I hope that All India Tanzeem Ulama-e-Haq, New Delhi, which is highlighting such achievements in its special issue, spreads the message of importance of education amongst the Indian Muslims which is a real tribute for his vision to the religion as well as mankind.

(SALMAN KHURSHID)

Date :
Place: New Delhi

Office: 11th Floor, B-1 Wing, Paryavaran Bhawan, C.G.O. Complex, Lodhi Road, New Delhi 110003

Dy. No. 175/I M/FPI/RO
Date 14/11/2010

सुबोध कांत सहाय
**SUBODH KANT SAHAI**

मंत्री
खाद्य प्रसंस्करण उद्योग
भारत सरकार

MINISTER
FOOD PROCESSING INDUSTRIES
GOVERNMENT OF INDIA

**MESSAGE**

I am glad to know that Husn-e-Tadbir, the quarterly journal published by All India Tanzeem Ulama-e-Haq is dedicating its next issue on the life and academic services of prominent scholar of Hadith, Allama Anwar Shah Kashmiri.

I am sending my best wishes for the success of the forthcoming issue of Husn-e-Tadbir.

**(SUBODH KANT SAHAI)**

**Maulana Mohd. Ajaz Urfi Qasmi**
President,
All India Tanzeem Ulama-e-Haq
Q-25, Al-Samad Road, Batla House,
Jamia Nagar,
**New Delhi – 110025**

PANCHSHEEL BHAWAN, AUGUST KRANTI MARG, NEW DELHI-110 049
TEL : (011) 26493889, (011)-23018317 FAX : (011) 26493298, 23018152

**SHEILA DIKSHIT**
CHIEF MINISTER


GOVT. OF NATIONAL CAPITAL TERRITORY OF DELHI
DELHI SECRETARIAT, I.P. ESTATE, NEW DELHI-110002

D.O. NO.:
Dated:


## MESSAGE

It gives me immense pleasure to know that All India Tanzeem Ulama-E-Haq has decided to bring out its quarterly journal Husn-e-Tadbir as a special issue on prominent scholar of Hadith, **Allama Anwar Shah Kashmiri,** a world renowned scholar of Hadith.

His views on Islam and religious tolerance are taken in high esteem. I am sure that the special issue would be able to disseminate all basic tenants of harmony and co-existence.

My best wishes for success of the entire endeavour.

Sheila Dikshit

**(SHEILA DIKSHIT)**


PHONE : OFF. 23392020, 23392030 • FAX : 23392111

SAIYID HAMID, *IAS (Retd.)*
*Former Vice-Chancellor*
*Aligarh Muslim University*
*Chancellor, Jamia Hamdard*
*Secretary, Hamdard Education Society*

Phones: Off. : 2604 8549, 2604 5063
2604 2064, 2604 2370
Res : 2604 2072, 2604 6836

TALIMABAD, SANGAM VIHAR
NEW DELHI - 110 062

# پیغام

تنظیم علماء حق دہلی اپنے ماہی مجلہ ''حسن تدبیر'' کو اکابر علماء کے ذکر خیر کے لئے وقف کر دیا ہے۔ میں مولانا محمد اعجاز عرفی قاسمی صاحب قومی صدر کی خدمت میں اس گرانقدر کوشش کے لئے ہدیہ تبریک پیش کرتا ہوں۔

والسلام۔

خیر اندیش

سید حامد

مولانا محمد اعجاز عرفی قاسمی صاحب
قومی صدر آل انڈیا تنظیم علماء حق دہلی
الصمد روڈ ث الله ہاؤس، جامعہ نگر، نئی دہلی۔ ۲۵

Fax: 91-11-2604 8843, 91-11-2604 2030, 91-11-2604 6365 E-mail: secretaryhes@bol.net.in hesdelhi@hotmail.com

MUFTI MUHAMMAD TAQI USMANI
Vice President Jamia Darul-Uloom Karachi - Pakistan

المفتي محمد تقي العثماني
نائب رئيس جامعة دار العلوم كراتشي-باكستان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ تعالیٰ ونصلی علی رسولہ الکریم

مولانا محمد اعجاز عرفی قاسمی صاحب زید مجدہم کی زبانی یہ معلوم کرکے مسرت ہوئی کہ ان کے زیر ادارت مجلہ "حسن تدبیر" امام العصر حضرت علامہ محمد انور شاہ صاحب کشمیری قدس سرہم پر ایک خصوصی اشاعت کا اہتمام کر رہا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ حضرت شاہ صاحب قدس سرہ کی شخصیت جیسی جامع العلوم تھی، اور اُن کی تحقیقات جتنی قابلِ قدر اور چشم کشا ہیں، ابھی تک اُن پر تحقیق کا کام تشنہ ہی رہا ہے اور ضرورت ہے کہ حضرت کے علمی افادات کی مزید تشریح و توضیح اور ان کے دکھائے ہوئے راستوں پر مزید تحقیق کا کام ہو۔ امید ہے کہ ان شاء اللہ "حسن تدبیر" کا یہ خصوصی شمارہ اس ضرورت کو پورا کرنے میں اہم کردار ادا کرے گا۔ دل سے دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اسے اپنی بارگاہ میں شرفِ قبول عطا فرمائیں، اور یہ نافع خاص و عام ثابت ہو۔ آمین۔ وباللہ تعالیٰ التوفیق۔

بندہ

محمد تقی عثمانی عفی عنہ

۹ شعبان ۱۴۳۰ھ

Jamia Darul-Uloom Karachi
Korangi Industrial Area,

جامعة دار العلوم كراتشي

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم


Jamiat-ul-Uloom-il-Islamiyyah

Allama Muhammad Yousuf Banuri Town

Karachi Pakistan.

جامعۃ العلوم الاسلامیۃ

علامہ محمد یوسف بنوری ٹاؤن

کراچی ۷۴۸۰۰ پاکستان


Date. ______

Ref. No. ______

یہ سن کر بے حد خوشی اور مسرت ہوئی کہ "آل انڈیا تنظیم علمائے حق،، دہلی نے مسلمانوں کی راہ نمائی، ان کو اپنے اسلاف واکابر سے متعارف اور ان کی خدمات وکارناموں سے آگاہ کرنے کا مبارک سلسلہ شروع کیا ہے۔ چنانچہ اس کے لئے تنظیم کے جنرل سیکریٹری مولانا محمد اعجاز عرفی القاسمی کی ادارت میں دہلی سے ایک علمی وتحقیقی مجلہ سہ ماہی "حسن تدبیر،، بھی جاری کیا ہے، جس نے اپنی مختصر مدت اجراء میں تین خصوصی نمبرات شائع کر کے مسلمانوں کے قلوب میں اپنے لئے ایک جگہ بنالی ہے۔

اس مجلہ کی جانب سے اب تک جن تین شخصیات پر خصوصی نمبرات آئے ہیں، ان میں سے ایک حکیم الاسلام حضرت مولانا قاری محمد طیب قاسمیؒ، مہتمم دارالعلوم دیوبند ہیں تو دوسرے مجدد ملت وحکیم الامت حضرت مولانا محمد اشرف علی تھانویؒ اور تیسرے حضرت مولانا محمد انظر شاہ کشمیریؒ ہیں۔

سہ ماہی حسن تدبیر کا اگلا منصوبہ حضرت مولانا محمد انور شاہ کشمیریؒ کی حیات وخدمات پر ایک خصوصی اشاعت ہے۔ بلاشبہ اخلاف کا فرض ہے کہ وہ اپنے اسلاف کی حیات وخدمات سے امت کو متعارف کرائیں اور امت کو ان کے نقش قدم پر چل کر کامیاب زندگی گزارنے کی ترغیب دیں۔

حضرت شاہ صاحبؒ وسعت معلومات، علم حدیث کے لئے غیر معمولی حافظہ ذکاوت، قوت مطالعہ، متون وشروح حدیث کی اطلاع، رجال وتاریخ، جرح وتعدیل، طبقات رواۃ کی واقفیت، تقویٰ، زہد اور ورع ہر ایک میں قدرت نے آپ کو وافر حصہ عطا فرمایا تھا۔

ہماری جامعہ کے مؤسس حضرت بنوری نور اللہ مرقدہ کو حضرت محدث کشمیریؒ سے محبت ہی نہیں بلکہ والہانہ عشق تھا، حضرت بنوریؒ نے آپ کے علوم ومعارف کو اپنے قلب میں جذب کرلیا تھا اور زندگی بھر انہیں کا تذکرہ ورد زبان تھا، جس سے آپ اپنے شیخ کے علوم وعرفان کے مرجع اور ترجمان بن گئے تھے اور اپنے شیخ کے خصوصی اوصاف ومزایا کے اظہار کے لئے "نفحۃ العنبر فی حیاۃ الشیخ محمد انور،، تحریر فرمائی۔

اس کے ساتھ ہم سہ ماہی مجلہ "حسن تدبیر،، کے ذمہ داران اور خصوصاً مولانا محمد اعجاز عرفی القاسمی کو اس عزم وہمت اور حسن کارکردگی پر خراج تحسین پیش کرتے ہیں۔

عبد الرزاق اسکندر

۹/۸/۱۴۳۰ھ

۱/۸/۲۰۰۹ء


P.O. Box: 3465 Karachi Code No. 74800, Phone: (0092-21) - 4913570 - 4912683 - 4915966 - 4123366 - 4121152

Fax: (0092-21) - 4919531, Karachi Pakistan. URL: www.banuri.edu.pk . E-mail: info@banuri.edu.pk

**Mohamed Shamshad A. Factory**
**All Kinds for Oud & Oriental**
Lic. No.: 1/88
C.R.: 4030137497

**مصنع محمد شمشاد عبدالغفار**
انتاج عطورات متنوعة ودهن العود
ترخيص صناعي رقم ١/٨٨
س.ت ٤٠٣٠١٣٧٤٩٧

Date ..................                                                  التاريخ ..................

محترم مولانا محمد اعجاز عرفی قاسمی صدر آل انڈیا تنظیم علماء حق

السلام علیکم

ماہنامہ ''حسن تدبیر'' اردو صحافت میں ایک نمایاں مقام اپنے خصوصی نمبرات کی وجہ سے حاصل کر چکا ہے اس سے پہلے آپ نے حسن تدبیر کے جو خصوصی شمارے نکالے وہ میری نظروں سے گزر چکے ہیں اب علامہ انور شاہ کشمیری کی عبقری شخصیت پر آپ نے جو خصوصی شمارہ نکالنے کا ارادہ کیا ہے اس سے بے پناہ مسرت ہوئی اللہ تعالیٰ آپ کو اس اس عظیم مقصد میں ہر طرح کی کامیابی سے سرفراز کرے۔
تنظیم علماء حق قومی، ملی، دینی اور تعلیمی جہت سے جو نمایاں خدمات انجام دے رہا ہے اس کے لئے مبارک باد قبول فرمائیں میں دعا گو ہوں کہ اللہ تعالیٰ دارین کی ہر منزل پر آپ کو سرخروئی نصیب کرے۔ آمین!

(مولانا) محمد شمشاد قاسمی

**Mohammad Rafi Usmani**

Mufti & President Darul-Uloom Karachi,Pakistan
Ex-Member Council of Islamic Ideology Pakistan

رئیس الجامعۃ لدار العلوم کراتشی والمفتی بھا
عضو مجلس الفکر الاسلامی جمہوریۃ باکستان الاسلامیۃ سابقاً

التاریخ ۲۱ رشعبان ۱۴۳۰ھ مطابق ۱۳ راگست ۲۰۰۹ الرقم ______

محترم جناب مولانا محمد اعجاز عرفی قاسمی صاحب
قومی صدر آل انڈیا تنظیم علماء حق دہلی۔

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

گرامی نامہ مؤرخہ ۲۵/۷/۲۰۰۹ء ''سہ ماہی حسن تدبیر دہلی'' کے ساتھ نظر نواز ہوا، ''حسن تدبیر'' کا یہ تحفہ میرے لئے بہت باعث مسرت ہے، اللہ تعالی آپ کو اس کی جزائے خیر عطا فرمائے۔

امام العصر حضرت علامہ سید محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کی عظیم شخصیت کے حوالے سے آپ نے خصوصی شمارہ نکالنے کا جو نیک عزم کیا ہے، اس سے بھی مسرت ہوئی، میری دعا ہے کہ اللہ تعالی اس عظیم مقصد میں آپ کو حسن تدبیر کے ساتھ بہترین کامیابی عطا فرمائے۔

حضرت علامہ۔ قدس اللہ سرہ۔ میرے والد ماجد مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب۔ رحمۃ اللہ علیہ۔ کے ایسے استاذ محترم تھے کہ جن سے انہوں نے بہت استفادہ کیا، ہم اپنے والد ماجد رحمۃ اللہ علیہ سے بکثرت دوران درس بھی، دوران مجلس بھی، اور روز مرہ کی علمی گفتگو میں ان کی علمی عبقریت، اور قوت حافظہ کے حیرت انگیز واقعات، غیر معمولی علمی شغف، انتہائی سادگی اور بھول پن کے سبق آموز ملفوظات و واقعات کثرت سے سنتے رہے ہیں، اور میں بھی ان میں سے کئی واقعات و ملفوظات اپنے بیانات و مواعظ اور طلبہ سے خطاب کے دوران سناتا رہتا ہوں۔ حضرت علامہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ سے عقیدت و محبت کے جذبات کا شدید تقاضا تو یہی تھا کہ ''حسن تدبیر'' کے اس خاص شمارے کے لئے ضرور کچھ لکھتا، لیکن جسمانی قوۃ کا انحطاط، اور ہمہ وقتی مشاغل کا ہجوم اس کی مہلت نہیں دیتا۔

اس مبارک ارادہ پر مبارک باد قبول فرمائیے، میری دعا ہے کہ یہ شمارہ جلد از جلد نہایت حسن و خوبی اور جامعیت کے ساتھ جلوہ گر ہو، اور عامۃ المسلمین کے لئے عموماً اور علمی حلقوں کے لئے خصوصاً گراں قدر علمی دستاویز ثابت ہو۔

اللہ تعالی اس دعا کو قبول فرمائے، اور آپ کی ہر قدم پر دستگیری فرمائے۔ آمین۔

والسلام
[signature]
(محمد رفیع عثمانی عفا اللہ عنہ)
رئیس الجامعہ دار العلوم کراچی

Jamia Darul Uloom Karachi Pakistan P.C: 75180 جامعۃ دار العلوم کراتشی باکستان الرمز البریدی ۷۵۱۸۰
Ph: 0092-21-5049774 - 5031733 - Fax: 5032366 - 5041923
Email: jamiadarulolumkhi@hotmail.com Website: www.darululoomkhi.edu.pk

5394455

FAROOQ-E-AZAM

**مرکزی جامع مسجد الفاروق**

**مدرسہ اسلامیہ فاروقِ اعظم**

حوالہ نمبر ________ محمود آباد نمبر 6 گلی نمبر 2 کراچی - پوسٹ کوڈ نمبر 75460 تاریخ ________

مولانا محمد اعجاز عرفی قاسمی صاحب دامت برکاتہم کی زبانی یہ معلوم ہوا ان کی زیر ادارت مجلہ حسن تدبیر امام العصر حضرت مولانا علامہ محمد انور شاہ صاحب کشمیری پر ایک خصوصی اشاعت کا اہتمام کر رہا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ حضرت شاہ صاحب کی شخصیت جیسی جامع العلوم تھی اور ان کی تحقیقات جتنی قابل قدر اور چشم کشا ہے ابھی تک ان پر تحقیق کا کام تشنہ ہی رہا ہے حضرت شاہ صاحب کا وسعت معلومات علم حدیث کے لیے غیر معمولی حافظہ ذکاوت قوت مطالعہ متون وشرح حدیث کی اطلاع تقوی، زہد اور ورع ہر ایک میں قدرت نے آپکو وافر حصہ عطا فرمایا۔ اور خاص طور پر مسئلہ ختم نبوت پر حضرت انور شاہ کشمیری نے جس طرح کام کیا وہ قابل قدر اور لائق تحسین ہے اور مسئلہ ختم نبوت میں حضرت شاہ جس طرح سب علماء کو ایک ہی پلیٹ فارم پر لے کر چلے وہ حضرت کا ہی کمال اور انکی ہی محنت تھی اور مسئلہ ختم نبوت حضرت علامہ انور شاہ کی الف سے شروع ہوا اور حضرت علامہ محمد یوسف بنوری کی ی پر اختتام پذیر ہوا۔ اور حضرت بنوری حضرت کشمیری کے شاگرد خاص تھے۔ حضرت انور شاہ کو اللہ تعالی نے بے مثال حافظہ عطا فرمایا تھا۔ اور ایک مرتبہ جو کتاب پڑھ لیتے وہ انھیں حفظ ہو جایا کرتی تھی آپ دارالعلوم دیوبند کا کتب خانہ کہلاتے تھے۔ درحقیقت حضرت شاہ قرن اولی کے قافلے والوں میں سے تھے جو اس زمانے میں آئے۔

آس امیر یا تنظیم العلماء حق کے جنرل سیکریٹری مولانا محمد اعجاز عرفی قاسمی صاحب دامت برکاتہم جس طرح مجلہ حسن تدبیر میں اکابر علماء کا تذکرہ کرتے ہیں یہ درحقیقت بہت بڑا اور عظیم کام ہے اور مسلمانوں کو اپنے اسلاف اور اکابر کے کارناموں سے آگاہ کرتے رہتے ہیں اور مولانا اعجاز عرفی قاسمی کا یہ عمل ان کے لیے ذخیرہ آخرت ہوگا۔ اور حضرت قاسمی صاحب دامت برکاتہم جس طرح یہ عمدہ کام کر رہے ہیں اس کی مثال ایسی ہے جیسے دریا کو کوزہ میں بند کر دیا ہو۔ حضرت مولانا محمد اعجاز عرفی قاسمی نے ہمارے مدرسہ اسلامیہ فاروق اعظم میں تشریف لا کر حضرت نے مجھے حسن تدبیر بیاد حضرت انور شاہ کشمیری پیش کیا جس پر میں حضرت کا تہہ دل سے مشکور ہوں۔ اور حضرت کی ہمارے ادارے اور علاقہ پر آمد پر اہل محلہ اور انتظامیہ حضرت کو بڑی قدر کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔

اللہ پاک حضرت مولانا محمد اعجاز عرفی قاسمی کو اور انکی تنظیم کو ہمیشہ کے لیے وقف دین کے لیے قبول فرمائے (آمین)

فقط

مولانا قاری اللہ داد
جنرل سیکریٹری تنظیم العلماء، پاکستان
مدیر و بانی مدرسہ اسلامیہ فاروق اعظم
محمود آباد نمبر 6، کراچی پاکستان۔

Darus Salam Islamic Centre

دارالسلام اسلامی مرکز

DELHI GATE, MALERKOTLA
148023 PUNJAB INDIA

TEL, FAX-01675-251201

۲۳ شوال المکرم ۱۴۳۰ھ
۱۳ اکتوبر ۲۰۰۹ء

## پیغام

بڑی خوشی ہوئی کہ آل انڈیا تنظیم علماء حق محدثِ عصر حضرت علامہ انورشاہ کشمیری علیہ الرحمہ پر خصوصی مضامین کا مجموعہ شائع کر رہی ہے۔

ان علماء کی خدمات کا دائرہ اتنا وسیع ہے کہ اگر اس کو سمیٹنا چاہیں تو سمیٹنا مشکل ہے۔ محدث حضرت علامہ انورشاہ ایسی جامع شخصیت تھے کہ علم کے ہر موضوع پر انھوں نے ایک بڑا علمی ذخیرہ آنے والوں کے لئے چھوڑا ہے ان کی خدمات کے نقوش صدیوں تک تابندہ رہیں گے۔ علمی خدمات کے علاوہ ان کا تقویٰ، پرہیزگاری اور محتاط دینی زندگی آنے والی نسلوں کے لئے مشعل راہ بنی رہے گی۔

مجھے امید ہے کہ یہ بابرکت تذکرہ لوگوں کے لئے بھی مفید ہوگا اور بارگاہِ حق میں بھی قبولیت حاصل کرے گا۔

(مفتی) فضیل الرحمٰن ہلال عثمانی

Mohammed Tayyeb Qasmi
M.A.
Founder:
DARUL ULOOM FAIZ-E-MUHAMMADI
Undertaken by:
Iqra Educational & Technical Foundation
Ph.: (0091-5522) 244160

Ref.........

Date.........

گرامی محترم مولانا محمد اعجاز عرفی صاحب

السلام علیکم ورحمۃ اللہ

مکتوب عالی نے مشرف فرمایا۔

خاتم المحدثین حضرت علامہ کشمیریؒ پر سہ ماہی مجلہ حسن تدبیر کی خصوصی اشاعت کے پروگرام سے بیحد مسرت ہوئی۔

آپ "آل انڈیا تنظیم علماء حق" کے پلیٹ فارم سے بڑی مدت قلیل میں موجود اعلیٰ شخصیات کی عمدہ کارگذاریوں پر ایوارڈوں کی نوازش سے اور گذشتہ عظیم شخصیات پر سہ ماہی "حسن تدبیر" کی خصوصی اشاعتوں کے تسلسل کی جو بساط بچھائی ہے وہ جہاں تنظیم علماء حق کے برتر "حسن تدبیر" کی علامت ہے وہیں آپ کے اکیڈمک فکر کی غماز بھی۔

اسلام کی عظیم شخصیات پر یہ تسلسل ہندوستان کے دیگر رسائل وجرائد کو منہ چڑھانے لگا ہے اس سے آل انڈیا تنظیم علماء حق کا قد تمام دیگر تنظیموں سے اونچا اٹھنے لگا ہے اس لئے تنظیم کی عظمتوں کو سلام

آپکا خیر اندیش
محمد طیب القاسمی گورکھپوری

ہتھیا گڑھ، لچھمی پور، ضلع مہراج گنج (گورکھپور) یوپی پن-273162
Hathiagarh, Lakshmipur, Distt.-Mahrajganj, (Gorakhpur) U.P.-27316..

**Jamia Islamiyyah Talim ul Qur'an**
Jamia Masjid Al-Falah, P.E.C.H.S.,
Karachi, Pakistan.
Ph 4547201


Ref ________ Date ________

باسمہ تعالیٰ

الحمد للہ وحدہٗ والصلوٰۃ والسلام علیٰ من لا نبی بعدہٗ!

احقر کو یہ جان کر بے حد مسرت ہوئی کہ ماہنامہ حسن تدبیر دہلی کے خصوصی نمبر تسلسل کے ساتھ منظر عام پر آ رہے ہیں۔ اور اکابر دیوبندؒ کی حیات اور انکی شخصیت کے مختلف پہلوؤں کو نمایاں کرنے اور ایسی نابغۂ روزگار ہستیوں کے تعارف اور تجدید دین و احیائے سنت سے متعلق انکی لازوال کوششوں اور کاوشوں سے امت مسلمہ کو آگاہ کرنے کا مؤثر ذریعہ بن رہے ہیں۔ امید ہے کہ ان خصوصی نمبرات و مجموعات کا تسلسل ان شاء اللہ تعالیٰ جاری رہیگا۔ اس عظیم الشان کام کا سہرا آل انڈیا تنظیم علمائے حق کے جنرل سکریٹری اور دیگر محترم اراکین حضرات کے سر جاتا ہے جو درحقیقت اپنے اسلاف اکابر اہل حق علمائے دیوبندؒ سے رشتہ استوار کرنے کی ایک منفرد اور مؤثر سعی بلیغ ہے۔ لَقَدْ كَانَ فِي قَصَصِهِمْ عِبْرَةٌ لِأُولِي الْأَلْبَابِ۔ ان خصوصی نمبروں کے لئے ٹھوس علمی و تحقیقی مواد مہیا کرنے اور ان اکابرین کے مختلف گوشہ ہائے حیات کو اجاگر کرنے کے لئے اہل علم حضرات کے جذبہ کو مہمیز کرنے میں مخدوم محترم حضرت مولانا محمد اعجاز عرفی قاسمی زید مجدہم مدیر حسن تدبیر کا بہت بڑا دخل ہے، جنکی جہد مسلسل، محنت اور لگن کے بغیر یہ گنج ہائے گراں مایہ ہمارے ہاتھ لگنا مشکل تھا۔ جزاہ اللہ عنا وعن المسلمین خیر الجزاء۔ حضرت مولانا قاسمی مدظلہ نے گذشتہ برس احقر کو بعد لطف و عنایت دو نمبر پیش فرمائے، جو حضرت حکیم الامت مجدد الملت مولانا اشرف علی تھانویؒ اور حضرت حکیم الاسلام قاری محمد طیب قاسمیؒ کی حیات و خدمات سے متعلق مضامین پر مشتمل تھے۔ اس سال جب حضرت سے ملاقات ہوئی تو آپ نے مزید ایک خصوصی نمبر عطا فرمایا جو فخر دیوبند حضرت مولانا انظر شاہ کشمیریؒ کے ذکر خیر پر مشتمل تھا دراصل یہ حضرت مولانا قاسمی صاحب کی محبت اور خلوص ہے اور احقر پر انکی کرم نوازی ہے۔ جسکے لئے ناچیز ان کا بے حد ممنون احسان ہے۔ ساتھ ہی آپ نے ایک خط بھی دیا جس میں چوتھے خصوصی نمبر کا ذکر تھا جو ان شاء اللہ حضرت امام العصر حافظ الاثر علامہ محمد انور شاہ کشمیری قدس اللہ سرہٗ کے ذکر خیر پر مشتمل ہوگا۔ یہ خوشخبری پاکر بڑی روحانی مسرت ہوئی۔ ساتھ ہی آپ نے اس خصوصی نمبر کے لئے احقر کو بھی کچھ تاثرات لکھ کر دینے کا حکم فرمایا، جس کے لئے یہ ظلوم و جہول اپنے اندر استعداد نہیں پاتا بلکہ یہ تہی دامن ہے، چہ نسبت خاک را با عالم پاک۔ یقیناً دور حاضر کے بعض ارباب فضل و کمال و اہل دانش و بینش فرد اسی صفت کے حامل اور اس پائے کے عالم و فاضل ہونگے جو حضرت امام العصر کشمیریؒ کی حیات مبارکہ پر ہر پہلو سے کما حقہٗ روشنی ڈال سکیں گے۔ احقر کو تو صرف یہی اشتیاق ہوا کہ پہلی فرصت میں جلد از جلد یہ شاہکار بھی منظر عام پر آجائے تاکہ ہم اس سے مستفید ہو سکیں۔ ساتھ ہی تعمیل حکم کے لئے ذیل میں چند سطور تحریر کرکے اپنے آپ کو اس نمبر کے لکھنے والوں میں شامل کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔

حضرت امام العصر علامہ انور شاہ کشمیری نور اللہ مرقدہٗ کے تعمق و تبحر علمی، دقت نظر، وسعت و رفعت مطالعہ، برجستگی، بے پناہ ذہانت و ذکاوت، حاضر جوابی اور ان جیسی لاتعداد علمی خوبیاں و کمالات ہیں جن سے متعلق تحریری مواد فراہم کرنے کی جسارت وہی خوش نصیب حضرات کر سکیں گے جو کانوا احق بہا و اھلہا کا مصداق ہوں۔ اپنے اساتذہ و مشائخ کے ذریعہ زمانہ طالب علمی سے یہ بات کانوں میں پڑتی رہی کہ اسلام کی آخری پانچ صدیاں ایسی ہمہ جہت علمی اور بے مثال شخصیت پیش کرنے سے عاجز ہیں۔

Jamia Islamiyyah Talim ul Quran
Jamia Masjid Al-Falah, P.E.C.H.S.,
Karachi, Pakistan
Ph : 4547201

جامعۂ اسلامیہ تعلیم القرآن
جامع مسجد الفلاح، پی ای سی ایچ ایس، کراچی، پاکستان

Ref ____________ Date ____________

باسمہ تعالیٰ

علمِ حدیث اور متعلقاتِ حدیث سے شغف رکھنے والے اور برس ہا برس اس دشت کی سیاحی کرنے والے یہ جانتے ہیں کہ حضرت شاہ صاحبؒ کی شان کیسی ارفع و اعلیٰ تھی، معدوم النظیر تھی۔ اب خواہ وہ متعارض احادیث میں تطبیق کے اعتبار سے ہو یا قرآن و حدیث میں مطابقت کے اعتبار سے ہو، احادیث کا صحیح محمل بیان کرنے کے اعتبار سے ہو یا احادیث سے اُن فتنوں کا سدِ باب کرنے سے متعلق ہو جو اسلامی تعلیمات پر حملہ آور ہیں۔ فقہ حنفی کے ترجیحی دلائل کے اعتبار سے ہو یا حدیث کے فصاحتی و بلاغتی گوشوں کے انکشاف سے متعلق ہو، معترضین کے بے بنیاد دلائل کا احادیث کی روشنی میں رد اور ان کا مکمل تعقب ہو یا رجالِ احناف کی برتری و نزاہت کا بیان ہو، جا بجا نحو و صرف کے رموز و نکات ہوں یا لغت و ادبِ عربی میں دستگاہ ہو، اصولِ حدیث و اصولِ فقہ کے مباحث ہوں یا حدیث کے اعجازی پہلو کی اجاگری، تردیدِ مرزائیت و فتنۂ قادیانیت کی سرکوبی کے لیے ذخیرۂ احادیث سے یاقوت و مرجان کی جستجو ہو یا دیگر معاصر فتنوں کی تردید، غرض یہ کہ کہاں تک عرض کیا جائے کہ ہر ہر پہلو سے لکھنے والے تشنگی
اور ہر گوشہ سے اجاگر کرنے کی کوشش کریں گے۔ اتنا ضرور ہے کہ ایسی عہد ساز جامع ہر جہت اور مجتہدانہ شان رکھنے والی ہستی کے کارہائے نمایاں کا صرف ایک خصوصی ایڈیشن کے ذریعے احاطہ ممکن نہ ہو سکے گا، بلکہ ایک تعارفی جھلک پیش کی جا سکے گی۔ جبکہ بزبانِ اردو "حیاتِ انور" اور "نقشِ دوام" اور بزبانِ عربی "نفحۃ العنبر" جیسے بھی اپنی مہک اور رعنائیاں بکھیر رہی ہیں۔

اہلِ علم و دانش اور اربابِ فضل و کمال بخوبی اس حقیقت سے آشنا ہیں کہ محض حسنِ عقیدت کے جذبہ سے مغلوب ہو کر مبالغہ آرائی سے کام نہیں لیا جا رہا ہے، بلکہ حضرت الامام کشمیریؒ سے شرفِ تلمذ حاصل کرنے والے برس ہا برس میں ان کی بلندی پرواز کو نہ پا سکے تو ہم و شما کس شمار میں ہیں۔ متنبی نے جس کے لیے بھی کہا مگر احقر حضرت امام العصرؒ کی عبقری شخصیت کو اس شعر کے ذریعہ محسوس کرنے کی ناکام کوشش کر رہا ہے ؎

مَضَتِ الدُّهُورُ وَمَا أَتَيْنَ بِمِثْلِهِ
وَلَقَدْ أَتَى فَعَجَزْنَ عَنْ نُظَرَائِهِ

خاکپائے علمائے دیوبندؒ
(دستخط)

MADRASA ARABIA TAHFEEZ-UL-QURAN
JAMIA MASJID RAHMANIA

Phone: 4914858-4919023, Fax: 4919523

Mujahidabad, Gali No 8, K.M.C. Sports Complex, Kashmir Road, Karachi.

مدرسہ عربیہ تحفیظ القرآن جامع مسجد رحمانیہ

Ref ______ تاریخ ______

Date ______ حوالہ نمبر ______

مدرسہ عربیہ تحفیظ القرآن الکریم کراچی میں مولانا محمد اعجاز عرفان القاسمی
کی آمد پر ان سے گفتگو کے دوران معلوم ہوا کہ آل انڈیا تنظیم علمائے حق دہلی
کا ترجمان ماہنامہ حسن تدبیر کا آئندہ شمارہ امام العصر علامہ انورشاہ کشمیری
رحمۃ اللہ علیہ کی علمی خدمات اور محدثانہ کارناموں پر مشتمل ہوگا۔
اس سے پہلے بھی اکابر واسلاف کی خدمات سے آگاہ کرنے کا جو مبارک سلسلہ
تنظیم نے شروع کیا ہے وہ پوری امت کیلئے ایک مستحسن اقدام ہے
اب مولانا انورشاہ کشمیریؒ کے علمی عملی کمالات سے نئی نسل کو واقف کرانے
کیلئے حسن تدبیر کا جو خصوصی شمارہ آرہا ہے اس کیلئے میں دل کی گہرائیوں سے
ہدیہ تبریک پیش کرتا ہوں اور حضرت کشمیری رحمۃ اللہ علیہ سے متعلق
یہ عرض کرتے اس خصوصی شمارے کا سراپا منتظر ہوں

ناز ہو جس پر بصیرت کو وہ فرزانہ تھے آپ
واقعہ ہے بے بہا زندہ کتب خانہ تھے آپ

والسلام
مولانا قاری عبدالمنان انور
کراچی پاکستان
۱۴ شعبان
۱۴۳۰ھ

Reg. No. 772

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

AL-JAMEATUL ISLAMIAH QASIM-UL-ULOOM
Qasba Zamania, Distt. Ghazipur, U.P. (INDIA) Pin. 232329
S. Ahmed Shaheed Road, Madani Nagar, (Darsha)
Ph : 05497-252280 (M) 09415888218

الجامعۃ الاسلامیہ قاسم العلوم
قصبہ زمانیہ ضلع غازیپور
(یوپی) الہند

Ref. No

Date 19/01/2010

## لفظ تبریک

دینی وعلمی حلقوں کے لئے یہ بات باعث مسرت ہے کہ آل انڈیا تنظیم علما حق کا ترجمان سہ ماہی ''حسن تدبیر'' امام العصر حضرت مولانا انور شاہ کشمیری پر خصوصی شمارہ شائع کرنے جارہا ہے۔ مشاہیر پر خصوصی نمبرات شائع کرنے کی وجہ سے سہ ماہی ''حسن تدبیر'' کا موجودہ اردو صحافت میں نمایاں مقام حاصل ہے۔ علامہ انور شاہ صاحب اپنی عبقریت۔ وسعت مطالعہ اور تعمق علمی جیسی خداداد صلاحیت کی وجہ نابغہ روزگار شخصیات میں سے ہیں میں ایسی اہم اور عبقری شخصیت پر خصوصی نمبر کی اشاعت پر آل انڈیا تنظیم علما حق کے صدر مولانا اعجاز عرفی قاسمی صاحب کو تمام فضلا دیوبند اور اپنی طرف سے دلی مبارک باد پیش کرتا ہوں اور امید کرتا ہوں کہ آئندہ مشاہیر پر خصوصی اشاعتوں کے ذریعہ اپنی نوجوان نسلوں اسلاف کی سوانح سے شادکام کرتے رہے گے۔

فقط

محمد ازہر اسعدی

مولانا محمد ازہر اسعدی
الجامعۃ الاسلامیہ قاسم العلوم
قصبہ زمانیہ غازی پور

# زندہ کتب تھے آپ

مولانا محمد اعجاز عرفی قاسمی

سید انور شاہ فخر دینِ حق بحر العلوم — دور حاضر میں دلیل الصحابہ کالنجوم

درحقیقت دانش آگاہ احادیث رسول — منکشف تھے آپ پر سب قرنِ اوّل کے اصول

ترمذی، مسلم، بخاری کے مثیل بے مثال — فیض یابِ درس حکمت فخر اربابِ کمال

عمر بھر یوں خدمتِ اسلام فرماتے رہے — دین ابراہیم کے اسرار سمجھاتے رہے

روح پر عرفان ختم المرسلین طاری رہا — علم دین کی پروش کو ہر نفسی جاری رہا

ناز ہو جس پر بصیرت کو وہ فرزانہ تھے آپ — معدن علم و ہنر زندہ کتب خانہ تھے آ

ذہن میں روشن تھے کتنے جزئیات وکلیات — آپ کے دم سے ملی شانِ اکابر کو حیات

عہد ختم المرسلین کا سب کو شیدا کردیا — مسئلہ ختمِ نبوت کا ہویدا کردیا

عارضی پرنور تھا خورشید افلاکِ کمال — حق نے بخشا آپ کو ایسا عروج بے مثال

آئینہ خورشید انور کو دکھا سکتا نہیں

خامۂ عرفیؔ بھی اس رفعت کو پاسکتا نہیں

**دیوبند** کی علمی تاریخ نہایت زریں رہی ہے۔ دیوبند نے ایسے دانائے راز اور نابغہ روزگار شخصتیں پیدا کی ہیں کہ ہر شخصیت اپنی ذات میں آفتاب ومہتاب ہے۔ کوئی بھی شعبہ حیات ہو علمائے دیوبند کے تفوق اور عظمت کے نشانات بآسانی تلاش کیے جاسکتے ہیں خاص طور پر مذہبی علوم اور ادبیات کے باب میں علمائے دیوبند کی خدمات آب زر سے لکھنے کے قابل ہیں۔

اسی سلسلہ علم وفضل کی ایک تابناک کڑی علامہ انور شاہ کشمیریؒ کی شخصیت بھی تھی۔ جن کی موجودگی نے دیوبند کی علمی تابناکی میں نہ صرف اضافہ کیا بلکہ ان کی وجہ سے دیوبند کو ان علاقوں اور ان ذی علم شخصیتوں میں بھی عظمت وشہرت نصیب ہوئی جو دیوبند سے فکری اور لسانی اعتبار سے نہ صرف نامانوس اور اجنبی بلکہ کسی حد تک متنفر بھی تھے۔ دیوبند کی دانش گاہ کے علماء کو غریب عجمی سمجھ کر نظر انداز کرنے والے عرب علماء نے بھی علامہ انور شاہ کشمیریؒ کی وسعت علمی اور کشادہ نظری کا برملا اعتراف کیا۔ علامہ علی یمنی مصری جو حنبلی تھے اور علماء دیوبند کو علمی اور لسانی اعتبار سے حقیر وفقیر سمجھتے تھے انہوں نے جب علامہ انور شاہ کشمیریؒ کے درس میں شرکت کی اور حدیث کے نکات سنے تو یہ کہا:

> ''میں نے شام سے ہندوستان تک کا سفر کیا اکثر بلاد اسلامیہ کی سیاحت کر چکا ہوں خود مصر میں صحیحین کا درس دیا لیکن اس شان کا عالم میری نظر سے نہیں گذرا۔ میں نے انہیں خاموش کرنے کی بہت کوشش کی مگر ان کا ضبط واتقان تبحر وجامعیت بے نظیر ہے''۔

انہوں نے یہ بھی کہا کہ اگر میں یہ قسم کھا کے کہوں کہ وہ ابو حنیفہ سے بڑے عالم ہیں تو میں حانث نہیں ہوں گا

اور سچ یہ ہے کہ علامہ انور شاہ کشمیریؒ اپنے عہد کے امام زہری تھے حافظہ اتنا قوی تھا کہ جو عبارت ایک بار نظر سے گذر جاتی وہ حافظہ سے برسوں محو نہیں ہوتی تھی وہ چلتا پھرتا کتب خانہ تھے علامہ شبیر عثمانی جیسی شخصیت نے علامہ انور شاہ کشمیریؒ کی علمی عظمت کو خراج عقیدت پیش کرتے ہوئے کہا تھا مصر اور شام کے لوگ اگر مجھ سے پوچھیں کہ کیا تم نے ابن حجر عسقلانیؒ شیخ تقی الدین ابن دقیق العید، شیخ عز الدین بن عبد السلام کو دیکھا ہے تو میں یہ کہتا کہ ہاں، کیوں کہ میں نے علامہ انور شاہ کشمیریؒ کو دیکھا ہے صرف زمانے کا فرق ہے باقی سب خوبیاں وہی ہیں جو ان بزرگوں کی ذات میں ہیں اور جب شاہ صاحب کی وفات ہوئی تو محسوس ہوا کہ آج ابن حجر عسقلانی ،شیخ تقی الدین، اور شیخ عز الدین انتقال فرما گئے۔

اور حقیقت یہی ہے کہ علامہ انور شاہ کشمیریؒ کا علمی مقام اتنا بلند تھا کہ پرانے دور کے علماء کی یاد تازہ ہو جاتی تھی۔ صحیح معنوں میں علامہ انور شاہ کشمیریؒ اسلاف کی علمی وراثت کے سچے امین تھے۔ یہی وجہ ہے کہ شاعر مشرق علامہ اقبالؒ جیسی شخصیت نے جنہوں نے مغربی مفکرین اور مشرقی دانشوروں کے افکار کا نہایت گہرائی سے مطالعہ کیا تھا، قدیم و جدید علوم پر ان کی گہری نظر تھی، گوئٹے اور برگساں جیسے مفکرین کا مطالعہ کیا تھا انہوں نے بھی یہ اعتراف کیا کہ اسلامی تاریخ کے گذشتہ پانچ سو برسوں میں علامہ انور شاہ کشمیریؒ جیسی شخصیت پیدا نہیں ہوئی۔ مولانا اشرف تھانویؒ جیسے عالم دین نے بھی یہ تسلیم کیا کہ علامہ انور شاہ کشمیریؒ کے ایک ایک جملے میں جہان معنی آباد ہے ان کا ہر جملہ ایک کتاب ہے۔ علامہ انور شاہ کشمیریؒ کی علمی عظمت اور رفعت کا یہ حال تھا کہ مشہور مصری عالم علامہ رشید رضا مصری نے یہ کہا کہ میں نے ان سے زیادہ ممتاز عالم نہیں دیکھا اور دیوبند سے عقیدت کی ایک وجہ علامہ انور شاہ کشمیریؒ کی عظمت بھی تھی ایک شخصیت سے تاثر نے پورے دیوبند کے تعلق سے ان کے نظریے کو تبدیل کر دیا انہوں نے مصر پہنچنے کے بعد اپنے مشہور رسالہ 'المنار' میں یہ لکھا کہ اگر ہندوستان میں دار العلوم نہ دیکھتا تو یقیناً اس ملک سے مایوس واپس آتا۔

یہ اعترافات مبالغے پر مبنی نہیں ہیں اس میں سچائی ہے کہ علامہ انور شاہ کشمیریؒ کی ذات وقعتاً ایسی تھی کہ ہر شخص کو ان کی ذات، علم و عمل کا مجسم پیکر نظر آتی۔ انہوں نے جہاں مشکلات القرآن جیسی کتاب لکھی، فیض الباری اور انوار الباری جیسی کتابیں ان کے علمی تبحر کا ثبوت ہیں۔ سب سے بڑی بات یہ ہے کہ وہ ہمہ وقت نئے نکتوں کی جستجو میں رہتے تھے اور ان کا مطالعہ اتنا وسیع اور ہمہ گیر تھا کہ اکثر مصری مطبوعات سے انہیں محرومی کا احساس ہوتا کہ ان میں کوئی نئی بات نہیں ملی

یہی وجہ ہے کہ انہوں نے حدیث اور قرآن اور ان کے متعلقات کا مطالعہ کرتے ہوئے ہمیشہ نئے نکتے نکالے اور اپنی تحقیقات انیقہ سے علمی دنیا کو متحیر کیا۔

علامہ انور شاہ کشمیریؒ کا ظاہر بھی تاباں تھا اور باطن بھی منور، باطن کی رعنائی اور شادابی چہرے پر یوں نمایاں تھی کہ اکثر لوگوں کو اس چہرے میں اسلام کا روشن منور اور متبسم چہرہ نظر آتا بہت سے غیر مسلموں نے تو ان کے نورانی چہرے کو دیکھ کر اپنے دامن کو اسلامی نور سے بھر لیا تھا۔ ایک ایسا چہرہ جو قبول اسلام کی سند بن جائے اور جس کی کشش غیر مسلموں کو اپنا مرکز و محور تبدیل کرنے پر مجبور کر دے وہ شخصیت کتنی عظیم ہوگی۔ کمالات انوری میں لکھا ہے کہ ایک دفعہ مولانا علامہ انور شاہ کشمیریؒ وزیر آباد ریلوے اسٹیشن پر ٹرین کا انتظار کر رہے تھے ان کے تلامذہ اور معتقدین انہیں گھیرے ہوئے تھے اسی دوران ایک غیر مسلم اسٹیشن ماسٹر کا ادھر سے گذر ہوا اس کے ہاتھوں میں ایک لیمپ تھا انور شاہ کشمیری کو دیکھتے ہی رکا اور ان کے چہرے کو بغور دیکھنے لگا اور پھر گویا ہوا کہ جس مذہب سے اس عالم کا تعلق ہے وہ مذہب غلط نہیں ہوسکتا اور تبھی اس نے اسلام قبول کرلیا۔ ان کے نورانی چہرے میں اسلام کی صداقت اور عظمت پنہاں تھی اسی لئے حکیم الامت نے ایک بار یہ فرمایا تھا کہ میرے نزدیک اسلام کی حقانیت کے دلائل میں سے موجودہ وقت میں مولانا انور شاہ کا مسلمان ہونا ہے، یہ اتنے بڑے عالم ہیں کہ اگر اسلام میں کہیں اور کسی جگہ بھی کجی ہوتی تو اسلام کو چھوڑ دیتے اور جب یہ اسلام پر ہیں تو یقیناً یہ اسلام کی صداقت کی ایک دلیل ہے‘‘

انور شاہ کشمیری کی شخصیت ایسی تھی جن پر صدیاں ناز کرسکتی ہیں اور ایسی شخصیتوں کے بارے میں گویا شاعر نے کہا تھا

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پے روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیداور پیدا

دیوبند کے اس دیدہ ور نے پوری علمی دنیا کو اپنی تحقیقات، تصنیفات اور اپنے تفردات سے متاثر کیا اور ان کی علمی عظمت دیوبند کی عالمی شناخت کا حوالہ بنی مگر المیہ یہ ہے کہ دارالعلوم دیوبند نے ایسی شخصیت کو بھی فراموش کر دیا اور ان کے مآثر علمی اور تحقیقی کی اشاعت تو دور کی بات رہی، ان کے تعلق سے کوئی ایسا کام نہیں کیا گیا کہ جس سے اندازہ ہو کہ دیوبند میں ایک ایسی شخصیت بھی تھی جن کا علم بقول حکیم الاسلام مولانا محمد طیب صاحب متقدمین کی یاد تازہ کرتا تھا تو ان کا عمل سلف صالحین کو زندہ کئے ہوئے تھا اور اسوہ سلف کے لیے نمونہ ساز تھا، علم حافظہ تقوی طہارت

اور زہد وقناعت مثالی تھی اور جن کے بارے میں مولانا حبیب الرحمٰن نے کہا تھا کہ شاہ صاحب کا دماغ تو ایک کتب خانہ ہے جس علم کی جس وقت کوئی کتاب اپنے دماغ کے کتب خانہ سے اٹھانا چاہتے ہیں اٹھا لیتے ہیں ایسے قوی الحافظہ افراد بہت کم ہیں جو کتاب کا سرسری مطالعہ کر کے پندرہ سال تک بقیدِ صفحات محفوظ رکھ پاتے ہوں۔

ان کی عظمت کا ایک ثبوت وہ تلامذہ بھی ہیں جو پوری دنیا میں علم وفضل کی روشنی پھیلا رہے ہیں اور جن میں ہر شخص روشن ستارے کی مانند ہیں، مفتی محمد شفیع، مولانا محمد ادریس کاندھلوی، مولانا بدر عالم میرٹھی، مولانا سید مناظر احسن گیلانی، مولانا یوسف بن بنوری، مولانا حفظ الرحمٰن سیوہاروی، قاری محمد طیب اور مولانا محمد چراغ جن کے بارے میں مشہور ہے کہ مولانا مودودی کی اکثر نگارشات کا مسالہ مولانا ہی کے زنبیل علم کا اندوختہ ہے ان تمام مشاہیر نے علامہ انور شاہ کشمیریؒ کی حکمت ودانش سے ہی فیض حاصل کیا ہے۔

علامہ انور شاہ کشمیریؒ ایک وسیع النظر عالم دین تھے جنہیں مختلف علوم پر گہرا ادراک تھا جنہوں نے اپنی تحقیق کے ذریعہ ثابت کیا کہ نیوٹن کا فلسفہ زمان ومکان عراقی کی تصنیف غایۃ الامکان فی درائیۃ الامکان سے ماخوذ ہے اس طرح کی اور بھی تحقیقات ہیں جو تفصیل طلب۔

مولانا انور شاہ کشمیری کی شخصیت ایسی ہے جو صدیوں میں پیدا ہوتی ہے۔ وہ دیوبند کی علمی عظمت کا ایک روشن حوالہ تھے اس لئے ان کی شخصیت پر ایک ضخیم شمارے کی ضرورت عرصہ سے محسوس کی جارہی تھی خدا کا شکر ہے کہ حسن تدبیر کو یہ سعادت نصیب ہوئی اور حسن تدبیر کا ایک شمارہ ان کی علمی خدمات کے حوالے سے مرتب کیا گیا جس میں اکابر علماء اور مشاہیر کے مقتدر مضامین شامل ہیں۔ مجھے امید ہے کہ ان مضامین سے انور شناسی کی ایک نئی راہ روشن ہوگی اور وہ افراد جو علامہ کی علمی جلالت سے آگاہ نہیں ہیں انہیں بھی حسن تدبیر کے وسیلے سے علامہ کی شخصیت کے مختلف پہلوؤں سے شناسائی ہوگی۔ یہ شمارہ اس اعتراف کے ساتھ قارئین کی خدمت میں پیش ہے کہ:

حق تو یہ ہے کہ حق ادا نہ ہوا

محمد اعجاز عرفی قاسمی

# حضرت علامہ انور شاہ کشمیریؒ

نسیم اختر شاہ قیصر - استاذ دارالعلوم وقف دیوبند

**دارالعلوم** اور عبقری شخصیات کا چولی دامن کا ساتھ ہے اس دینی وعلمی ادارے کو بارہ گاہ الٰہی میں قبول کا جو شرف حاصل ہوا وہ ہر ادارہ کی قسمت نہ بن سکا ابتداء ہی سے ایسی نابغۂ روزگار ہستیاں اس سے وابستہ رہیں کہ ایک زمانہ ان کا علم وفضل، استعداد وکمال، تقویٰ وطہارت، حزم واحتیاط، عزم واستقلال، ثبات واستقامت کا قائل رہا ہے۔ جو گوہر آبدار اس کی آغوش میں پل بڑھ کر اطراف عالم میں پھیلے ان کے نام کی اگر فہرست ہی ترتیب دی جائے تو کافی صفحات درکار ہیں۔ یہ سارا سلسلہ حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ سے شروع ہوتا ہے اور پھر حجۃ الاسلام مولانا محمد قاسم نانوتویؒ، فقیہ وقت حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ، ولی کامل حضرت مولانا یعقوب نانوتویؒ، عارف باللہ حضرت حاجی عابد حسینؒ، حضرت شاہ رفیع الدینؒ سے ہوتا ہوا حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسن دیوبندیؒ تک پہنچتا ہے اور یہاں سے حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ، امام العصر حضرت علامہ انور شاہ کشمیریؒ، شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنیؒ، شیخ الاسلام حضرت علامہ شبیر احمد عثمانی، شیخ الادب حضرت مولانا اعزاز علیؒ، حضرت علامہ ابراہیم بلیاویؒ، عارف کامل حضرت مولانا سید اصغر حسین صاحبؒ وغیرہ کے ایسے نام ہیں جو زمانہ ساز بھی ہیں اور شخصیت ساز بھی، انہی کے دامن علم سے لپٹ کر محدث کبیر حضرت مولانا بدر عالم میرٹھیؒ، حضرت مولانا یوسف بنوریؒ، حضرت مولانا مناظر احسن گیلانی، حکیم الاسلام حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحبؒ، مفکر ملت حضرت مولانا مفتی عتیق الرحمٰن عثمانیؒ، حضرت مولانا سعید احمد اکبر آبادیؒ، حضرت مولانا سید احمد رضا بجنوریؒ صاحب انوار الباری۔ حضرت مولانا قاضی زین العابدین سجاد میرٹھی، حضرت مولانا حامد الانصاری غازیؒ، حضرت مولانا منظور نعمانیؒ، حضرت مولانا محمد میاں دیوبندیؒ، مجاہد ملت حضرت مولانا حفظ الرحمٰن سیوہاریؒ، رئیس الاحرار حضرت مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانویؒ، مفسر قرآن حضرت مولانا مفتی شفیع صاحب دیوبندیؒ، حضرت مولانا ادریس کاندھلویؒ، جیسے رجال کار اور جبال علم منظر عام پر آئے۔

حضرت علامہ انور شاہ کشمیریؒ علوم و معارف، فضل و کمال اور بے مثال قوت حفظ کے مالک ہیں اور اپنے معاصرین میں ان کا پایہ بے حد بلند ہے اپنی زندگی میں ہی انہیں اکابر و اساتذہ کا اعتماد حاصل ہوا جیسے حضرت مولانا حبیب الرحمٰن عثمانیؒ اور حضرت مولانا حافظ احمد صاحبؒ نے قدم قدم پر علامہ کے علوم و کمالات کا اعتراف کیا۔ ۱۳۵۲ھ میں حضرت شاہ صاحبؒ کا انتقال ہوا اس وقت سے لے کر آج تک ان کی کافی سوانح منظر عام پر آچکی ہیں اور ان کی ذات و خدمات پر لاتعداد وقیع اور گراں قدر مقالات چھپ چکے اور یہ سلسلہ آج تک جاری ہے۔ برادر مکرم مولانا اعجاز احمد عرفی قاسمی متحرک اور فعال انسان ہیں۔ تنظیم علمائے حق کے صدر اور بانی ہیں اور اس تنظیم نے تحریک مدارس کے ساتھ ساتھ فلاحی اور سماجی کاموں میں بھی بڑھ چڑھ کر حصہ لیا ہے تصنیف و تالیف کے میدان میں بھی قدم رکھا اور کافی کتابیں نامور اہل قلم کی یہ تنظیم شائع کر چکی ہے۔ شاہ صاحبؒ کے خانوادہ سے ان کا قلبی اور روحانی تعلق ہے جس کا عملی اظہار گاہے گاہے ہوتا رہتا ہے۔ تنظیم کا سہ ماہی پرچہ ''حسن تدبیر'' اس سے قبل حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانویؒ اور حکیم الاسلام مولانا قاری محمد طیب صاحبؒ پر ضخیم نمبر نکال چکا ہے۔ جن کو مقبولیت عام حاصل ہوئی اور افادیت کو تسلیم کیا گیا سال گزشتہ حضرت مولانا سید انظر شاہ کشمیریؒ پر بھی وہ ایک ضخیم اور قیمتی پیشکش ''شاہ صاحب نمبر'' کی صورت میں منظر عام پر لا چکے ہیں۔ جو لگ بھگ پانچ سو صفحات پر مشتمل تھی۔ ''حسن تدبیر'' کا موجودہ نمبر حضرت علامہ انور شاہ کشمیریؒ کی بلند پایہ شخصیت کا احاطہ کرنے کی کوشش ہے۔ جس میں ہندو پاک کے موجودہ اور مرحوم نامور اہل قلم اور علمائے کرام کے مقالات و مضامین شامل ہیں۔ حضرت علامہؒ کی زندگی کے مختلف پہلوؤں کو اس نمبر میں بآسانی پڑھا اور سمجھا جا سکتا ہے اور نئی نسل تک ان کی عظیم اور ناقابل فراموش خدمات و شخصیت کو پہنچانے کا یہ بڑا کارآمد اور مفید سلسلہ ہے زر کثیر کے صرفہ کے بعد مولانا اعجاز صاحب قاسمی یہ نمبر لانے میں کامیاب ہوئے ہیں خدا ان کی محنت اور اخلاص کو قبول فرمائے۔ یوں تو حضرت شاہ صاحبؒ پر کافی کام ہوا ہے اور یہ بات بلا تامل کہی جا سکتی ہے کہ ان کی جتنی سوانح حیات لکھی گئیں اکابر دیوبند میں سے کسی اور پر اتنا کام نہ ہوا مگر یہ بھی ایک سچائی ہے کہ حضرت علامہ کے علوم و معارف افادات اور امالی پر کام کرنے کی ضرورت ہے اس لیے کہ ان کی تصانیف اور تالیفات پر زیادہ کام نہیں ہوسکا مثال کے طور پر علامہ کی وہ چند سوانح جن تک ہماری رسائی ہوسکی یا ہمارے علم میں آسکیں، ان میں سے چند یہ ہیں۔

نفحۃ العنبر از مولانا یوسف بنوریؒ، حیات انور از مولانا سید محمد ازہر شاہ قیصرؒ، حضرت علامہ انور شاہ کشمیریؒ، حیات اور علمی کارنامے از ڈاکٹر رضوان اللہ، انوار انوری از مولانا محمد انوری لائل پوری، نقش

دوام از محدث جلیل حضرت مولانا سید انظر شاہ مسعودی کشمیریؒ، تصویر انور از محدث جلیل حضرت مولانا سید انظر شاہ مسعودی کشمیریؒ، الانور از عبدالرحمٰن کوندو، تجلیات انور از اوقاف ٹرسٹ حکومت جموں و کشمیر، علامہ محمد انظر شاہ کشمیریؒ از ڈاکٹر سید فاروق سری نگر کشمیر، علامہ محمد انور شاہ کشمیری از مولانا عبدالقیوم حقانی پاکستان، سیرت انور از مولانا مسعود احمد قاسمی، حضرت علامہ انور شاہ کشمیریؒ، ہشت پہلو شخصیت کے آئینے میں از مولانا عبدالرشید بستوی، استاذ اکبر از حضرت مولانا حامد الانصاری غازی (ایک طویل مقالہ جو کتابی صورت میں شائع ہوا) مولانا عتیق احمد دیوبندی، مدیر رسالہ دارالعلوم کی تحریر کردہ سوانح جو نایاب ہے۔ ان کے علاوہ انگریزی اور دیگر زبانوں میں بھی حضرت شاہ صاحب کی سوانح عمریاں شائع ہوئیں۔ اس اعتبار سے دیکھا جائے، حضرت امام العصر کے سوانحی گوشوں پر کافی کام ہوا ہے اور ایک لمبے وقت کے بعد اب مولانا اعجاز احمد قاسمی کی ہمت مردانہ کا ثبوت ''حسن تدبیر'' کا یہ خوبصورت نمبر ہے۔ مولانا اعجاز صاحب صرف حلقۂ انوری کے ہی محسن نہیں بلکہ وہ خاندان انوری کے بھی کرم فرما ہیں کہ انہوں نے اس جانب توجہ کی ہم ان کے شکر گزار ہیں اور ان کی خدمت میں ہدیۂ تبریک پیش کرتے ہیں۔ حضرت شاہ صاحبؒ کے دونوں صاحبزادوں کے اس دنیا سے گزرنے کے بعد گمان غالب یہ تھا کہ حضرت شاہ صاحبؒ پر کام کا سلسلہ منقطع ہو جائے گا، مگر یہ علم کی قدر دانی اور حضرت شاہ صاحبؒ کی بلند مرتبہ شخصیت کا اظہار ہے کہ مولانا اعجاز احمد قاسمی نے اس سمت میں قدم بڑھایا اور شب و روز کی محنت شاقہ کے بعد یہ نمبر آپ تک پہنچ رہا ہے۔ آج جماعت دیوبند، حلقۂ دیوبند اور خاندان انوری کا ہر فرد ان کا ممنون کرم ہے۔ خدا ان کے کاموں کو قبول فرمائے اور مزید کام کی توفیق ارزانی فرمائے۔ آمین

موجودہ دور میں اہل قلم سے مضامین لکھوانا یا مقالات لکھنے پر انہیں آمادہ کر لینا جوئے شیر لانے سے کم نہیں ہے ایک تو وقت کی تنگی دوسرے معاش اور روزگار کے مسائل نے سبھی کے قدموں میں بیڑیاں ڈال دی ہیں اور بہت سے حضرات کوشش کے باوجود کام نہیں کر پاتے ایسے عالم میں پانچ سو صفحات کا نمبر نکال لینا ایک کارنامہ ہے جس کو سراہنا چاہیے اور جس کی جتنی بھی تعریف کی جائے وہ کم ہے مولانا اعجاز احمد قاسمی بڑے سلیقے اور ترتیب کے ساتھ اپنے کام انجام دینے کی صلاحیت رکھتے ہیں خود صاحب اسلوب قلم کار ہیں اور ان کی شستہ اور رواں تحریریں علمی حلقوں سے خراج تحسین حاصل کر چکی ہیں ان کی صلاحیتوں کا منہ بولتا ثبوت وہ تمام نمبر اور کتابیں ہیں جو تنظیم علمائے حق کی جانب سے منظر عام پر آ چکی ہیں، مجھے یقین ہے کہ جس کام کا انہوں نے آغاز کیا ہے وہ ابھی آغاز ہی ہے انشاء اللہ انتہا کی طرف بھی ان کا سفر جاری رہے گا۔

●□●

## حُسن و جمال اور فضل و کمال کی سرزمین

# کشمیر

### حضرت مولانا انظر شاہ کشمیری

حضرت شاہ صاحب مرحوم کا آبائی وطن وہی کشمیر ہے جو اپنے حسن و جمال، رعنائی و کشش، جاذبیت و دلکشی، شبابی و شادابی میں عالمی شہرت رکھتا ہے۔ جس کی پرُحسن فضا، دوڑتے ہوئے دریا، اچھلتا ہوا پانی، چشموں کی فراوانی، نکہت گل کی کثرت، پھلوں کی بہتات، آب و ہوا کی خوشگواری، مناظر کا حسن، قدیم زمانہ سے سیاحوں کے دامن دل کو اپنی جانب کھینچتا رہا۔ بادشاہوں نے یہاں پر بارعیش کھولا اور خانقاہ بدوش صوفیا اس کے جمال دل افروز میں پا گرفتہ۔ یہ وہی کشمیر ہے جس کی مدح و ثناء میں فارسی شاعری کے طناز و نغز گو عرفی شیرازی نے یہ کہہ کر وادی کے صحت افزاء، خوشگوار ماحول کو مستند کردیا۔

ہر سوختہ جانیکہ بہ کشمیر در آید گر مرغ کباب بست بابل و پر آید

یہ وہی کشمیر ہے جس نے حضرت سید علی ہمدانی اور میر سید کرمانی کے قدم روک لیے، یہ وہی کشمیر ہے جس کے لالہ زاروں سے پنڈت جواہر لال نہرو کا خاندان، ڈاکٹر محمد اقبال، سر تیج بہادر سپرو، پنڈت ہردے ناتھ کنزرو، اور خدا جانے علم و فن اور دانش و بینش کے ترشے ہوئے کتنے نگینے انگشتری کمال پر اس طرح جمائے گئے جس سے کمال نے فروغ حاصل کیا۔ ہندوستان کا سپرو خاندان، کنزرو، کچلو، نہرو، اسی وادی کے وہ گل و لالہ ہیں، جو صدیوں سے ہندوستان کی زندگی کی بہار، اس کے پھولوں کا حسن اور برگ گل کی نظافت بنے ہوئے ہیں، اگر وطن کی خصوصیات ابنائے وطن پر مرتب ہوتی ہیں تو اہل کشمیر میں وہ خوبیاں اور رعنائیاں بہ قوت موجود ہوں گی جن سے اس حسین وادی کی فضائیں معمور ہیں اور یہ بھی حقیقت ہے کہ کشمیر کے اکثر و بیشتر خاندان دوسرے ممالک سے آکر یہاں مقیم ہوئے اور ہمیشہ یہیں کے ہو رہے۔ خود حضرت شاہ صاحب کے آباء بغداد سے اٹھے لاہور و ملتان ہوتے ہوئے وادی لولاب، مظفر

آباد اور ریاست کے طول وعرض میں پھیل گئے۔ پھر اس خانوادہ کی کچھ شاخیں ہندوستان میں دیو بند اور پاکستان میں لاہور، ملتان وغیرہ میں منتقل ہوئیں۔ مناسب ہے کہ اس سوانحی خاکہ میں مرحوم کے وطن مالوف کے متعلق کچھ تفصیلات تحریر کردی جائیں۔ ہندوستان کے شمالی سرحدی حصہ پر جہاں یہ وادی موجود ہے وہیں سوویت یونین (روس) تبت اور چین کی سرحدیں اس کے حسن کو چھونے کے لیے آگے بڑھ رہی ہیں۔ یہ وادی تیرہ اضلاع میں تقسیم ہے۔ اسلامی عہد عروج کے مشہور خلیفہ ولید کے زمانہ میں جب کابل اور ترکستان مقبوضات اسلامی میں شریک ہوئے تو مجاہدین کی نگاہوں نے دوسرے کشمیر کے حسن و جمال کو جھانک کر دیکھا اور نصر بن سیار سب سے پہلا وہ شخص ہے جس نے اپنے گھوڑوں کو گلگت اور کاشغر کے میدانوں تک پہنچادیا۔ لیکن حسینۂ کشمیر سے ہم آغوشی کی سعادت اس فاتح اول کی تقدیر میں نہیں تھی۔ ہندوستان میں اسلامی فتوحات کا معمار و مؤسس عرب کے ریگ زاروں سے ایک آندھی کی طرح اٹھا سندھ کو روندتے ہوئے پنجاب میں داخل ہوا۔ یہاں کے دریاؤں کی موجوں نے اسے ملتان میں پہونچا دیا۔ وہی ملتان جس کے متعلق کسی ظریف نے کہا ہے۔

چہار چیز است تحفۂ ملتاں　　　گردو گرما، گدا و گورستاں

ملتان کے خشک علاقے اور یہاں کی بادسموم نے محمد بن قاسم کے قلب و دماغ میں کسی شاداب مرغزار کی جستجو پیدا کی تو ہندوستان کے طول وعرض نے وادی کشمیر کو آرزوؤں کے مطابق اس کے سامنے پیش کیا۔ اس سپہ سالار نے اپنی ظفر موج فوجوں کو وادی کے دروازے پر لا کھڑا کیا لیکن تاریخ کی ستم رانیاں محمد بن قاسم جس نے سندھ سے لے کر ملتان فتح مندی کے پھریرے اڑائے تھے اپنی انفرادیت کا بار انقلاب زمانے سے چور چور کمر پر اٹھائے ہوئے جہاں سے آیا تھا وہیں لوٹ گیا۔ پھر حصار غزنی سے وہ جیالا انسان چلا جسے تاریخ محمود غزنوی کے نام سے جانتی ہے اور جس کے حادثۂ رحلت پر فرخی شاعر نے یہ کہہ کر تڑپا دیا تھا۔

شہر غزنی نہ ہمانست کہ دیدم پار

جس کے عہد میں فردوسی شاعر کا تخلیقی کارنامہ یعنی ''شاہنامہ'' کائنات شاعری میں ایک فاتح کی حیثیت سے علم وادب کی بہت سی آبادیوں کو آج تک اپنا باج گزار کیے ہوئے ہے لیکن محمود غزنوی کی ترک تازیاں بھی اس حسن و جمال کی وادی کو پوری طرح مسخر نہ کرسکیں تا کہ آنکہ تیرہویں صدی عیسویں میں شاہ میر نے وادئ کشمیر پر کامیاب حملہ کیا اور کوٹہ رانی کے خاندان کو نظر بند کر کے دوسو سال تک وادی کو اپنے زیر نگیں رکھا۔ پھر پندرہویں صدی عیسویں میں سکندر مرزا، زین العابدین، حیدر

شاہ، فتح شاہ، مرزا حیدر، قاضی خان اور بہت سے سلاطین اس وادی پر حکومت کرتے رہے۔ سترہویں صدی عیسوی میں احمد شاہ درانی کشمیر میں داخل ہوا اور وادی اس خاندان کے زیر سلطنت علاقوں میں شریک ہوگئی۔ اٹھارہ سوانیس عیسوی میں مہاراجہ رنجیت سنگھ نے آخری افغان گورنر جبار خان کو شکست دے کر کشمیر کو سکھوں کا مقبوضہ علاقہ بنالیا پھر عالمی سیاست کا شاطر یعنی فرنگی اقتدار کشمیر کی طرف متوجہ ہوا اور سبھر اؤں کے مقام پر سکھوں کی بچی کھچی طاقت کو توڑتا ہوا کشمیر تک جا پہنچا۔ انگریز کے لیے کشمیر پر اقتدار اس لیے ضروری تھا کہ یہی وادی دنیا کی دو بڑی حکومتوں کے لیے ایک بہترین دراوزہ ہے جس سے گزر کر یہ دونوں حکومتیں برطانوی زیر اقتدار علاقہ یعنی ہندوستان میں بہ آسانی پہنچ سکتی تھیں لیکن انگریز شہنشاہی مزاج سے زیادہ سیاسی شعبدہ بازیوں میں شمہور قوم ہے۔ وہ خرید و فروخت سے ریاستی حدود میں بھی باز نہ رہی اور کشمیر کو کل پچھتر لاکھ روپے کے عوض فروخت کرڈالا۔ حقیقی اقتداب انگریز کا تھا اور برائے نام راج گلاب سنگھ کا، ۱۸۴۶ء میں ایک معاہدہ کے تحت کشمیر پر مہاراجہ گلاب سنگھ کے زیر نگیں ڈوگرہ راج کا بھرپور تسلط قائم ہوگیا۔ یہ ریاست اپنی شدی فلاکت، جہالت اور عوام کی شعوری ناپختگی کی بناء پر غلامی کی طویل زندگی گزارتی رہی۔ کچھ نوجوان کشمیر سے باہر نکلے اور ہندوستان میں آزادی کی اس تڑپ کا براہ راست مطالعہ کیا جو عام ہندوستانیوں کے دلوں میں برطانوی ڈپلومیسی کے خلاف موج زن تھی۔ یہ حریت کے جذبات لے کر کشمیر پہنچے لیکن انہیں کام کرنے کی راہ اور کوئی واضح نصب العین نظر نہیں آتا تھا۔ خس و خاشاک جمع ہوجاتا ہے تو ایک چنگاری بھی اسے آتش فشاں بنانے کے لیے کافی ہوتی ہے۔ طویل استبداد اور ڈوگرا شاہی کی غیر منصفانہ پالیسی نے جو متشددانہ آمریت کے روپ میں ابھر کر سامنے آئی تھی کشمیری عوام کے ذہنوں میں اتھل پتھل پیدا کردی تھی اتفاقاً ایک خاص موقع پر ایک نوجوان نے اپنے آتشیں جذبات کو اگل دیا۔ ڈوگرا شاہی اس خانساماں کے خلاف حرکت میں آگئی۔ دوسری جانب وہ تلاطم جو ابھی تک دماغوں میں بند تھا سیلاب بن کر کشمیر کے طول وعرض میں اچھلنے لگا۔ مولانا محمد سعید مسعودی، شیخ عبداللہ، بخشی غلام محمد، مرزا افضل بیگ محمد قاسم، محی الدین، میر صادق اور دوسرے پر جوش نوجوان ولولۂ قیادت کے ساتھ سامنے آئے اور راج شاہی سے کشمیر میں براہ راست تصادم کا آغاز ہوگیا۔ نیشنل کانفرنس کی بنیاد ڈالی گئی، جس کے لیڈر شیخ عبداللہ موجودہ وزیر اعلی کشمیر، تحریک کا دماغ مولانا محمد سعید مسعودی اور دوسرے ارکان تحریک کے اعضاء تھے۔ بہ تدریج نیشنل کانفرنس کے تعلقات انڈین نیشنل کانگریس سے پیدا ہوئے اور آنجہانی جواہر لال نہرو نے اپنی وطنی تعلق کی بناء پر کشمیر کی تحریک آزادی کو استحکام دیا۔ وہ وقت بھی آیا کہ جواہر لال کے لیے کشمیر کے دروازے بند کردیئے

گئے اور وہ قانون شکنی کرتے ہوئے حدود کشمیر میں درانہ گھس گئے جب کہ ڈوگرا شاہی فوج کی سنگینوں سے جواہر لال کا چہرہ بھی لہولہان ہوگیا۔اس دوران نیشنل کانفرنس کو معطل کرنے کے لیے مسلم مجلس کا قیام عمل میں آیا۔شیخ اور ان کی پارٹی کے افراد بار بار قید و بند کی صعوبتوں سے دوچار ہوئے اور بالآخر ۱۹۴۷ء میں جب انڈین نیشنل کانگریس نے برطانیہ سے براہ راست ''ہندوستان چھوڑ دو'' کا مطالبہ کیا تو نیشنل کانفرنس نے بھی اسی لب ولہجہ میں ڈوگرا شاہی سے 'کشمیر چھوڑ دو'' کا مطالبہ کردیا۔ہندستان آزاد ہوا نقشۂ عالم پر دونئی سلطنتیں ہندو پاکستان کے نام سے ابھر آئیں۔حالات کی سنگینی نے ڈوگرہ راج کو بھی کشمیر آزاد کرنے کے لیے مجبور کیا۔عوامی حکومت بہ قیادت شیخ عبداللہ سامنے آئی اور پھر بخشی غلام محمد،میر قاسم،میر صادق وغیرہ کی وزارتیں بنتی اور ٹوٹتی رہیں اور اب جبکہ یہ سطور زیر قلم ہیں تو کشمیر میں شیخ عبداللہ کی وزارت اعلیٰ قائم ہے۔حضرت شاہ صاحب مرحوم کا تعلق کشمیر کی اس وادئ لولاب سے ہے جس کے قدرتی حسین مناظر کی تعریف میں حکیم مشرق اقبال نے ایک طویل نظم کہی ہے۔تحصیل ہندوارہ ضلع بارہ مولا کے ایک موضع ''ورنو'' میں ان کے والد مرحوم کا سکونتی مکان ہے اس قریہ تک پہنچنے کے لیے' کپواڑہ'' سے اب براہ بس سفر کرنا پڑتا ہے جب کہ عوامی وزارتوں سے پہلے گھوڑوں پر سفر کیا جاتا تھا۔ورنو کے قریب سوگام ہے جو چنار کے درختوں سے ڈھکی ہوئی ایک نہایت حسین بستی ہے۔کپواڑہ سے ایک مواج دریا ورنو کی طویل القامت پہاڑیوں سے گزرتا ہوا تا بحد نظر وسیع میدانوں کے سینہ پر موجزن ہے۔اسی دریا کے کنارے پر ''دو دواں'' ہے جہاں حضرت شاہ صاحب کی ننھیال ہے بلکہ انہی چند مکانوں پر مشتمل بستی میں ۱۲۹۸ھ میں حضرت شاہ صاحب کی پیدائش ہوئی۔

ورنو اخروٹ کے درختوں، بہتے ہوئے چشموں، سرسبز و شاداب پہاڑوں، اچھلتے ہوئے دریا سے گھری ہوئی ایسی بستی ہے جس طرح کہ صحن چمن میں کوئی خاص شجر قدرت پھولوں سے لدا ہوا ہو۔کشمیر کی عام آبادی بھیڑوں اور بکریوں کے گلہ کی مالک اور پہاڑوں پر آباد قوم ہے۔رات کے سہانے منظر میں زیر فلک کھڑے ہوئیے تو پہاڑی سلسلہ میں موجود مکانات میں جلتے ہوئے چراغ چاند اور تاروں کا منظر پیش کرتے ہیں۔یہاں اخروٹ،سیب،زردآلو،شفتالو،بادام،رس بھری،بگوگوشہ اور اسی قبیل کے خوش ذائقہ پھل موجود ہیں۔زعفران کے لہلہاتے ہوئے کھیت اور شالی (چاول) سے لبریز وادی،فردوس منظر پیش کرتی ہے اون سے تیار شدہ شالیں اونی قالین اور اس صنعت میں کشمیریوں کی چابک دستیاں مشہور عالم ہیں۔لیکن جہالت کی وجہ سے یہ وادی بدعات ومحدثات کی گرفت میں ہے۔مصنوعی پیروں کے غول ادھر سے اُدھر دوڑ کر متاع دین کی قزاقی کررہے ہیں۔دینی

درسگاہوں کا نام ونشان نہیں اور جہاں تہاں کوئی مکتب ہے اسے کشمیریوں کے شقاق ونفاق نے کام کرنے کی مہلت نہیں دی۔ مسجدیں نمازوں سے زیادہ لایعنی نعروں سے گونج رہی ہیں اکثر مساجد میں جناب رسول اکرم ﷺ کے مصنوعی موئے مبارک پر کشمیر کا سادہ لوح مسلمان پروانہ وار گر رہا ہے۔ حضرت بل کی خانقاہ میں ایک نیم سرکاری مدرسہ ہے جس نے اپنی طویل تاریخ میں دین کی کوئی معتدبہ ومفید خدمت انجام نہیں دی۔ ہر سال دارالعلوم دیوبند سے فضلاء کی ایک بڑی کھیپ نکل کر کشمیر پہنچتی ہے اور بجائے دین کے شعبوں میں کوئی بارآور خدمت انجام دینے کے اسکول کی تلاش میں نکل جاتی ہے۔ پونچھ، کشتواڑ اور اس وادی کے پورے علاقہ میں دینی تعلیمی صورت حال افسوس وحسرت انگیز ہے اور کشمیر کا ذرہ ذرہ اس طویل تمنا میں وقت گزار رہا ہے کہ مردے از غیب بروں آید وکارے بکند، حالانکہ یہ وادی اپنی قدیم تاریخ میں اہل کمال اور دانشوروں کا مرکز رہی ہے۔ یہاں جو پہنچا اس نے یہاں کے حسن میں اپنا دامن دل اس طرح الجھا ہوا پایا کہ مدتوں کے لیے پابرزنجیر ہوگیا۔ فیضی اکبر بادشاہ کے ساتھ پہنچا تو حسن کشمیر نے اسے ورطۂ حیرت میں ڈال دیا۔ عرفی کے چشم ہوش نے وادی کے مسحور کن حسن پر ایک لاثانی قصیدہ کہہ ڈالا۔ شاہجہانی عہد کا ملک الشعراء حکیم ہمدانی کشمیر میں آیا تو سالہاسال یہاں سے نکلنے کا نام نہ لیا اور اپنی شہرۂ آفاق تصنیف ''بادشاہ نامہ'' کی یہیں تسوید کی۔ عہد جہانگیر میں حیدر ملک بن حسن نے کشمیر کی تاریخ لکھی۔ البرونی ہندوستان وارد ہوا تو اس کے قلم نے ہمیشہ کے لیے محفوظ کردیا کہ کشمیر میں سائنس وفلسفہ کی بڑی بڑی درسگاہیں رہی ہیں۔

یوں تو پوری وادی صناعی قدرت کا ایک دلآویز نمونہ اور دست خالق کا تیار کردہ گلدستہ ہے لیکن پھر بھی قدرتی مناظر میں ''گلمرگ، پہلگام، چشمۂ شاہی، جھیل، ڈال دریا، خاص سری نگر میں شالیمار، نسیم باغ، نشاط باغ اور بہت سے مناظر سیاحوں کو دعوت نظارہ دیتے ہیں۔ مقدس مقامات میں خانقاہ معلیٰ، خانقاہ شاہ ہمدان، مقبرۂ سلطان زین العابدین، مسجد مدنی، خانقاہ بابا شیخ مسعود نروری (مورث اعلیٰ حضرت شاہ صاحب مرحوم) مقبرۂ حضرت بڈشاہ، حضرت بل، زیارت مخدوم شاہ وغیرہ ہیں۔

مشہور شہروں میں سری نگر، اسلام آباد، قاضی کنڈ، بارہ مولا، ہندواڑہ، کپواڑہ، سوپور اور کشمیر کا حسین ترین حصہ وادی لولاب ہے جس کے سبز پوش سلسلۂ کوہسار پر اودے اودے بادل اکثر موجود اور اس کی زمین پر بہتے ہوئے دریا اور رواں دواں چشمے ہیں۔ وادی کا کچھ علاقہ پاکستان کے قبضہ میں ہے۔

●▣●

یہ ایک مختصر تفصیل ہے حضرت شاہ صاحبؒ کے وطنِ مالوف کشمیر کی۔

علم حدیث اور فقہ اسلامی میں

# علامہ کشمیریؒ کی نمایاں خدمات

مولانا سید احمد خضر شاہ مسعودی کشمیری
مہتمم وشیخ الحدیث جامعہ امام انور شاہ کشمیریؒ

حضرت علامہ محمد انور شاہ کشمیریؒ کا مولد و منشا یہی ہے اور اسی کی ایک سرسبز و شاداب وادی ''لولاب'' کا ایک خوب صورت گاؤں ''ورنو'' آبائی وطن، جب کہ دوسری نمایاں بستی ''وودوان'' جائے پیدائش ہے۔ آپ نے ۲۷/شوال ۱۲۹۲ھ مطابق ۱۷/ اکتوبر ۱۸۷۵ء بہ روز شنبہ، وقت سحر اس دنیا میں آنکھیں کھولیں۔ حضرت علامہ کے ممتاز شاگرد اور برصغیر ہند و پاک کی نمایاں علمی شخصیت، حضرت مولانا سید محمد یوسف صاحب بنوریؒ کے بہ قول:

'' الراشد المسترشد، العابد الزاهد، ملجاالقوم فی النوائب، وملا ذهم فی المهمات الدينية والدنيوية(۱) صفت والد اور ''كانت يتمة دهر ها فی الورع والزهد والعبادة'' (۲) کی مصداق والدہ کے زیر سایہ تربیت پائی۔

۱۲۹۷ھ تقریباً ساڑھے چار سال کی عمر میں بسم اللہ ہوئی (۳) اور اپنے والد گرامی قدر سمیت کشمیر، ہزارہ اور دیوبند کے اساطین علم و فضل سے اکتساب علم کرتے ہوئے ۱۳۱۴ھ میں رسمی تعلیم کے مراحل مکمل کر لیے (۴) ۱۳۱۵ھ تا ۱۳۲۰ھ دہلی کے معروف ادارے ''مدرسہ امینیہ'' میں تدریسی خدمات انجام دیتے رہے (۵) اسی سال والدین کے اصرار پر کشمیر واپس گئے اور ابنائے وطن کی اصلاح میں حسبۃً للہ تقریباً تین سال ۱۳۲۳ھ تک ہمہ تن مشغول رہے (۶) اسی سال سفر حج کے لیے گئے اور حرمین شریفین کے ممتاز علماء سے اخذ و استفادے کے ساتھ ساتھ وہاں کی مشہور

لائبریریوں کی اہم و نایاب کتابوں اور قیمتی نوادر و مخطوطات کا مطالعہ بھی کیا(۷) سفر حج کے مخلص رفیق اور بارہ مولہ کے رئیس جناب عبدالصمد ککرو وغیرہ کے اصرار پر بارہمولہ میں ۱۳۲۴ھ میں ''مدرسہ فیض عام'' کی تاسیس فرمائی، اس مدرسہ میں تین سال تک تدریس و تعلیم میں مشغول رہے(۸) وہاں سے اٹھے تو ہجرت حجاز کے ارادے سے بہ غرض ملاقات اساتذہ دیوبند تشریف آوری ہوئی، جہاں اساتذہ کے حکم پر نہ صرف رشتہ ازدواج سے منسلک ہوگئے بلکہ کارِ تدریس کی انجام دہی بھی شروع کردی(۹) ۱۳۲۷ھ تا ۱۳۳۳ھ بہ طور مدرس، پھر ۱۳۳۳ھ تا ۱۳۴۶ھ بہ طور صدر مدرس و شیخ الحدیث دارالعلوم دیوبند مسند درس کو زینت بخشی(۱۰) زندگی کا آخری علمی پڑاؤ ڈابھیل ضلع سورت گجرات کے ''مدرسہ تعلیم الدین'' میں ڈالا، جہاں ۱۳۴۶ھ تا ۱۳۵۱ھ علم و تحقیق اور معروفت و عرفان کے جام لنڈھاتے ہوئے (۱۱) اسی سال اپنے مالک حقیقی سے جا ملے۔(۱۲)

## شاہ ولی اللہ کا طریقہ درس:

حضرت علامہ کشمیریؒ کے درسِ حدیث کے انقلابی انداز اور امتیازات و خصوصیات پر تفصیل سے گفتگو کرنے سے پہلے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ متقدمین اور متاخرین محدثین و اساتذۂ حدیث کے یہاں مروج درسی افادات سے طریقوں پر تحقیقی نظر ڈال لی جائے۔ اس ذیل میں معروف محقق عالم و مؤرخ حضرت مولانا مناظر احسن صاحب گیلانی، مسندِ ہند حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ کے دور میں عالم اسلام نیز حرمین شریفین میں رائج اور خود ان کے درس حدیث کا طریقہ بیان کرتے ہوئے رقم طراز ہیں:

> ''طریقہ یہ تھا کہ حدیثوں کے معانی و مطالب، مشکلات وغیرہ کے متعلق جو کچھ پڑھانا ہوتا تھا وہ مشکوۃ شریف میں پڑھا دیا جاتا۔ شاہ ولی اللہ کا قاعدہ تھا کہ ایک دن مشکوۃ کی حدیثیں پڑھاتے اور دوسرے دن انہیں حدیثوں کے متعلق علامہ طیبی کی شرح کا درس طلبہ کو دیتے۔ اس طرح سے مشکوۃ شریف جب ختم ہو جاتی تب دوسرے سال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے صحاح ستہ کی حدیثوں کی سند کو متصل کرنے کے لیے مشکوۃ ہی کی حدیثوں کو جو اس میں سند کے بغیر پڑھائی گئی تھیں، اب سند کے ساتھ اس طور پر پڑھاتے کہ طالب علم حدیثوں کو

پڑھتا جاتا اور استاذ سنتا جاتا۔ بیچ بیچ میں خاص اہم بات کا ذکر ضروری معلوم ہوا تو ذکر کر دیا گیا۔ یوں روزانہ پانچ ورق چھ ورق ہو جاتے۔ حضرت شاہ صاحبؒ نے حدیث کے درس کے اس طریقہ کا نام "طریقہ سرد" رکھا ہے اور لکھا ہے کہ مدینہ منورہ کے عام اساتذۂ حدیث کا یہی دستور اُس زمانے میں تھا جب وہ حدیث کا علم حاصل کرنے کے لیے ہندوستان سے سفر کر کے مدینہ منورہ پہنچے تھے" (۱۳)

## درسی افادات کے طریقے:

درسی افادات کے اس طریقہ سرد سے ہٹ کر درس کے بعض دوسرے طریقے بھی معروف تھے، جو بہ قول بالغ نظر عالمِ دین اور ریاست مالوہ کی مسند افتاء وقضاء پر چالیس سال تک فائز: حضرت مولانا مفتی محمود احمد صاحب نانوتویؒ تھے: انہی کے الفاظ میں ملاحظہ کیجئے:

"درسی افادات کے زیادہ تر دو طریقے جاری ہیں: ایک بہ ذریعہ مؤلفات جس کی صورت یہ ہے کہ کسی فن کے مسائل و مباحث ابواباً وفصولاً مناسب ترتیب کے ساتھ ایک جگہ جمع کر لیے گئے، اس مرتبہ کا کوئی نام تجویز ہو گیا۔ ایک ایک فن میں متعدد تالیفات وجود میں آگئیں...... اہل علم ان کتابوں دقیق اور نہایت مختصر متون سے، کثرت درس و مطالعہ سے ان متون وشروحات پر حاوی ہو کر مشہور محدثین میں ان کا شمار ہونے لگتا ہے۔ اب عرصۂ دراز سے طریقہ درس ایسا ہی جاری ہے۔

"دوسرا طریقہ یہ ہے کہ استاذ، حافظِ فن کی حیثیت میں طلبہ کے حلقے میں فنی مسائل اور ان کے متعلق تمام مالها و ما علیها پر طویل بیان دیتے ہوئے اپنا عندیہ بھی ظاہر کرتا ہے۔ فن کے تمام گوشے اور تحقیقات کے سب پہلو اس کے بیان میں آجاتے ہیں، جن کے ضبط میں حاضرین کے قلم چلتے رہتے ہیں، یہاں معلم ومتعلم دونوں کتاب کی پابندی سے آزاد ہیں۔ ایسے دروس سے کبھی مستفیدین میں سے ائمہ وقت پیدا ہوتے ہیں۔

"درسی افادے کی ایک تیسری شکل کا بھی کچھ ثبوت ملتا ہے۔ اس تیسری شکل

میں جامع العلوم فاضل بلا قید فن، مختلف علوم وفنون کے شائقین کی مجلس میں جو کچھ دھیان میں آجاتا اور جو کچھ چاہتا بتلاتا ہوا چلا جاتا۔ طلبہ کی بیاضوں میں ہر فن کے تحت اس کے مباحث اصولاً وفروعاً درج ہو جاتے تھے۔ یہ املائی تقریریں علوم وفنون کا کشکول بن جاتی تھیں (۱۴)۔

## علامہ کشمیریؒ سے پہلے دیوبند میں درس حدیث:

اب آیئے اس بات کا بھی مختصر سا جائزہ لے لیا جائے کہ حضرت علامہ کشمیریؒ سے پہلے دیوبند میں، درس حدیث کا نہج وانداز کیا تھا؟ تاکہ حضرت علامہؒ کے انقلابی درس حدیث کی عظمت واہمیت مزید اجاگر ہو سکے۔ یہ روداد بھی مولانا گیلانی کے الفاظ میں سنئے: لکھتے ہیں:

''دارالعلوم دیوبند سے تعلیم پانے والے علماء تو ''دورہ'' کی اصطلاح سے واقف ہیں، لیکن عام ناظرین کی آگاہی کے لیے شاید عرض کرنا مفید ہوگا کہ حدیث کی تعلیم کے جس طریقہ کی تعبیر حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ نے اپنی کتابوں میں ''طریقہ سرد'' سے فرمایا ہے جس کی تفصیل خاکسار نے ان کی کتابوں سے اخذ کر کے اپنی کتاب ''مسلمانانِ ہند کا نظام تعلیم وتربیت'' میں درج کی ہے، درحقیقت اسی طریقہ سرد کی تعبیر، دارلعلوم دیوبند کے تعلیمی حلقوں میں ''دورہ'' کے لفظ سے کی جاتی ہے۔ شاہ ولی اللہ کے درس کے اس طریقہ میں تھوڑی سی ترمیم یہ کر دی گئی کہ غیر مقلدین یا فرقہ اہل حدیث نے یہ چرچا جو پھیلا دیا تھا کہ حنفی مذہب کے مسائل صحیح حدیثوں کے مخالف ہیں، اس غلط اور بے بنیاد خیال کی تصحیح کے لیے اس تمام مسائل کے متعلق جن کو اپنے اعتراضات کا نشانہ غیر مقلدوں نے بنا رکھا تھا، سنبھل کر گفتگو کی جاتی ہے اور امام ابوحنیفہؒ کے اجتہاد کی صحیح بنیاد سے طلبہ کو واقف بنایا جاتا ہے اور گویا، ''خلافیات'' پر بحث بھی اب ''دورہ'' کے طریقہ درس کا یک گونہ لازمی جز بن گیا ہے''(۵)

## علامہ کشمیریؒ کے درسِ حدیث کے امتیازی خطوط:

مذکورہ بالا تفصیل کو ذہن میں رکھتے ہوئے، ذیل کی سطور میں ان امتیازات وخصوصیات

پر شرح وبسط سے گفتگو کی جارہی ہے جو حضرت علامہ کشمیریؒ کے درس حدیث کے لازمی عناصر اور اجزائے ترکیبی تھے اور جن کے سبب ان کے درس حدیث کا غلغلہ پورے برصغیر میں بلند ہوا اور نہ صرف برصغیر کے گوشے گوشے، بلکہ کابل وخراسان اور کاشغر تک کے طلبہ حدیث نے کشاں کشاں دیوبند کا رخ کیا۔ یہ بحث بھی علامہ کشمیریؒ کے براہ راست تلامذہ اور اپنے دور کے یگانۂ روزگار علماء کی زبان سے سنتے ہیں۔ مفتی محمود احمد صاحب نانوتویؒ کے ذکر کردہ تین معروف درسی طریقوں کی تفصیل آپ نے سماعت کرلی، مفتی صاحبؒ مزید لکھتے ہیں:

''ہمارے حضرت شاہ صاحبؒ کے درس کو تھوڑی سی تبدیلی کے ساتھ
تینوں قسم کے درس کا جامع کہا جاسکتا ہے''(۱۶)

حضرت علامہ کشمیری کے درس حدیث کے بنیادی اجزائے ترکیبی کو بارہ حصوں یا بارہ نکات وعناصر پر تقسیم کیا جاسکتا ہے جن سے درس کی وسعت، جامعیت، افادیت، قدروقیمت اور عظمت کا اندازہ لگانا چنداں مشکل نہیں۔

## ۱-عرضِ حدیث علی القرآن:

حضرت علامہ کشمیریؒ کے درس حدیث کا ایک نمایاں پہلو ''عرض الحدیث علی کتاب اللہ'' تھا۔ کیوں کہ حدیث نبوی، خود قرآن کی تصریح کے مطابق، قرآن کی تفصیل وتشریح ہے، چناں چہ علامہ کشمیریؒ دورانِ درس یہ وضاحت کرتے جاتے کہ زیر بحث حدیث، قرآن کی فلاں آیت کی تشریح اور توضیح ہے اور یہ کہ اس کا ماخذ ومصدر فلاں آیت ہے۔ مشکوۃ شریف کی عربی شرح ''التعلیق الصبیح'' اور دیگر متعدد تحقیقی کتابوں کے مؤلف بالغ نظر محدث اور علامہ کشمیریؒ کے خصوصی تلمیذ میں سے ایک: حضرت مولانا محمد ادریس صاحب کاندھلویؒ لکھتے ہیں:

''حدیث نبوی کا ماخذ، قرآن کریم سے بیان فرماتے اور اسی مناسبت
سے بہت سی مشکلات کو حل فرمادیتے تھے''(۱۷)

## ۲-منشائے نبوی کی تشریح:

جن احادیث کو مذاہب اربعہ کے علماء اپنے مفید مطلب ثابت کرنے کے لیے کھینچ تان کرتے، علامہ کشمیریؒ فقہی تحزب اور مسلکی تعصب سے بالاتر ہوکر ان پر بحث کرتے۔ مولانا محمد

یوسف صاحب بنوریؒ مؤلف معارف السنن شرح عربی سنن ترمذی، حضرت علامہ کشمیریؒ کی اس درسی خصوصیت پر گفتگو کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''کوشش فرماتے کہ اصل منشائے نبوت معلوم ہو سکے، اس ذیل میں حدیث کے شان ورود کے پس منظر کی تعیین کرتے، وقتِ نظر کے ساتھ تحقیق فرماتے، پھر تحقیق مناط، تنقیح مناط اور تخریج مناط کے اصول پر ایک ایک جزیے کو اس طرح کھولتے کہ حدیث نبوی کا منشاء ومقصد بالکل واضح اور صاف ہو جاتا۔ اس میں وہ اس تحفظ کو در نہ آنے دیتے کہ آیات روایت، فقہ حنفی کے موافق ہو رہی ہے یا نہیں،، اور حدیث نبوی کی ایسی دل کش اور واقعی تشریح فرماتے کہ نہ صرف اصل مقصد ظاہر ہو جاتا بلکہ اس پر پڑی ہوئی تاویل بے جا کی گرد بھی خود بہ خود دور ہو جاتی (۱۸)

## ۳۔تشریح حدیث بالحدیث اور استنباطِ مسائل:

حضرت علامہ کشمیریؒ فقہی مسائل سے متعلقہ احادیث پر جس بالغ نظری اور دقیقہ رسی سے بحث کرتے اس سے محسوس ہوتا کہ فقہ حنفی کے مسائل خود بہ خود احادیث سے نکل رہے ہیں، وہ اس کے لیے کسی درجہ میں بھی تکلف اور آورد سے کام نہ لیتے، حکیم الاسلام حضرت مولانا قاری طیب صاحبؒ رقم طراز ہیں:

''متونِ حدیث کی معتمد کتابوں کا ڈھیر، آپ کے سامنے ہوتا تھا اور تفسیر حدیث بالحدیث کے اصول پر کسی حدیث کے مفہوم کے بارے میں جو دعویٰ کرتے اسے دوسری احادیث سے مؤید اور مضبوط کرنے کے لیے درس ہی میں کتب پر کتب کھول کر دکھاتے جاتے تھے اور جب ایک حدیث کا دوسری احادیث کی واضح تفسیر سے مفہوم متعین ہو جاتا تو نتیجتاً وہی فقہ حنفی کا مسئلہ نکلتا تھا اور یوں محسوس ہوتا تھا کہ حدیث، فقہ حنفی کو پیدا کر رہی ہے'' (۱۹)

## ۴۔شرح حدیث از روئے عربیت وبلاغت:

علامہ کشمیریؒ شرح حدیث کرتے وقت متعینہ اصطلاحات کے بند دائروں میں زیادہ نہ الجھ

کر، ازروئے قواعد عربیت و بلاغت، حدیث کی مراد واضح کرنے پر اولین توجہ کرتے، تاکہ طلبہ کو ایک طرف تو فہم حدیث میں سہولت ہو اور دوسری طرف وہ بلاغت کے اصول وضوابط کی روشنی میں حدیث نبوی کے زورِ بیان اور اسلوب سے بھی بہ خوبی واقف ہو سکیں۔ مولانا کاندھلویؒ کی شہادت سنئے!

''درس حدیث میں سب سے اول اور زیادہ توجہ اس طرف کرتے تھے کہ حدیث نبوی کی مراد بہ اعتبار قواعد عربیت و بلاغت واضح ہو جائے، کوشش اس کی فرماتے کہ حدیث کی مراد کو اصطلاحات کے تابع نہ رکھا جائے کہ اصطلاحات بعد میں حادث ہوئیں اور حدیث نبوی زماناً ورتبۃً مقدم ہے...... نیز جس طرح حضرات مفسرین قرآن کریم کے اسرارِ بلاغت بیان کرتے ہیں، اسی طرح شاہ صاحب حدیث کے اہم بلاغی نکات پر متنبہ فرماتے'' (۲۰)

## ۵-متعارض احادیث میں تطبیق:

شراح واساتذۂ حدیث کو، شرح حدیث کے دوران جن نازک مشکلات سے گزرنا پڑتا ہے، ان میں سے ایک نازک ترین چیز دو یا چند احادیث کا باہمی تعارض ہے، بعض اوقات ایک ہی مضمون سے متعلق دو یا زیادہ روایتیں منقول ہوتی ہیں اور ان میں بہ ظاہر کوئی مطابقت نظر نہیں آتی۔ پھر حدیث میں روایت بالمعنی بھی عام ہے، اسی لیے ایک ہی صحابی سے مروی، حدیث شریف کے الفاظ میں بعض اوقات اختلافِ رواۃ کے سبب، بڑا تعارض رونما ہو جاتا ہے۔ ایسے مواقع پر عام محدثین جرح و تعدیل کے اصول وضوابط کا سہارا لے کر ایک روایت کو ساقط اور دوسری کو راجح قرار دے کر رفع تعارض کی کوشش کرتے ہیں۔ لیکن حضرت علامہ کشمیریؒ کا نہج یہاں بھی عموماً سب سے منفرد اور جداگانہ ہوتا۔ مولانا بنوریؒ فرماتے ہیں:

''بناء بریں علامہ کشمیریؒ ایک روایت کے تمام طرق اور ان میں وارد مختلف الفاظ کو جمع کرتے اور روایت کی ایسی دلنشیں اور درس تشریح کرتے کہ دل باغ باغ ہو جاتے اور بول اٹھتے کہ یہی منشائے رسالت اور مرادِ نبوت ہے'' (۲۱)

مولانا بنوریؒ اس حوالے سے مزید لکھتے ہیں:

''آپ اس کی بھرپور کوشش کرتے کہ بہ ظاہر متعارض احادیث کی ایسی تشریح اور

ان کا ایسا محمل ومنشاء خود روایات ہی کی روشنی میں متعین کیا جائے جس سے یہ روایات نہ صرف یہ کہ باہم متعارض نظر نہ آئیں، بلکہ ایک دوسرے کے لیے معاون ومد ثابت ہو جائیں"(۲۲)

## ۶-جملہ علوم کا احاطہ:

اسلام کی زریں تاریخ میں ایسی متعدد جامع الصفات اور ہمہ جہت شخصیات پیدا ہوئیں جن سے ایک عالم نے استفادہ کیا اور جن کا حلقہ درس ہر علم وفن کے پیاسے کی پیاس بجھانے کے لیے ماءِ زلال کا کام کرتا تھا، حضرات صحابہ میں یہ شان، حبر الامۃ حضرت عبداللہ بن عباسؓ، تابعین میں حضرت حسن بصری، حضرت مجاہد وغیرہ کی تھی۔ بعد کی صدیاں بھی ایسی ہمہ جہت شخصیات سے محروم نہ رہیں، ہماری ماضی قریب کی تاریخ میں، اس حوالے سے نمایاں نام حضرت علامہ کشمیریؒ کا ہے۔علامہ کشمیری کی مجلسی گفتگو اور درسی تقریر: دونوں انفرادیت کے ساتھ جامعیت کی حامل ہوا کرتیں اور ہر علم وفن کا احاطہ کرتی تھیں، حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحبؒ فرماتے ہیں:

"دوسری خصوصیت یہ تھی کہ حضرت ممدوح کے علمی تبحر اور علم کے بحرِ ذخار ہونے کی وجہ سے، درس حدیث صرف علوم حدیث ہی تک محدود نہ رہتا تھا، بلکہ اس میں استطرادا لطیف نسبتوں کے ساتھ ہر علم وفن کی بحث آتی تھی۔ اگر معانی و بلاغت کی بحث آجاتی تو یوں معلوم ہوتا تھا کہ گویا علم معانی کا یہ مسئلہ اسی حدیث کے لیے واضع نے وضع کیا تھا۔ معقولات کی بحثیں آجاتیں اور معقولیوں کے کسی مسئلہ کا رد فرماتے تو اندازہ ہوتا کہ یہ حدیث گویا معقولات کے مسئلہ ہی کی تردید کے لیے قلب نبوی پر وارد ہوئی تھی۔ ان مختلف الانواع تحقیقات کو دیکھ کر میں نے ایک املائی کاپی تیار کی، جس کے چوڑے اوراق میں چھ، سات کالم بنائے اور ہر کالم کے اوپر والے سرے پر فنون کے عنوان ڈال دیے، یعنی مباحث تفسیر، مباحث حدیث، مباحث عربیت: صرف ونحو، مباحثِ منطق و فلسفہ، مباحث ادبیات...... مباحثِ تارخ وغیرہ۔ پھر علوم عصریہ کے لیے ایک کالم رکھا، کیوں کہ موجودہ دور کے فنون، جیسے سائنس، فلسفہ جدیدہ اور ہیئت

جدیدہ وغیرہ کے مباحثِ بھی بہ ذیل حدیث، درس میں آتے تھے"(۲۳)

## ۷-فقہ الحدیث:

تمام تر فقہی مسائل کی اساس کتاب وسنت کی نصوص ہیں، البتہ چوں کہ طریقہ استنباط اور اصول استخراج، فقہاء ومجتہدین کے جدا جدا تھے، اس لیے متعلقہ مسائل میں بھی اختلاف رونما ہونا ناگزیر تھا۔ حضرت علامہ کشمیریؒ کا فقہ الحدیث کی بابت کیا طریقہ تھا اور وہ مذاہب اربعہ کے مسائل کی تبیین وتشریح کس طرح فرماتے تھے؟ اس پر علامہ کشمیریؒ کے شاگرد مولانا کاندھلویؒ نے روشنی ڈالی ہے، فرماتے ہیں:

> "فقہ الحدیث پر جب کلام کرتے تو اولاً ائمہ اربعہ کے مذاہب نقل فرماتے اور پھر ان کے وہ دلائل بیان فرماتے جو ان مذاہب کے فقہاء کے نزدیک سب سے زیادہ قوی ہوتے، پھر ان کا شافی جواب اور امام اعظمؒ کے مسلک کی ترجیح بیان فرماتے تھے۔ حنفیت کے لیے استدلال وترجیح میں کتاب وسنت کے تبادر اور سیاق وسباق کو پورا ملحوظ رکھتے اور اس بات کا خاص لحاظ رکھتے کہ شریعت کا منشاء ومقصد اس بارے میں کیا ہے اور یہ حکم خاص، شریعت کے احکام کلیہ کے خلاف تو نہیں؟(۲۴)

## ۸-توفیق بین اقوال الائمہ:

درس حدیث کے دوران علامہ کشمیری کا زور جن امور پر التزاماً رہتا ان میں سے ایک اہم چیز "**توفیق بین اقوال الائمة المختلفه**" ہے۔ علامہ کشمیریؒ ائمہ مجتہدین کے اقوال میں توفیق وجمع کی کوشش کرتے اور علی وجہ البصیرت یہ ثابت کرتے کہ ان میں اتفاق کے اجزاء، اختلافی نکات کی نسبت کم ہیں۔ حضرت مولانا محمد منظور نعمانی لکھتے ہیں:

> "ایک موقع پر شاہ صاحبؒ نے فرمایا اکثر مسائل کے اندر فقہ حنفی میں کئی کئی اقوال ہیں اور مرجحین واصحابِ فتویٰ مختلف وجوہ واسباب کی بناء پر ان میں سے کسی ایک قول کو اختیار کرتے اور ترجیح دیتے ہیں۔ میں اس قول کو زیادہ وزنی اور قابلِ ترجیح سمجھتا ہوں جو از روئے دلائل زیادہ قوی ہو، یا جس کے اختیار

کرنے میں دوسرے ائمہ مجتہدین کا اتفاق زیادہ حاصل ہوجاتا ہو"۔(۲۵)

## ۹-استحکام حنفیت:

استحکام حنفیت اور یہ کہ فقہ حنفی کے تمام مسائل کتاب وسنت اور آثار واقوال صحابہ سے مستنبط و ماخوذ ہیں، اس حوالہ سے علامہ کشمیریؒ کی خدمات نہایت گراں قدر، وقیع اور نا قابل فراموش ہیں، مولانا محمد یوسف بنوریؒ لکھتے ہیں کہ علامہ کشمیریؒ نے آخری درس حدیث کے سال، ماہِ شعبان میں طلبہ سے خطاب کرتے ہوئے فرمایا:

''ہم نے اپنی زندگی کے پورے تیس سال اس مقصد کے لیے صرف کئے کہ فقہ حنفی کے موافق حدیث ہونے کے بارے میں اطمینان حاصل ہوجائے، سوالحمد للہ اپنی اس تیس سالہ محنت اور تحقیق کے بعد میں اس بارے میں مطمئن ہوں کہ فقہ حنفی، حدیث کے مخالف نہیں ہے، بلکہ واقعہ یہ ہے کہ جس مسئلہ میں مخالفین احناف جس درجہ کی حدیث سے استشہاد کرتے ہیں، کم ازکم اسی درجہ کی حدیث اس مسئلہ کے متعلق حنفی مسلک کی تائید میں ضرور موجود ہے اور جس مسئلہ میں حنفیہ کے پاس حدیث نہیں ہے اور اس لیے وہ اجتہاد پر اس کی بنیاد رکھتے ہیں، وہاں دوسرے کے پاس بھی حدیث نہیں ہے''(۲۶)

## ۱۰-مباحث پر محققانہ تبصرہ:

درس نظامی کا نصاب مغلق اور صعب الفہم کتب کا مجموعہ ہے، اس سے طلبہ میں موشگافی کا فن تو کسی درجہ میں آجاتا ہے لیکن فنی وسعت نظر پیدا نہیں ہوتی، علامہ کشمیریؒ کا درس فنی تحقیق و تفتیش کا اعلیٰ نمونہ اور بے سود قیل وقال سے یکسر پاک ہوا کرتا تھا، چناں چہ مولانا محمد میاں صاحب دیوبندی تحریر کرتے ہیں کہ

''حضرت شاہ صاحبؒ اس مرض سے بہت بیزار تھے، الفاظ کی ژولیدگی میں مشغول ہونا آپ کے نزدیک تضیع اوقات تھا۔ آپ کی تمام توجہ فن کی تحقیق پر مبذول رہتی تھی، اس کا مظاہر آپ کے درس میں ہوتا تھا، آپ کی تقریر شروح و حواشی کے اقتباسات کا مجموعہ نہیں ہوتی تھی، بلکہ مسئلہ پر محققانہ تبصرہ ہوتا تھا؛؛؛

حضرت شاہ صاحبؒ کی تقریر کا تعلق، عبارت سے زیادہ تحقیق و تنقیح مسئلہ سے ہوتا تھا۔ آپ الفاظ کی بندشوں سے بلند ہو کر، مسئلہ کے متعلق اپنی ذاتی تحقیق پیش فرماتے تھے"(۲۷)

## ۱۱- علم جرح و تعدیل اور علامہ کشمیریؒ:

رجال و رواتِ حدیث اور علم جرح و تعدیل کے اصول کے تحت حدیث پر صحت و ضعف کا حد حکم لگانے، پھر مفید مطلب روایت میں کسی راوی کو قابلِ قبول اور مخالفِ فریق کی تائید میں اسی روای کو ساقط الاعتبار قرار دینے کے رجحان سے آپ کو شدید نفرت تھی، اسے آپ مجادلہ و مکابرہ خیال فرماتے۔ چناں چہ اپنے رسالہ "نیل الفرقدین فی مسئلة رفع الیدین" میں لکھتے ہیں:

"لم اکثر من نقل کلامهم فی الرجال، ومافیه من کثرة القیل و القال، لانه لیس له عندی کبیر میزان فی الا عتدال، و بعضهم یسکت عند الوفاق و یجرح عند الخلاف...... و هذا صنیع لایشفی ولا یکفی و انما هو سبیل الجدال"(۲۸)

(ترجمہ: میں رجال کے سلسلے میں محدثین کے اقوال زیادہ نقل نہیں کرتا اور نہ ہی اس تعلق سے ہونے والے قیل و قال کو، کیوں کہ اس کی میرے نزدیک کوئی زیادہ قیمت نہیں ہے۔ کہ موافق ہونے کی صورت میں ایک راوی سے سکوت اختیار کیا جاتا ہے اور مخالف کی شکل میں اسی کی جرح کی جاتی ہے۔ اس انداز کا کوئی فائدہ نہیں، بلکہ یہ تو کٹ حجتی اور جدال و مجادلہ کی راہ ہے۔)

## ۱۲- متقدمین کا تعارف و تذکرہ:

اس حوالے سے مولانا گیلانی لکھتے ہیں:

"علاوہ موضوع درس کے چند خاص امور کا تذکرہ التزاماً اپنے درس میں ضرور فرماتے مثلاً جن مصنفین کی کتابوں کا حوالہ دیتے، ان کی ولادت و وفات سنین کے ساتھ ساتھ مختصر حالات، ان کی علمی خصوصیت، علم میں ان کا خاص مقام کیا ہے ان امور پر ضرور تنبہ کرتے چلے جاتے۔"

''یہ ان کا ایسا اچھا طریقہ تھا جس کی بدولت شوقین اور محنتی طلبہ ان کے حلقہ درس میں شریک ہو کر علم کے ذیلی ساز و سامان سے مسلح ہوتے تھے...... اشخاص و رجال جن کا وہ تذکرہ حلقہ درس میں کیا کرتے تھے ان میں زیادہ تر ایسی ہستیاں تھیں جو اب دنیا میں موجود نہیں ہیں۔ زندہ علماء کا ذکر مشکل ہی سے ان کے درس میں ہوتا اور زندہ کیا سچ پوچھئے تو حافظ ابن حجر نویں صدی ہجری کے عالم و محدث کے بعد والوں کے نام بھی ان کی زبان مبارک پر اتفاقاً ہی کبھی آتے ہوں گے، ان کے حلقہ درس میں پہنچ کر کچھ ایسا محسوس ہوتا تھا کہ درمیان کی چند صدیاں گویا حذف ہو گئی ہوں اور ہم نویں، آٹھویں اور ان سے پہلے کی صدیوں میں گویا زندگی بسر کر رہے ہوں'' (۲۹)

## علامہ کشمیری اور علم اصول حدیث:

یہ تو تھیں وہ امتیازی خصوصیات جو علامہ کشمیری کے درس حدیث کا لازمی حصہ ہوتی تھیں۔ اب آیئے علامہ کشمیری کی اس عظیم ترین خدمت پر روشنی ڈالی جائے جس کی وجہ سے وہ تمام امت کی طرف سے تحسین و تبریک کے بجا طور مستحق اور طلبہ حدیث کے لیے عظیم محسن کا درجہ پا چکے ہیں۔

معلوم ہے کہ احادیث نبوی کا جو ذخیرہ ہم تک پہنچا اس میں روات و ناقلین کی بڑی جماعت و تعداد شریک ہے۔ حدیث کی اس اسناد اور نقل کے لحاظ سے محدثین نے حدیث کی تین اقسام بیان کی ہیں۔ متواتر: مشہور، خبر واحد، واضح رہے کہ محدثین نے متواتر کے تحت صرف انہی احادیث کو لیا جو اسناد کے اعتبار سے متواتر تھیں یعنی ایسی حدیث جس کے بیان کرنے والے ہر زمانہ میں اتنے زیادہ لوگ رہیں جن کا کذب پر اتفاقا عقلا ناممکن ہو۔ ظاہر ہے کہ اس اصول کے تحت احادیث کا نہایت قلیل ذخرہ ہی متواتر بن سکا اور یقینیات کا درجہ حاصل کر سکا ہے۔ احادیث کا بیش تر حصہ ان احادیث پر مشتمل رہ جاتا ہے جن کو محدیثن کی تعریف کی رو سے ظن اور ظنیات کے درجہ میں رکھا جا سکتا ہے اور اس طرح یہ شبہ ہونے لگتا ہے کہ کیا شریعت کے زیادہ تر مسائل کا دار ظن پر ہے؟۔

علامہ کشمیریؒ کی قبر کو اللہ تعالی روشن کرے کہ وہ پہلے ایسے شخص ہیں جنہوں نے تواتر کو ایک ہی قسم میں منحصر نہ رکھا بلکہ اس کی چار اقسام بیان فرمائیں اور دلائل و شواہد سے ان کو مبرہن بھی

گیا: تواتر اسناد، تواتر طبقہ، تواتر قدر مشترک اور تواتر عمل حضرت علامہ کشمیری نے ان چار اقسام کی جو تشریح اور تفصیل بیان فرمائی اس سے حدیث کا بڑا ذخیرہ ظنیات سے نکل کر یقینیات میں داخل ہو گیا اور اس طرح ایمانیات و دینیات کے تعلق سے بعض تشکیکی طبیعتوں میں احادیث کے از قبیل ظنیات ہونے کا جو شبہ تھا وہ بھی دور ہو گیا۔

مولانا مناظر احسن صاحب گیلانی کا ذاتی تاثر سنیے:

> ''اس وقت تک میرا تاثر تھا کہ قرآن کے سوا بہ جز چند گنی چنی روایتوں کے صاحب شریعت کی طرف سے قطعی، یقین اور کامل اطمینان کے ساتھ کسی امر کا انتظار نہیں کیا جا سکتا۔ گویا دین کا اکثر حصہ صرف ظنی اور یقین کی قوت سے محروم ہے لیکن یہ پہلا دن تھا جب میرے کانوں نے اسناد والے تواتر کے سوا، تواتر طبقہ، تواتر عمل اور تواتر قدر مشترک کی نئی قسموں کو سنا...... یہ پہلا دن تھا جس میں قرآن کے بعد دین کا سار بینائی نظام میرے لیے یقینی و قطعی ہو گیا اور جیسے جیسے تمیز و شعور کے سن کے لحاظ سے اضافہ ہوا، بجائے گھٹنے کے میرا یہ تاثر گہرا ہی ہوتا چلا گیا (۳۰)

یہ اسناد وہ کار آمد چیز ہے جس کے بارے میں رئیس المحدثین و امیر المومنین فی الحدیث عبداللہ بن مبارک کا ارشاد ہے کہ ''اگر اسناد نہ ہوتی جس کا جو جی چاہتا کہہ ڈالتا''

اس لیے محدثین بغیر سند والی حدیث کو بھی جائز نہ سمجھتے اور کہتے کہ کوٹھے پر بغیر زینہ کے کیسے چڑھا جا سکتا ہے۔ حضرت علامہ کشمیریؒ نے اپنے افادات میں سب سے پہلے اسی تواتر اسناد کو لیا جس کا حاصل انہی کے لفظوں میں یہ ہے:

## تواترِ اسناد

> ''کسی حدیث کی روایت میں از ابتداء تا انتہا روات اتنی بڑی تعداد میں ہوں جن کی کذب بیانی عادۃً محال ہو اور ان کا اتفاق علی الکذب ممکن نہ ہو۔ حدیث: من کذب علی متعمدا فلیتبوا مقعدہ من النار۔ کے متعلق حافظ الدنیا و جبل العلم ابن حجر عسقلانی شارح بخاری نے لکھا ہے کہ یہ حدیث صحیح و حسن ہے جس کو تمیں صحابۂ کرام نے روایت کیا ہے اور وہ احادیث جو ختم نبوت سے تعلق رکھتی ہیں

ان کی تعداد ایک سو پچاس ہے۔جن میں سے تقریباً تیس صحاح ستہ میں موجود ہیں اور مسح علی الخفین کی احادیث اسی انداز کی ستر کے قریب ہیں۔اسی لیے امام اعظم ابوحنیفہ علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ میں مسح علی الخفین کا اس وقت تک قائل نہ ہوا جب تک مسح علی الخفین کی حدیثیں دن کے اجالے کی طرح میرے سامنے نہیں آگئیں یہ سب احادیث اسنادی تواتر لیے ہوئے ہیں''(۳۱)

## ۲-تواتر طبقہ:

''اس کا مطلب یہ ہے کہ دین کی کوئی اہم چیز جو طبقہ بطبقہ ہم تک پہونچی اور اس میں رواۃ موجود نہیں جیسا کہ قرآن کریم کہ اس کا تواتر روئے زمین پر تلاوت، درس حفظ، قراءت کی شکل میں قائم ہے، اس میں اسناد کی کوئی ضرورت نہیں۔فقہاء اپنی اصطلاح میں تواتر سے یہی تواتر مراد لیتے ہیں۔اہل اسلام کے نزدیک قرآن کا تواتر ثابت ہے اور ہر مسلمان عالم ہو یا جاہل عامی ہو یا خواص میں سے لیکن یہ علم سب رکھتے ہیں کہ قرآن خدا تعالیٰ کا مقدس کلام ہے جسے اس نے اپنے آخری پیغمبر محمد رسو اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل فرمایا جس طرح نازل ہوا تھا اسی شان کے ساتھ ہمارے پاس موجود ہے اور انشاء اللہ تا قیامت رہے گا۔قرآن کے ثبوت کے لیے اسناد کا مطالبہ قطعاً غلط ہے۔(۳۲)

## ۳-تواتر عمل وتوارث:

''کوئی شرعی حکم توارث وتعامل کے ذریعے ہم تک پہونچا ہو اور جس میں خطا بھی محال ہو مثلاً نماز کہ اس میں رفع یدین وعدم رفع یدین تعاملا وتوارثا چلے آرہے ہیں کہ یہ تواتر زمانۂ رسالت سے لے کر اس وقت تک ہر طبقہ میں موجود ہے اور اپنی قوت کی بنا پر تواتر طبقہ کے قریب تر ہے۔ ناواقف کو معلوم نہیں کہ تواتر عمل میں بیشتر تواتر اسنادنہیں ہوتا اور وہ محسوس کرے گا کہ ضروریات دین میں شروع ہی سے اختلاف چلا آتا ہے، حالاں کہ اس کی حقیقت شک ووہم سے زیادہ نہیں، حضرت عبداللہ بن مسعودؓ معوذتین کو قرآن میں شمار نہ کرتے تھے اور اس نے اس خیال کے راوی ان کے وہ شاگرد ہیں جنہوں نے ان سے قرآن حکیم پڑھا اور چوں کہ عبداللہ بن مسعودؓ کے علاوہ ہر صحابی اور پورے عالم اسلام نے معوذتین کو قرآن ہی سے سمجھا اس لیے معوذتین کا قرآن مجید میں ہونے کا یقین صرف ابن مسعودؓ کے خیال کی وجہ سے نظر انداز نہیں کیا جا سکتا،

الحاصل تواتر طبقہ اور تواتر توارث وتعامل کے لیے اسناد کا متواتر ہونا ضروری نہیں اور نہ اس تواتر کو کسی خبر واحد کے سبب متواتر سے نکالا جاسکتا ہے۔ جب یہ تواتر قرائن قطعیہ سے ثابت ہے تو اس کے بعد مزید کدو کاوش کی احتیاج نہیں۔ (۳۳)

### ۴-تواتر قدر مشترک:

''اس کا حاصل یہ ہے کہ چند احادیث مختلف درجات کی مختلف طرق ہم تک پہونچیں لیکن ان میں جو حقیقت مذکور ہے وہ ان سب احادیث کا قدر مشترک ہے۔ یہ احادیث ابتداء میں خبر واحد تھیں مگر قدر مشترک واحد ہونے کی بنا پر تواتر متحقق ہو گیا۔ مثلاً معجزات کے متعلق مختلف درجات کی حدیثیں ہیں اور متعدد طریقوں سے مروی ہیں لیکن قدر مشترک ایک ہی ہونے کے بنا پر بیانِ معجزات متواتر ہو گیا''۔ (۳۴)

علامہ کشمیریؒ کی اس بیان کردہ تفصیل کو جس سے پورے دین کو آپ نے متواتر ثابت کیا۔ حضرت علامہ شبیر احمد عثمانی مرحوم نے ''فتح الملہم شرح مسلم'' میں نقل کرنے کے بعد اعتراف کیا ہے کہ یہ حضرت شاہ صاحب کی نادر و مخصوص تحقیق ہے جسے اس تفصیل کے ساتھ اسلاف نے پیش نہیں کیا تھا۔

## حفظ کل احد مالم یحفظه الآخر:

کتب احادیث میں بہ کثرت ایسی روایتیں ملتی ہیں جو کسی کتاب میں مختصر، کسی میں مفصل مذکور ہوتی ہیں، پھر ایسا بھی ہے کہ ایک ہی بحث میں ایک روایت کے الفاظ مختلف اور دوسری میں اسی بحث کے تحت الفاظ بالکل دوسرے، حالاں کہ مدارِ حدیث بھی ایک ہی ہوتا ہے اور مضمون بھی ایک ہی۔ ایسی احادیث کی شرح اور رفع تعارض میں عموماً سند کے قوت وضعف کی بنیاد پر فیصلہ کیا جاتا ہے۔ لیکن بعض اوقات ایک ہی بحث میں باہم مختلف و متعارض دونوں روایتیں سند کے اعتبار سے ایک ہی درجہ میں ہوتی ہیں، ایسے مواقع پر دور از کار تاویلات کا سہارا لینا پڑتا ہے۔

حضرت علامہ کشمیریؒ نے اس قسم کی روایتوں کے تعلق سے ایک اصل اور ضابطہ یہ مستنبط کیا ''حفظ کل احد مالم یحفظه الآخر'' کہ حضور اکرم ﷺ سے تو دونوں ہی باتیں منقول تھیں، لیکن کسی راوی کو ایک جزو یاد رہ گیا، اس نے اس کو بیان کر دیا اور دوسرے کو دوسرا اجزاء یاد رہا،

اس نے اس کو بیان کر دیا۔ ورنہ در حقیقت حدیث میں دونوں ہی اجزاء تھے، اس طرح کی تاویل حافظ الدین ابن حجر عسقلانی نے بھی بعض مواقع پر کی ہے لیکن وہ اس اصل کی طرف متوجہ نہ ہوئے اور نہ بہ طور اصل اس سے مدد لی۔

مثلاً ترمذی شریف میں ''باب کراھیة مایستنجی به '' کے تحت امام ترمذی جو روایت لائے ہیں، اس میں آپؐ نے عظم یعنی جانور کی ہڈی سے استنجاء کرنے کی ممانعت فرمائی ہے، اور ہڈیوں کو جنات کی خوراک بتایا۔ ہڈیوں کے زاد الجن ہونے کا مطلب یہ ہے کہ ہڈیاں جنات کے لیے دوبارہ پر گوشت بنادی جاتی ہیں، لیکن اس موقع کی جو روایت مسلم شریف کی ہے اس میں اور ترمذی شریف کی روایت میں ایک تعارض ہے اور وہ یہ کہ مسلم کی روایت میں ہے'' لکم کل عظم، ذکر اسم الله علیه یقع فی ایدیکم اوفر ما یکون لحما '' (۳۰) اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ مذبوح جانوروں کی ہڈیاں جنات کے لیے دوبارہ گوشت بنادی جاتی ہیں۔ جب کہ اس کے برعکس ترمذی کی ایک روایت کے الفاظ یہ ہیں'' کل عظم لم یذکر اسم اللہ علیہ یقع فی ایدیکم اوفر ما کان لحماً '' (۳۱) اس میں تصریح ہے کہ مردار جانوروں کی ہڈیاں جنات کے لیے دوبارہ پُر گوشت کردی جاتی ہیں۔ اس کا کوئی شافی جواب حضرات محدثین سے منقول نہیں۔ امام حمیدی نے جو توجیہ کی ہے کہ مذبوح جانوروں کی ہڈیاں مومن جنات کے لیے پر گوشت کردی جاتی ہیں اور مردار جانوروں کی کافر جنات کے لیے، وہ اس لیے قابل قبول نہیں کہ اس کی تائید کسی اور طرح سے نہیں ہوتی۔

علامہ کشمیریؒ فرماتے ہیں کہ یہاں رفع تعارض کی صرف یہی ایک صورت ہے کہ مذکورۃ الصدر اصل '' حفظ کل احد مالم یحفظ الآخر '' کی رو سے توجیہ کی جائے اور دونوں روایتوں میں تطبیق دی جائے کہ آں حضورﷺ نے دونوں باتیں فرمائی تھیں کہ ہڈی پر اللہ کا نام لیا گیا ہو یا نہ لیا گیا ہو، دونوں ہی جنات کے لیے پر گوشت کردی جاتی ہیں، ایک راوی نے پہلی بات روایت کردی اور دوسرے نے دوسری۔ (۳۲)

یہ اور اس طرح کی بہت سی روایات کے رفع تعارض کے لیے یہ اصل نہایت کارآمد ہے، لیکن افسوس کہ حضرت علامہ کشمیریؒ سے پہلے کسی محدث نے اس اصل سے اعتناء نہ کیا۔

# حضرت مولانا سید انور شاہؒ

## ذاتی حالات، علمی اور دینی خدمات

مولانا سید محمد ازہر شاہ قیصرؒ

حضرت علامہ جلیل رحمتہ اللہ علیہ ۲۷ شوال المکرّم ۱۲۹۲ھ بروز شنبہ بوقت صبح اپنے ننہال میں بمقام موضع دودھوان (علاقہ لولاب کشمیر میں پیدا ہوئے ساڑھے چار سال کی عمر میں اپنے والد ماجد حضرت مولانا سید محمد معظم شاہ صاحب رحمتہ اللہ علیہ سے قرآن پاک شروع کیا اور چھ برس کی عمر تک قرآن پاک کے علاوہ فارسی کے متعدد رسائل بھی ختم کر لئے پھر مولینا غلام محمد صاب (صوفی پورہ) سے فارسی وعربی کی تعلیم حاصل کی اور ابھی آپ کی عمر ۱۳-۱۴ سال کی تھی کہ ۱۳۰۵ھ میں شوق تعلیم نے لولاب کے مرغ زاروں اور سبزہ زاروں پر غریب الوطنی کی عملی زندگی کو ترجیح دی۔

**شیخ الهند حضرت مولانا محمود الحسن صاحب رحمه الله علیه جو آپ کے بهت زیاده شفیق استاد تهے. اور ساتهـ هی آپ کا بهت زیاده احترام بهی فرماتے تهے.وه اکثر دیوبند میں آپ کے مستقل قیام کی تجاویز سوچا کرتے تهے چنانچه سب سے پهلے آپ نے حضرت شاه صاحب کو اپنا جانشین مقرر فرمایا اور پهر اتباعا للسنة النبویه نکاح کی تاکید فرمائی. یه ۱۳۳٦ھ کا واقعه هے. جب آپ کی عمر شریف ٤٤ سال تهی.**

یہ چند واقعات ان کے بچپن کی زندگی پر کچھ روشنی ڈالتے ہیں ان سے اندازہ ہوسکتا ہے کہ جس شخص کو آگے چل کر وقت کا رازی وغزالی بننا تھا اس کی ابتدا کتنی شاندار اور حیرت ناک تھی۔

آپ کے والد معظم حضرت مولانا معظم شاہ نے بیان فرمایا کہ جب انہوں نے مختصر

القدوری مجھ سے شروع کی تو مجھ سے بعض ایسے مسائل دریافت کرتے تھے کہ مبسوط کتابوں کے مطالعہ کے بغیر ان کا جواب دینا ناممکن تھا۔ میں انہیں ان موشگافیوں سے بچنے پر منع کرنے پر مجبور ہوا، اخیر میں اس قوت ذکاوت و ذہانت سے پریشان ہو کر میں نے انہیں ایک دوسرے عالم کے سپرد کیا۔ مگر دوسرے استاد کو بھی ان سے یہی شکایت پیش آئی۔

آپ کے والد آپ کو اور آپ کے بڑے بھائی یسین شاہ مرحوم کو کشمیر کے پہاڑوں میں اعتکاف کرنے والے ایک عارف کے پاس حصول برکت کے لئے لے گئے۔ عارف نے جب اس ہونہار بچہ کو دیکھا تو والد سے پوچھا کہ کیا یہ تمہارا بچہ ہے؟ پھر کہا کہ یہ بڑا عظیم الشان عالم ہوگا اور مستقبل میں اس کی علمی عظمت مسلم ہوگی۔

ایک دفعہ منطق اور نحو کے چند مسائل کا مطالعہ کر رہے تھے۔ اتفاقاً ایک بڑے عالم اس وقت آپ کے پاس آ گئے۔ ان عالم نے ان کی کتابوں کو اٹھا کر دیکھا کتابوں پر خود حضرت مرحوم کے حواشی لکھے ہوئے تھے بچپن کے زمانہ کی اس ذکاوت تیزی طبع سرعت فہم اور طبیعت کی دوراسی کا اندازہ کر کے بے اختیار انہوں نے کہا کہ یہ بچہ اپنے وقت کا رازی اور اپنے زمانہ کا غزالی ہوگا۔

علمی مذاق اور ذکاوت و ذہانت کے ساتھ سلامتی طبع حسن اخلاق اور اعمال صالحہ کی دو لتیں بھی شروع سے آپ کو وافر مقدار میں ملی تھیں۔ آپ کے غیر معمولی احوال کو دیکھ کر کشمیر کے عوام عام طور پر شبہ کرتے تھے کہ کہیں آپ مہدی موعود ہوں۔ آپ کے والد محترم اور خاندان کے دوسرے بزرگوں کو عوام کی اس غلط فہمی کی تردید کرنی پڑتی تھی۔

آپ نے خود ایک موقعہ پر فرمایا کہ میں بارہ سال کی عمر میں فتاوی دینے لگا تھا۔ اور نو سال کی عمر میں فقہ نحو کی مطولات کا مطالعہ کر چکا تھا۔

ذالک فضل الله یو تیه من یشاء.

چنانچہ تین سال تک آپ ضلع ہزارہ (سرحد کے متعدد علماء صلحاء کی خدمت میں رہ کر علوم عربیہ کی تکمیل فرماتے رہے۔ پھر جب علوم وفنون کی پیاس وہاں بھی بجھتی نظر نہ آئی تو ہندوستان کے علوم دینیہ دار العلوم کی شہرت سن کر آپ بھی ۱۳۰۷ھ یا ۱۳۰۸ میں بعمر سولہ سترہ سال ہزارہ سے دیوبند آ گئے۔ دیوبند میں آپ نے چار سال رہ کر وہاں کے مشاہیر وقت و یکتائے روزگار علماء سے فیوض علمیہ و باطنیہ کا بدرجہ اتم استفادہ کیا بیس اور اکیس سال کی عمر میں نمایاں شہرت وعزت

کے ساتھ سند فراغ حاصل کی جن علماء سے آپ کو شرف تلمذ رہا ہے ان میں سے مندرجہ ذیل حضرات خصوصیت سے قابل ذکر ہیں۔

قدوۃ العلماء حضرت مولانا الحاج محمود الحسن صاحب نور اللہ مرقدہ حضرت مولانا الحاج الحافظ خلیل احمد صاحب سہارنپوری رحمۃ اللہ علیہ حضرت مولانا محمد اسحاق صاحب امرتسری مہاجر مدنی، حضرت مولانا غلام رسول صاحب ہزاری الدیوبندی۔ دیوبند سے فارغ ہو کر قطب الارشاد حضرت مولانا الحاج احمد صاحب گنگوہی قدس سرہ کی خدمت میں گنگوہ تشریف لے گئے اور وہاں سے سند حدیث کے علاوہ فیوض باطنی بھی حاصل کئے اس کے بعد آپ دہلی تشریف لے گئے۔ اور تین چار سال تک مدرسہ عالیہ امینیہ کے مدرس اول رہے۔

دہلی میں بارہ تیرہ سال قیام کے بعد بعض ضرورتوں اور مجبوریوں کے باعث آپ کشمیر تشریف لے گئے اور ۱۳۲۳ھ میں آپ بعض مشاہیر کشمیر کی رفاقت میں زیارت حرمین شریفین سے مشرف ہوئے۔ سفر حجاز میں طرابلس۔ بصرہ اور مصر و شام کے جلیل القدر علماء نے آپ کی بہت عزت کی اور سب نے آپ کی خدا دادو بے نظیر لیاقت واستعداد دیکھ کر سندات حدیث عطا فرمائیں جن میں آپ کا نام "الفاضل الشیخ محمد انور بن مولانا محمد معظم شاہ الکشمیر ی" لکھا گیا ہے۔

سفر حجاز سے واپس آ کر خواجگان قصبہ بارہ مولا (کشمیر کا ایک مشہور مقام ہے) خصوصاً خواجہ عبد الصمد ککرو رئیس اعظم کے اصرار پر آپ نے اسی قصبہ میں مدرسہ فیض عام کی بنیاد ڈالی۔ اور تقریباً تین سال تک آپ وہاں خلق اللہ کو فیض یاب فرماتے رہے۔ اسی اثناء میں آپ کو دارالعلوم دیوبند کے مشہور جلسہ دستار بندی میں مدعو کیا گیا۔ آپ دیوبند تشریف لے گئے دارالعلوم میں آپ نے استفادہ علوم وفنون کیا تھا۔ اور وہیں سے سند فراغ حاصل کی تھی۔ اب اسی دارالعلوم میں مدرس مقرر ہو گئے سنن ابوداود شریف اور صحیح مسلم شریف کا درس سالہا سال تک آپ بغیر کسی تنخواہ کے دیتے رہے۔ چند سال کے بعد اپنی والدہ ماجدہ کے انتقال کی وجہ سے آپ کو کشمیر جانا پڑا۔ لیکن دارالعلوم کی طرف سے واپسی کا شدید تقاضا ہوا اس لئے جلد ہی واپس تشریف لے آئے۔

شیخ الہند حضرت مولانا محمود الحسن صاحب رحمہ اللہ علیہ جو آپ کے بہت زیادہ شفیق استاد تھے۔ اور ساتھ ہی آپ کا بہت زیادہ احترام بھی فرماتے تھے۔ وہ اکثر دیوبند میں آپ کے

استیصال کے لئے قابل قدر سرگرمی کے ساتھ جہاد کیا اور اس کے ناپاک اثرات کو بہت حد تک ختم کر کے اسلام کی عظیم الشان خدمت انجام دی۔

ڈاکٹر سر محمد اقبالؒ کو اپنی زندگی کے آخری ایام میں اسلام سے جو شغف پیدا ہو گیا تھا۔ واقفین حال اس حقیقت سے واقف ہیں کہ یہ حضرت علامہ سید محمد انور شاہؒ کی برکات تھیں۔ ڈاکٹر موصوف نے اسلامیات میں علامہ مرحوم سے بہت کچھ استفادہ کیا اور علامہ مرحوم کے فیض صحبت نے ان کی روح کو جلا بخشی۔ ڈاکٹر موصوف دل و جان سے علامہ مرحوم کا احترام کرتے تھے۔ اور عقیدت و محبت کے جذبات کے ساتھ علامہ کی رائے کے آگے سر تسلیم خم کر دیتے تھے۔

حضرت کے علمی و عملی کمالات میں سے جو چیز آپ کو اقران و اعیان عصر میں سب سے زیادہ ممتاز کرتی تھی وہ آپ کی جامعیت و تبحر علمی ہے۔ علوم عقلیہ و شرعیہ میں سے ایک بھی ایسا علم نہیں ہے جس میں آپ کو مہارت تامہ حاصل نہ ہو اور شاید یہ کہنا بھی بے جا نہ ہوگا کہ علماء متقدین میں بھی ہر حیثیت سے ایسی جامع علوم عقلیہ و نقلیہ ہستیاں شاذ و نادر ہی ملتی ہیں۔

آپ سیکڑوں علماء فضلا کے مجمع میں بیٹھ کر ہر ایک مسائل پر اس طرح تقریر فرمایا کرتے تھے کہ گویا آپ کو تمام مسائل فن متحضر اور کالنقش فی الحجر ہیں۔ حتیٰ کہ بعض دفعہ خیال ہوتا تھا کہ اپنے ارادہ سے کلام نہیں کر رہے ہیں۔ بلکہ الہامات و واردات کے زور پر کر رہے ہیں اور یہ تو بیشتر ہوتا تھا کہ اکابر علماء وقت سے جب بعض دقیق و لاینحل یا مختلف فیہ مسائل کے متعلق پوچھا جاتا تھا تو وہ حضرت سے استفسار کرنے کو فرمایا کرتے تھے۔ اور اکثر علماء عصر حاضر کو جب کسی علمی مسئلہ میں کوئی دقت پیش نہیں آتی تھی تو وہ خود بھی حضرت مرحوم سے مراجعت فرماتے تھے، ذیل میں حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علیؒ کے ایک مکتوب گرامی کا پہلا اور آخری حصہ مندرج ہے جو انہوں نے حضرت مرحوم کو ارسال فرمایا تھا، جس میں انہوں نے کسی مسئلہ پر حضرت مرحوم سے تحقیق چاہی ہے۔

نفحۃ العنبر حضرت مولانا انور شاہ صاحب کی ایک طویل اور جامع تاریخ حیات ہے عربی زبان میں حضرت مرحوم کے شاگرد مولانا محمد یوسف بنوری نے مرتب اور مجلس علمی نے ڈابھیل سے شائع کیا ہے۔ نفحۃ العنبر کا بیان ہے کہ حکیم الامتہ نے اکثر مسائل میں علامہ مرحوم سے استفادہ کیا ہے۔

از ناکارہ آوارہ اشرف علی عفی عنہ بخدمت بابرکت جامع الفضائل العلیمہ والعملیہ حضرت

اناللہ و انا الیہ راجعون.

حضرت شاہ صاحب موجودہ سیاسی خلفشار میں جمعیۃ علماء ہند کے ملک کے بہت بڑے حامی بہت بڑے حریت پسند برطانوی امپریلزم کے سخت دشمن اور ہندوستان میں دین قیم کو سربلند دیکھنے کے آرزومند تھے۔ شروع سے آخر تک آپ جمعیۃ علماء کی مجلس عاملہ کے اعلی رکن اور جمعیۃ کے مقاصد کے ہمدرد رہے۔ ہمیشہ آپ نے اپنے گراں قدر مشوروں سے جمعیۃ کی رہنمائی اور جمعیۃ کے حلقے کو وسیع کرنے کی کوشش فرمائی۔ ۱۳۴۶ھ میں حضرت مرحوم نے پشاور میں جمعیۃ کے آٹھویں عظیم الشان اور تاریخی سالانہ اجلاس کے صدر کی حیثیت سے ایک بصیرت افروز اور معرکہ آرا خطبہ میں بہت سے مذہبی اور سیاسی موضوعات پر اپنے گراں قدر خیالات کا اظہار فرمایا تھا۔ جمعیۃ کے علاوہ مجلس احرار کے حال پر بھی حضرت مرحوم کا گوشہ چشم التفات مبذول رہا۔ اور اس کے قائدین کی بھی حضرت مرحوم نے اپنے علم و فضل اور روحانی قوت سے قیادت و رہنمائی فرمائی۔ تحریک کشمیر میں احرار کو حضرت مرحوم کی تمام ہمدردیاں حاصل تھیں۔ علامہ مرحوم کو دور حاضر کے مہلک ترین فتنۂ قادیانیت کی تردید سے غیر معمولی شغف تھا۔ سالہا سال تک علامہ مرحوم اس فتنہ کی ہلاکت سامانیوں سے ملت مرحومہ کو محفوظ فرمانے کے لئے تحریری و تقریری طور پر خدمات انجام دیتے رہے تردید قادیانیت کے سلسلہ میں آپ انتہائی پریشان کن علالت میں بھی مذہبی جلسوں میں شرکت کے لئے دور دور کا سفر فرماتے تھے۔ انتہا یہ کہ انتقال کے صرف چند دن پہلے آپ اپنی مشہور معرکہ آرا تصنیف ''خاتم النبین" سے فارغ ہوئے تھے جس میں آیت کریمہ۔ **ماعان محمد ابا احدمن رجالکم ولکن رسول اللہ خاتم النبین** کی آپ نے اپنے مخصوص محدثانہ اور محققانہ انداز میں تفسیر فرمائی ہے یہ تصنیف محض قادیانیوں کے دجل و تلبیس کے تار پود بکھیرنے کے لئے فرمائی گئی تھی اس سے فراغت پا کر حضرت مرحوم نے اپنے خدام سے ارشاد فرمایا۔

میں نے آخرت کے لئے کچھ نہیں کیا تھا۔ خاتم النبیین کے عنوان سے یہ چند سطریں لکھی ہیں۔ انشاءاللہ یہ مرزائے قادیان کے دجل و فریب کو اظھر من الشمس کردیں گی اور میرے لئے زادراہ آخرت ہوں گی۔"

مجلس احرار کو حضرت مرحوم نے رد قادیانیت پر متوجہ فرمایا۔۔احرار نے اس فتنہ کے

مولانا سید انور شاہ صاحب دامت انوراہم ۔ السلام علیکم ورحمتہ اللہ، تحقیق سابق کے متعلق بضرورت مکرر تکلیف دینا پڑی۔ امید ہے کہ معاف فرمائیں گے۔ ایک حادثہ خود مجھ کو پیش آیا ہے اس کے متعلق جداگانہ تکلیف دیتا ہوں۔ الخ وقال خاتمہ اس میں روایت دوروایت سے کچھ حکم فرمائیں۔

حضرت شاہ صاحب کا تبحر علمی و جامعیت فنون نہ صرف ہندوستان میں مسلم تھا بلکہ مصروشام بیروت حرمین شریفین و دیگر بلاد اسلامیہ کے بھی جو علماء ہندوستان میں بغرض سیاحت آتے تھے اور دارالعلوم میں پہونچ کر آپ سے مختلف مسائل پر گفتگو کرتے تھے وہ آپ کی بے نظیر علمی قابلیت کے معترف ہوکر جایا کرتے تھے اور اکثر نے کہا کہ ہمارے ملک میں کوئی ایسا جامع و محقق عالم نہیں۔

مصر کے مشہور عالم وادیب علامہ سید رشید رضا مدیر رسالہ المنار "جو مفتی محمد عبدہ کے شاگرد رشید تھے۔ ندوۃ العلماء لکھنؤ کے سالانہ جلسہ میں ہندوستان شریف لائے۔ سید رشید رضا مرحوم دارالعلوم میں بھی آئے اور آپ نے وہاں کا معائنہ کیا۔ حضرت شاہ صاحب نے طلبا وارا کین مدرسہ واعیان شہر کے جلسہ عام میں اس موقع پر پرعربی زبان میں ایک مبسوط تقریر فرمائی جس میں آپ نے اولاً دارالعلوم کی اجمالی تاریخ بیان فرمائی۔ پھر درس حدیث شریف کا جو طریقہ دارالعلوم دیوبند میں رائج تھا اس کو واضح فرمایا۔ نیز حنفیہ کے مسلک کو مستحکم دلائل کے ساتھ پیش فرمایا۔ اور اس کے اصول اساسی پر کافی روشنی ڈالی جس سے رشید رضا مرحوم بہت زیادہ محظوظ ہوئے اور حضرت شاہ صاحب کی قوت بیان اور استدلال اور وسعت معلومات پر سخت متحیر۔ نیز علامہ رشید رضا مرحوم نے شافعی المذہب ہونے کی وجہ سے مذہب حنفی کے متعلق آپ سے بہت سے سوالات بھی کئے جن کا حضرت نے کافی وشافی جواب مرحمت فرمایا۔

سید رشید رضا علامہ محترم کی ملاقات سے اس قدر محظوظ ہوئے کہ آخرانہیں یہ کہنا پڑا کہ اگر میں اس دارالعلوم کو نہ دیکھتا تو ہندوستان سے نہایت مایوس ہوکر واپس جاتا۔ اس درالعلوم نے مجھ کو بتادیا ہے کہ:

> "ہندوستان میں ابھی علوم عربیہ اور تعلیمات مذہبی اعلی پیمانہ پر موجود ہیں۔ "میں علامہ موسے جائر اللہ روسی اسلامی دنیا کے زبردست عالم اور وسیع النظر فاضل ہیں۔ ان کی علمی شخصیت عالمگیر شہرت کی مالک

ہے۔ ۱۹۳۰، ۱۹۳۱ء میں علامہ موسی دیوبند تشریف لائے تھے، آپ
کئی دن تک علامہ مرحوم سے علمی مسائل پر تبادلہ خیالات کرتے
رہے اور اخیر میں آپ نے علامہ مرحوم کے تبحر علمی کا اعتراف فرمایا۔

حضرت شاہ صاحب قدس سرہ کا حافظہ زبان زد خلائق ہے ایک کتاب کے اگر پانچ پانچ یا دس دس حواشی بھی تھے تو آپ کے یاد ہوتے تھے۔ حوالہ ہائے کتب صحیح بقید جلد وصفحات آپ کو ایک ہی دفعہ کے مطالعہ سے محفوظ ہو جاتے تھے۔ اور جس وقت کسی اہم علمی مسئلہ پر تقریر فرماتے تھے تو بے شمار کتابوں کے حوالے بلا تکلف دیتے چلے جاتے تھے۔ احادیث کا تمام ذخیرہ اوران کی صحت اور عدم صحت کے متعلق طویل وعریض بحثیں رواۃ کے مدارج ومراتب اس طرح محفوظ تھے کہ طلبہ حدیث اکثر آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر ایک مکمل لائبریری کا کام لیتے اور ایسے سوالات کا جواب منٹوں میں حاصل کر لیتے جن کی تحقیق وجستجو کے لئے ایک پوری عمر درکار ہے پھر ہر جواب میں جامعیت اس قدر ہوتی تھی کہ اس موضوع پر کسی کتاب کو خواہ وہ مطبوعہ ہو یا قلمی دیکھنے کی ضروت باقی نہ رہتی۔ مشہور ومعروف کتب خانوں کی اکثر مخطوطات (قلمی کتابیں) نظر سے گزر چکی تھیں اور اس طرح محفوظ تھیں کہ گویا آج ہی مطالعہ کیا ہے۔

آخر عمر میں بیماری کا بہت زیادہ غلبہ رہا جس سے ممکن تھا حافظ پر اثر پڑتا۔ مگر فضل ایزدی سے آپ کو یہ عارضہ لاحق نہیں ہوا۔ حالانکہ بہت سے کامل محدثین کے حافظہ میں آخر عمر میں اختلاط آ گیا تھا۔ اس اعتبار سے آپ آیة من آیات اللہ تھے۔

جزئیات فقہ نہ صرف فقہ حنفی کی بلکہ ائمہ اربعہ اور دوسرے ائمہ کی بھی بہت زیادہ آپ کو محفوظ تھیں۔ مگر حضرت باوجود اس کمال فقاہت وحفظ کے اکثر ارشاد فرمایا کرتے تھے، کہ میں ہر فن میں اپنی رائے رکھتا ہوں اور کسی کی تقلید نہیں کرتا۔ لیکن فقہ میں کوئی رائے نہیں رکھتا اور اس میں امام اعظم کا مقلد ہوں۔

علم حدیث میں جو کچھ آپ کا مرتبہ ہے وہ سب کو معلوم ہے۔ اس فن مبارک میں اللہ تعالی نے وہ کمال آپ کو عطا فرمایا تھا کہ عرب وعجم میں اس کی نظیر مشکل بلکہ قریباً ناممکن ہے۔ کمال حافظہ کی وجہ سے علاوہ صحاح ستہ کے دیگر کتب مبسوطہ حدیث مطبوعہ وقلمی آپ کو ازبر تھیں۔

مرحوم کا یہ تبحر صرف علوم ونقلیہ میں محدود نہ تھا بلکہ آپ کو یہ کمال حاصل تھا کہ فن کی کوئی

کتاب ملی اور اس کو شروع سے آخر تک ضرور ایک بار مطالعہ فرمالیا۔ اور جب کبھی سالہا سال کے بعد اس کتاب کے متعلق کوئی بات چھڑی تو اس کتاب کے مندرجات کو اس طرح حوالوں کے ساتھ بیان فرمایا کہ سننے والے ششدر و حیران رہ گئے۔

ایک بار پنجاب سے ایک صاحب علم جفر کے متعلق چند مشکل ترین مسائل حل کرنے کے لئے حضرت کی خدمت میں دیوبند حاضر ہوئے۔ آپ نے ان کو تسلی بخش جواب عنایت فرما کر واپس فرمایا۔ فلسفہ جدید (جدید سائنس) اور جدید ہیئت کا بھی آپ نے گہرا مطالعہ فرمایا تھا اور اپنے بعض مخصوص تلامذہ کو سائنس جدید کی کتاب بھی پڑھائی تھی اور فرمایا کرتے تھے کہ اب علماء کو قدیم فلسفہ و ہیئت کے ساتھ جدید فلسفہ و ہئیت کو بھی حاصل کرنا چاہئے۔

حضرت نے علم طب کا بھی بتمام و کمال مطالعہ کیا تھا۔ اور جناب حکیم سید محفوظ علی صاحب کو علم طب کی کتابیں پڑھائیں جو اس وقت دیوبند میں ایک نہایت کامیاب مطب کر رہے ہیں۔

حضرت شیخ الاسلام مولانا مدنی مدظلہ نے فرمایا کہ مجھ سے حضرت شاہ صاحب فرماتے تھے کہ جب میں کسی کتاب کا سرسری نظر سے مطالعہ کرتا ہوں اور اس کے مباحث کو محفوظ رکھنے کا ارادہ بھی نہیں ہوتا پھر بھی پندرہ سال تک اس کے مضامین مجھے محفوظ رہ جاتے ہیں۔

سرعت مطالعہ کا یہ عالم تھا کہ مسند احمد (مطبوعہ مصر) کے روزانہ دو سو صفحات کا مطالعہ فرمایا۔ اس طرح کہ پوری دقت نظر اور کامل غور و فکر کے ساتھ اس کی اسانید اور مشکلات کو حل کرتے جاتے تھے۔

آپ کے سوانح نگار مولانا محمد یوسف نبوری نے "نفحۃ العنبر" میں لکھا ہیکہ حضرت شیخ درس میں فرماتے تھے کہ میں نے چند ہی روز میں مسند احمد سے احناف کے تمام دلائل اور وہ احادیث جو ان کی موئد ہیں منتخب اور محفوظ کر لیں۔ مسند احمد کا مطالعہ اگرچہ اتنی تیزی کے ساتھ فرمایا تھا مگر درس میں حسب موقعہ جب مسند کی احادیث نقل فرماتے تو کتاب سے مراجعت کئے بغیر احادیث کے رواۃ اور طبقات پر پوری بحث سامنے آجاتی تھی۔ اخیر عمر میں آپ نے پھر ایک دفعہ سیدنا عیسی علیہ اسلام سے متعلق احادیث کو جمع کرنے کے لئے مسند کا مطالعہ فرمایا تھا۔

مصنف نفحۃ العنبر ہی کا بیان ہے کہ حضرت شاہ صاحب نے ۱۳۲۱ھ میں فتح القدیر لابن ہمام رحمہ اللہ کا مع تکملہ بیس دن کے اندر مطالعہ فرمایا اور اس طرح کہ کتاب الحج تک اس کی

تلخیص فرمائی اور ابن ہمام نے فتح القدیر میں صاحب ہدایہ پر جو اعتراضات کئے ہیں اپنے خلاصہ میں ان کے مکمل جوابات بھی قلمبند فرمائے۔ پھر مدت عمر میں مذاہب ومباحث کو نقل کرنے میں فتح القدیر کے مطالعہ کی ضرورت پیش نہیں آئی۔ ۱۳۴۷ھ میں درس کے دوران میں تحدیث نعمۃ اور طلبہ میں شغف مطالعہ پیدا کرنے کے لئے بیان فرمایا کہ اب ۲۶ سال ہوگئے فتح القدیر کی جانب مراجعت کی ضرورت نہیں پڑی۔ جو مضمون اِس کا بیان کروں گا۔ اگر مراجعت کرو گے تفاوت بہت کم پاؤ گے۔

آپ کے وسعت مطالعہ پر اس واقعہ سے روشنی پڑتی ہے کہ کشمیر میں ایک دفعہ علماء کے درمیان اختلاف ہوا اور ہر ایک کا جواب دوسرے کے مخالف رہا اس دوران میں حضرت شاہ صاحب کشمیر تشریف لائے۔ فریقین شاہ صاحب سے ملاقات کرنے کے لئے حاضر ہوئے اور دونوں نے مختلف فیہ مسئلہ کو آپ کے سامنے پیش کیا۔ حضرت شاہ صاحب نے مولانا محمد یوسف بنوری کو حکم دیا کہ اس کا جواب لکھو، اس فتوی پر ایک فریق نے فتاوی عمادیہ کے ایک قلمی نسخہ سے اپنے استدلال میں ایک عبارت پیش کی۔ حضرت شاہ صاحب نے مولانا محمد یوسف صاحب سے فرمایا کہ میں نے فتاوی عمادیہ کے مخطوطہ کا دار العلوم کے کتب خانہ میں مطالعہ کیا ہے اس میں یہ عبارت ہرگز موجود نہیں یہ لوگ تصحیف کررہے ہیں یا تدلیس۔ اس پر حاضرین متحیر ہوئے اور مستدلین مبہوت ہوکر رہ گئے۔

حضرت مولانا شبیر احمد صاحب عثمانی فرماتے تھے کہ فوائد القرآن لکھتے وقت مجھے حضرت داؤد علیہ السلام کے متعلق صحیح روایت حاصل نہ ہوسکیں۔ پندرہ روز تک اس چھان بین میں لگا رہا کہ کوئی ایسی حدیث ہاتھ آئے جو انبیاء کے شایان شان ہو۔ لیکن میری کوشش بیکار گئی۔ اس کے بعد میں حضرت شاہ صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ بیماری کی وجہ سے صاحب فراش تھے میں نے اس پیش آئی ہوئی الجھن اور دشواری کا اظہار کیا۔ حضرت نے بلا تامل فرمایا کہ حاکم نے مستدرک کے اندر حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے ایک اثر نقل کیا ہے اس کا مطالعہ کیجئے آپ کی تمام الجھن ختم ہوجائے گی۔ حضرت مولانا عثمانی نے فرمایا کہ میں نے حضرت شاہ صاحب کے ارشاد کے مطابق مطالعہ کیا تو میری تمام الجھنیں دور ہوگئیں۔ اور ضرورت کے مطابق حدیث مل گئی۔

حضرت مولانا خلیل احمد صاحب محدث سہارنپوری صاحب بذل المجہود اپنی اس معرکۃ

آراء کتاب کی تصنیف کے وقت روایت و درایت میں پیش آمدہ مشکلات کے لئے شاہ صاحب ہی سے رجوع فرماتے تھے اور آپ کے استاد شیخ الہند حضرت مولانا محمود الحسن صاحب دیوبندی مشکلات میں آپ سے رجوع فرماتے اور مسائل میں آپ کی رائے کو ترجیح دیتے تھے۔ حضرت مولانا ظہیر الحسن صاحب شوق نیموی صاحب آثار السنن بھی اپنی کتاب کی تصنیف کے وقت خط و کتابت کے ذریعہ آپ سے استفادہ کرتے تھے۔

مولانا محمد یوسف صاحب بنوری کا بیان ہے کہ تیرہ دفعہ آپ نے صحیح بخاری شریف کے صرف متن کا مطالعہ فرمایا تھا۔ جب کہ اس کے حاشیہ اور بین السطور پر بالکل نظر نہ تھی۔ ہر دفعہ ایسے علوم و حقائق کا انکشاف ہوتا کہ اس سے پہلے قلب میں گزرے ہی نہ تھے۔

حضرت شاہ صاحب حافظ ابن حجر کے بے حد مداح تھے۔ ابن تیمیہ کو حافظ الدینا اور جبال علم کے معزز القاب کیساتھ یاد کرتے تھے۔ حافظ ابن حجر کے مقابلہ میں حافظ بدرالدین عینی شارح بخاری کے علوم اور ان کی تحقیقات کو زیادہ اہمیت نہیں دیتے تھے۔ درس میں ایک دفعہ فرمایا کہ میں نے خواب میں حافظ بدرالدین عینی کو دیکھا اور ان سے بطور شکایت کے کہا کہ ابن حجر کے مقابلہ میں جو طرز آپ نے اختیار کیا ہے آپ کے اس طرز سے امت کو کوئی نفع نہیں پہونچا۔ حافظ عینی نے جواب دیا کہ حافظ ابن حجر سے دریافت کرو کہ انہوں نے یہ طرز کیوں اختیار کیا تھا؟ حافظ عینی کہنا چاہتے تھے کہ میں نے صرف مدافعت کی ہے ابتداء ابن حجر سے ہوئی ہے حضرت شاہ صاحب نے فرمایا کہ میں عینی کے اس جواب پر خاموش ہوا۔ ان مقامات پر جہاں حافظ ابن حجر کے اعتراضات کا جواب عینی سے بن نہیں پڑا۔ حضرت شاہ صاحب اپنے درس میں ان کا شافی جواب عنایت فرماتے تھے۔

مولانا سراج احمد صاحب رشیدی مرحوم استاذ سنن ابی داؤد نے فرمایا۔ کہ حضرت شاہ صاحبؒ فرماتے تھے کہ ایک شخص نے کعبۃ اللہ کے پردوں کو پکڑ کر دعا کی خداوند تعالی مجھے ابن حجر کا سا علم حدیث عطا فرما۔ اس کی دعا قبول کی گئی۔ مولانا رشیدی کہتے تھے کہ میں سمجھا کہ شاہ صاحب کسی دوسرے کا واقعہ بیان فرماتے ہیں۔ اس وقت یہ خیال نہ گزرا کہ یہ ان کی اپنی ہی حکایت ہے۔ کچھ دیر بعد سمجھا کہ یہ واقعہ حضرت شاہ صاحب ہی کا ہے۔

مولانا قاری محمد یامین صاحب استاذ ڈابھیل نے کہا کہ پنجاب کے ایک عارف دیوبند

تشریف لائے۔ حضرت شاہ صاحب سے ملاقات کے بعد انہوں نے کہا کہ شیخ کی نسبت نہایت ہی قوی اوران کی عظمت نا قابل مثال ہے۔ مولانا محمد یوسف صاحب نے کہا کہ حضرت شاہ صاحب نے مشائخ چشت کے طرز پر چھ ماہ تک کشمیر میں ریاضت ومجاہدہ فرمایا اور یہ تمام عرصہ خلوت میں گزرا۔

آپ کے استاد حضرت مولانا شیخ الہند رحمتہ اللہ علیہ نے آپ کو جو سند اجازت عنایت فرمائی تھی۔ اس میں تحریر فرمایا تھا کہ خداوند تعالے نے مولینا انور شاہ میں علم، عمل، سیرت، صورت، ورع، زہد، رائے صائب اور ذہن ثاقب جمع کردیا ہے اور مشہور ہے کہ حضرت شیخ الہند شاہ کو علامہ کے وقیع خطاب سے یاد فرماتے اور مسائل علمیہ میں جب کوئی الجھن پیش آتی تو حضرت شاہ صاحب سے دریافت فرماتے کہ کہو علامہ! اس مسئلہ میں سلف کا کوئی قول یاد ہے؟ شاہ صاحب جواب دیتے حضرت شیخ الہند اطمینان اور مسرت کا اظہار فرماتے۔

حضرت مولانا مدنی مدظلہ نے حضرت شاہ صاحب کے جلسہ تعزیت میں تقریر فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ:

> "میں نے ہندوستان، حجاز عراق، شام وغیرہ کے علماء اور فضلاء سے ملاقات کی اور مسائل علمیہ میں ان سے گفتگو کی لیکن تجر علمی وسعت معلومات جامعیت اور علوم عقلیہ کے احاطہ میں شاہ صاحب کا کوئی نظیر نہیں پایا"۔

حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب رحمتہ اللہ علیہ نے حضرت شاہ صاحب کے انتقال پر اپنے ایک مضمون میں تحریر فرمایا تھا کہ۔

> "آہ قدرت کے زبردست ہاتھ نے حضرت مولانا العلامہ الفاضل الکامل، اکمل العلما، افضل الفضلا، النحریر المقدام، الجر الطمطام رحلتہ العصر قدوۃ الدھر، استاذ الاساتذہ، رئیس الجہابذہ، محدث وحید، مفسر فرید، فقیہ یگانہ، ماہر علوم نقلیہ وعقلیہ مولانا سید انور شاہ قدس سرہ کو آغوش رحمت میں کھینچ لیا اور ہم سے ظاہری طور پر ہمیشہ کے لئے جدا کردیا۔ حضرت شاہ صاحب کی وفات بلاشبہ وقت حاضر کے کامل

ترین عالم ربانی کی وفات ہے جن کا نظیر مستقبل میں متوقع نہیں علماء
میں حضرت شاہ صاحب کا تبحر، کمال فضل و ورع وتقوی و جامعیت
استغناء مسلم تھا موافق ومخالف ان کے سامنے تسلیم وانقیاد سے گردن
جھکا تا تھا۔

حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب عثمانی مہتمم دارالعلوم نے حضرت شاہ صاحب کی تصنیف ''اکفار الملحدین'' کو دیکھ کرفرمایا کہ:

"تکفیر الملحدین اور اہل قبلہ سے متعلق تحقیق میں شیخ الثقہ الورع متقی
الحافظ الحجتہ المفسر المحدث الفقیہ المتجر فی العلوم النقلیہ والعقلیہ رافع
لوائے تحقیق فی المسائل الغامضتہ المبہمہ مولانا الشاہ محمد انور صدر المدر
سین دارالعلوم دیوبند نے ایک رسالہ لکھا ہے اور اس مسئلہ سے متعلق
تمام حقوق کوکامل طور پرادا فرمایا ہے۔

حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب ہمیشہ حضرت شاہ صاحب کو چلتا پھرتا کتب خانہ فرمایا کرتے تھے۔

حضرت مولانا اصغر حسین صاحب دیوبندی فرمایا کرتے تھے کہ:

مجھے جب مسئلہ فقہ میں کوئی دشواری پیش آتی ہے تو کتب خانہ دارالعلوم کی طرف رجوع کرتا ہوں۔ اگر کوئی چیز مل گئی تو فبہا ورنہ پھر حضرت شاہ صاحب سے رجوع کرتا ہوں۔ شاہ صاحب جو جواب دیتے اسے آخری اور تحقیقی پاتا اور اگر حضرت شاہ صاحب نے کبھی یہ فرمایا کہ میں نے کتابوں میں یہ مسئلہ نہیں دیکھا تو مجھے یقین ہو جاتا ہے اب یہ مسئلہ کہیں نہیں ملے گا اور تحقیق کے بعد ایسا ہی ثابت ہوا۔

۱۹۲۷ء ۱۹۲۸ء میں جب سائمن کمیشن آرہا تھا تو اخبارات میں شائع ہوا تھا کہ سی آرداس آنجہانی کی روح کو حاضر کرکے اس سے سائمن کمیشن کے نتیجہ کے متعلق دریافت کیا گیا سی آرداس کی روح نے جواب دیا کہ سائمن کمیشن کو ہندوستانیوں کے مطالبہ کے سامنے جھکنا پڑے گا۔

احقر (محمد میاں) اس زمانہ میں مدرسہ حنفیہ کے شاہ آباد میں خود حضرت موصوف و حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب وحضرت مولانا محمد اعزاز علی صاحب کے حکم کے بموجب کام

کر رہا تھا۔ اس خبر سے احقر کو خلجان پیدا ہوا۔

اگر چہ مسلمان عامل بھی عملیات سے ارواح کو حاضر کیا کرتے ہیں۔ چنانچہ خود میں نے اپنے خاندان کے حضرات کو دیکھا ہے کہ وہ ارواح خبیثہ کو حاضر کر کے ان سے گفتگو کیا کرتے ہیں۔ مگر اس کی نوعیت دوسری ہوتی ہے ایک مدبر اور لیڈر کی حیثیت سے سی آر داس کی روح کو حاضر کرنا اور اس سے استفادہ اور وہ بھی ان یورپ زدہ دماغوں کی طرف سے جو خود روح ہی کے منکر تھے ایک تعجب انگیز بات تھی۔

چنانچہ جب دیوبند حاضری کا اتفاق ہوا تو احقر نے حضرت قدس اللہ سرہ العزیز کی خدمت میں اپنے شبہات پیش کئے۔

حضرت موصوف قدس اللہ سرہ العزیز نے تقریباً ایک گھنٹہ تقریر فرما کر روح اور اس کے حالات کو شرح و بسط سے سمجھایا۔ یورپ روح کا منکر تھا۔ کسی طرح قائل ہوا۔ اسکی تحقیق اس مسئلہ میں کیا ہے۔ اور کسی طرح اپنی تحقیق میں اضافہ کر رہا ہے۔ امریکہ والوں کو اس مسئلہ سے کس قدر دلچسپی ہے۔ حقیقت کیا ہے اور اس مسئلہ میں اسلام کا نقطہ نظر کیا ہے۔ غرض روح کے متعلق تمام گوشوں پر محققانہ روشنی ڈالی۔ حضرت کی تقریر جاری تھی گویا سمندر امنڈ رہا تھا۔ میں محو حیرت تھا اور میرا دل اطمینان وانشراح کی کیفیت سے محظوظ ہو رہا تھا۔ سیکڑوں اوراق کے مطالعہ سے وہ بات نہ پیدا ہوتی جو حضرت کی اس تقریر سے پیدا ہوگئی۔ (۱)

حضرت شاہ صاحب قدس سرہ میں علمی تبحر و کمالات ظاہری و باطنی کے ساتھ زہد و تقوی کی یہ حالت تھی کہ جس طرح آپ علم و فضل میں تمام معاصرین سے ممتاز تھے اسی طرح آپ

**ہندوستان جس طرح ہندوئوں کا وطن ہے اسی طرح مسلمانوں کا بھی وطن ہے۔ ان کے بزرگوں کو ہندوستان آئے ہوئے اور رہتے ہوئے صدیاں گزر گئیں۔ انہوں نے اس ملک پر صدیوں حکومت کی۔ آج بھی ہندوستان کے چپہ چپہ پر مسلمانوں کی شوکت و رفعت کے آثار موجود ہیں۔ موجودہ نسل کا خمیر ہندوستان کے آب و گل سے ہے۔**

زہد وتقویٰ ورع و پرہیز گاری میں بھی بے مثل تھے۔

آپ کو ڈھاکہ یونیورسٹی اور مدرسہ عالیہ کلکتہ سے بار بار طلب کیا گیا۔ بڑی بڑی تنخواہیں پیش کی گئیں لیکن آپ نے کبھی بڑی تنخواہوں کو ترجیح نہیں دی اور ہمیشہ دیوبند و ڈابھیل کے خشک خطوں کو ہی پسند فرمایا۔

بچپن میں آپ کو لہو ولعب اور فضول و بیکار باتوں سے سخت نفرت رہی اور دور شباب بھی سراسر عصمت وعفت، متانت اور سنجیدگی کا دور تھا۔ منہیات شرع تو کیا مشتبہات سے بھی ہمیشہ اس طرح شدت سے اجتناب واحتراز فرمایا کرتے تھے کہ گویا ایک مجدد اسلام اپنے طریقہ عمل سے شریعت حقہ پر ثابت وقائم رہنے کی عملی تلقین کر رہا ہے۔

ابتدائے عمر ہی سے تجرد تفرد اور دنیاوی امور سے یکسوئی کو نہ صرف پسند فرمایا کرتے تھے بلکہ اپنے عمل سے بھی اس کا پورا پورا ثبوت [1] دیا۔ اس جبال علم وعمل کی اس مختصر تاریخ حیات کو ہی حکیم الامتہ حضرت قبلہ مولانا اشرف علی صاحب قدس سرہ اور حضرت مولانا شبیر احمد صاحب عثمانی کے ارشادات پر ختم کرتے ہیں۔

زعیم احرار حضرت سید عطاء اللہ شاہ بخاری کا بیان ہے کہ حضرت حکیم الامت تھانوی نے فرمایا کہ میرے نزدیک حقانیت اسلام کی دلیلوں میں ایک۔

> "دلیل حضرت مولانا انور شاہ صاحب کا امت مسلمہ میں وجود بھی ہے۔
> اگر دین اسلام میں کسی قسم کی کچھ یا خرابی ہوتی تو آپ دین اسلام سے
> کنارہ کش ہو جاتے"۔

مولانا شبیر احمد صاحب عثمانی نے حضرت کی وفات کے بعد ۲۹ مئی ۱۹۳۳ء کو جامعہ ڈابھیل کے ایک جلسہ میں فرمایا کہ۔

> "مجھ سے اگر مصر وشام کا کوئی آدمی پوچھتا کہ کیا تم نے حافظ ابن حجر
> عسقلانی"
> شیخ تقی الدین ابن دقیق العید اور سلطان العلماء حضرت شیخ
> عزالدین بن عبدالسلام کو دیکھا ہے تو میں استعارہ کر کے کہہ سکتا تھا
> کہ ہاں دیکھا ہے! کیونکہ صرف زمانہ کا تقدم و تاخر ہے ورنہ اگر

حضرت شاہ صاحب بھی چھٹی یا ساتویں صدی میں ہوتے تو اسی
طرح آپ کے مناقب و محامد بھی اوراق تاریخ کا گراں قدر سرمایہ
ہوتے، میں محسوس کررہا ہوں کہ حافظ ابن حجر شیخ تقی الدین اور
سلطان العلماء کا انتقال آج ہورہا ہے"۔

حضرت علامہ کشمیری قدس اللہ سرہ العزیز اجلاس قستم جمعیۃ علماء ہند منعقد ۲، ۳، ۴ ؍ اکتوبر ۱۹۲۷ء مطابق ۶، ۷، ۸ جمادی الاخری ۱۳۴۶ء بمقام پشاور کے صدر تھے۔ اس زمانہ میں شدھی سنگٹھن اور ہندو مسلم بلووں کے طویل سلسلہ نے ہندوستان کی فضا کو مکدر کررکھا تھا۔ اور نہر و رپورٹ نے جمعیۃ علماء ہند اور کانگریس کے درمیان میں کشیدگی پیدا کردی تھی۔ تفرقہ بندی کے اس پرآشوب دور میں حضرت محترم کے سیاسی خیالات کے اظہار کے لئے خطبہ صدارت کے چند اقتباسات درج ذیل ہیں۔

## حب وطن کی شرعی حیثیت:

ہندوستان جس طرح ہندوؤں کا وطن ہے اسی طرح مسلمانوں کا بھی وطن ہے۔ ان کے بزرگوں کو ہندوستان آئے ہوئے اور رہتے ہوئے صدیاں گزر گئیں۔ انہوں نے اس ملک پر صدیوں حکومت کی۔ آج بھی ہندوستان کے چپہ چپہ پر مسلمانوں کی شوکت و رفعت کے آثار موجود ہیں۔ موجودہ نسل کا خمیر ہندوستان کے آب و گل سے ہے۔ ہندوستان میں ان کی عظیم الشان مذہبی اور تمدنی یادگاریں ہیں۔ کروڑوں روپے کی جائیدادیں ہیں۔ عالی شان تعمیروں اور وسیع قطعات زمین کے مالک ہیں۔ ان کو ہندوستان سے ایسی ہی محبت ہے جیسے ایک سچے محب وطن کو ہونی چاہئے اور کیوں نہ ہو جب ان کے سامنے اپنے سید و مولا اپنے محبوب آقا صلی اللہ علیہ وسلم کا حب وطن میں اسوہ حسنہ موجود ہے وہ یہ کہ حضور علیہ ﷺ نے کفار کے جور و ستم سے مجبور ہوکر حکم خداوندی کے ماتحت اپنے پیارے وطن مکہ معظمہ سے ہجرت کے وقت وطن عزیز کو خطاب کرکے فرمایا:

"خدا کی قسم خدا کی تمام زمین میں تو مجھے سب سے زیادہ پیارا شہر ہے اور اگر میری قوم
تیرے اندر سے مجھے نہ نکالتی تو میں تجھے کبھی نہ چھوڑتا"۔

اس کے بعد حکم الٰہی سے آپ نے مدینہ طیبہ میں سکونت فرمائی اور ہجرت کے بعد دار الہجرت سے منتقل ہونا محبوب و مستحسن نہ تھا۔ اس لئے گویا مدینہ طیبہ آپ کا وطن ہوگیا۔ اور اس

میں بحیثیت وطن رہنا تھا تو اس کے لئے دعا فرمائی:

اللهم حبب الينا المدينة كحبنا مكة او اشد. اللهم بارک لنافی صاعنا وفی مدنا وفی تمرنا ضعفی ما جعلت بمكة من البركة. اللهم ان ابراهيم عبدک و خليلک دعاک لا مكة للبركة و انا محمد عبدو رسولک ادعوک لاهل المدينة ن تبارک لهم فی مدهم و صاعهم مثلے ما بارکت لاهل مكة مع البركة

بارخدایا مدینہ کو ہمارے قلوب میں ایسا محبوب بنا دے جیسا ہم مکہ سے محبت کرتے ہیں یا اس سے بھی زیادہ محبت دے۔ اے اللہ ہمارے صاع (۱) ہمارے مد اور ہماری کھجور میں مکہ کی برکت سے دو چند برکت عطا فرما۔ خداوند آپ کے بندے آپ کے خلیل حضرت ابراہیم علیہ السلام نے آپ سے مکہ والوں کے لئے برکت کی دعا کی تھی۔ میں تیرا بندہ تیرا رسول "محمد" ہوں اہل مدینہ کے لئے تیری بارگاہ میں دعا کرتا ہوں کہ ان کے مد اور صاع میں اس برکت سے جو برکت اہل مکہ کو عطا فرمائی دو چند برکتیں عطا فرما۔ ایک برکت کے ساتھ دو برکتیں نازل فرما۔

سید الکونین ﷺ کے جذبات حب وطن یہ ہیں اور ان کے ہوتے ہوئے کیا ممکن ہے کہ مسلمان سچا مسلمان ہو کر اس جذبہ حب وطن سے خالی ہو اور چونکہ ہندوستان میں دوسری قومیں بھی آباد ہیں ان کو طبعی طور اپنے وطن ہندوستان سے محبت ہونی چاہئے۔ اس لئے تمام ہندوستانیوں کے قلوب میں ہندوستان کی آزادی کی خواہش ایک ہی مرتبہ اور ایک ہی درجہ پر ہونی لازم ہے۔

## افغانی خطرہ کا حل:

یہ خطرہ کہ آزادی کے وقت اگر کسی مسلمان حکومت نے ہندوستان پر حملہ کیا تو مسلمانوں کا رویہ کیا ہوگا۔ نہایت پست خیال ہے اور اس کا نہایت سیدھا اور صاف جواب یہ ہے کہ مسلمان اپنے ہمسایوں کی طرف سے کسی معاہدہ کی وجہ سے مطمئن ہوں گے۔ اور ہمسایہ کی تعدی کا شکار نہ ہوں گے تو ان کا رویہ اس وقت وہی ہوگا جو کسی شخص کا اس کے گھر پر حملہ ہونے کی حالت میں ہوتا ہے اگرچہ حملہ اس کا ہم قوم اور ہم مذہب ہو۔ اس سے زیادہ ایک اور بات بھی قابل لحاظ ہے کہ جب مسلمان ہندوستان اپنے معاہدہ کی وجہ سے پابند ہوں اور غیر مسلم اقوام سے

انکا معاہدانہ برتاؤ واجب ہوتو ایسی حالت میں کسی مسلمانان بادشاہ کو مذہباً اس کی اجازت نہیں کہ مسلمانان ہند کے معاہدے کو توڑے اور ہندوستان پر حملہ آور ہو بلکہ اس پر واجب ہوگا کہ وہ مسلمان ہند کے اس معاہدے کا پورا پورا احترام کرے۔ رسول خدا ﷺ کا ارشاد ہے:

ذمة المسلمين واحدة يسعى بها ادناهم — مسلمانوں کا عہد اور ذمہ داری ایک ہے ادنی درجہ کا مسلمان بھی کوئی عہد کرے تو دوسروں پر اس کا احترام لازم ہے۔

اسی طرح حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا دوسرا ارشاد ہے۔

كل صلح جائز الاصلحا احل حراماً احرم حلالا — یعنی سوائے اس صلح کے جو کسی حرام کو حلال یا حلال کو حرام کردے ہر قسم کی صلح جائز اور درست ہے۔

میں نہایت بلند آہنگی کے ساتھ برادران وطن کو یقین دلاتا ہوں کہ اگر وہ مسلمانوں کیساتھ منصفانہ معاہدہ کرلیں اور اس معاہدہ کو دیانت داری اور خلوص کے ساتھ پورا کریں۔ سیاسی چالوں اور نمائشی پالیسی سے کام نہ لیں تو مسلمانوں کو پورا وفادار مخلص ہمسایہ پائیں گے۔ کیونکہ مسلمان حکم قرآنی کے بموجب معاہدہ پورا کرنے کے ذمہ دار ہیں۔ ارشاد خداوندی ہے۔

الا الذين هدتم من المشركين ثم لم ينقضو كم شيئا و لم يظاهر و اعليكم احدا فاتموا اليهم عهدهم الى مدتهم ان الله يحب المتقين و قال ايضاً فما استقامو الكم فاستقيموا لهم ان الله يحب المتقين — جن غیر مسلموں سے تم نے معاہدہ کیا اور انہوں نے ایفائے عہد میں تمہارے ساتھ کمی نہیں کی اور تمہارے خلاف کسی کو مدد نہیں دی تو تم بھی معاہدہ کی مدت تک معاہدہ پورا کرو بیشک اللہ تعالی پرہیز گاروں سے محبت کرتا ہے اور فرمایا جب تک غیر مسلم تمہارے ساتھ سیدھے رہیں تم بھی سیدھے رہو۔ بیشک اللہ پرہیز گاروں کو دوست رکھتا ہے۔

## (۳) دارالاسلام دارالحرب دارالامان:

اس موقع پر ایک اور بات بھی قابل غور ہے جس کے پیش نظر نہ رکھنے سے بسا اوقات شدید غلطیاں واقع ہو جاتی ہیں۔ وہ بات یہ ہے کہ مسائل شرعیہ تین قسم کے ہیں۔ اول جو اسلامی

حکومت اور اس کی شوکت کے ساتھ متعلق ہیں دوسرے جو دارالامان کے ساتھ مخصوص ہیں۔ تیسرے وہ جو "دارالحرب" میں جاری ہوتے ہیں۔ ہندوستان کو زیادہ سے زیادہ دارالامان کا حکم دیا جاسکتا ہے۔ دارالاسلام کے احکام جاری ہونے کی کوئی صورت نظر نہیں آتی۔

ہمارے شیخ المشائخ حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب قدس سرہ العزیز کا فتوی اس وقت کا ہے جب موجودہ زمانہ کے لحاظ سے ہندوستان میں؟؟؟؟ کا رنگ بہت گہرا تھا۔

ایسی صورت میں ہمارا فرض ہے کہ دارالامان کے احکام کتب مذہب میں تلاش کریں (اہل علم تفصیل کے لئے درمنتقے کے اس باب کو ملاخطہ فرمائیں جس میں اختلاف دار کے احکام بیان کئے گئے ہیں۔

## متحدہ قومیت:

اس کے بعد حضرت شاہ صاحب رحمتہ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں۔ اگر چہ میں اس مختصر خطبہ میں دارالامان کے تمام احکام پر روشنی نہیں ڈال سکتا۔ تاہم یہ بھی ضروری ہے کہ کچھ نہ کچھ ارشادات ضرور کروں۔ اس کے لئے بہتر یہ ہے کہ میں آپ کو سید الاولین والآخرین احمد مجتبیٰ محمد ﷺ کے اس معاہدہ کی بعض دفعات کی طرف توجہ دلاوں۔ جو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ابتداء زمانہ ہجرت میں باہم مسلمانوں اور یہود مدینہ کے ساتھ کیا تھا۔ ان واقعات کے مطالعہ سے آپ کو معلوم ہو جائے گا کہ مسلمان دارالامان یا دارالحرب میں غیر مسلم اقوام کے ساتھ کس قسم کا معاہدہ کر سکتے ہیں۔ چونکہ معاہدہ کی عبارت بہت طویل ہے اور عربی عبارت کے نقل کی چنداں حاجت نہیں ہے اس لئے میں صرف قابل ذکر دفعات کا ترجمہ پیش کرتا ہوں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — یہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے ایک معاہدہ ہے جو مسلمانان قریش اور مسلمانان مدینہ اوران لوگوں کے درمیان نافذ ہوگا جو مذکورہ جماعتوں کے ساتھ متفق وحلیف بن گئے ہیں اوران کے ساتھ محارابات میں شریک رہے ہیں۔

(۱) یہ تمام معاہد جماعتیں (قریش مہاجرین انصار، یہود مدینہ) دوسری غیر مسلم غیر معاہد جماعتوں کے مقابلے میں ایک جماعت (۱) اور ایک قوم شمار ہوں گی اس کے بعد مسلمانوں کی مختلف جماعتوں قریش، انصار اور قبائل انصار کے متعلق چند دفعات نقل کرنے کے بعد مندرجہ ذیل دفعات نقل کی ہیں) محمد میاں

(۲/۴) مسلمانوں پر فرض ہوگا کہ وہ ہر ایسے شخص کی علی الاعلان مخالفت کریں جو کہ فتنہ وفساد برپا کرتا ہو اور خلق خدا کو ستاتا ہو۔ (۲) تمام مسلمانوں کو متفق ہو کر اس کے خلاف کام کرنا لازم ہے اگر چہ وہ ان میں سے کسی کا فرزند ہی کیوں نہ ہو۔

(۳/۵) کسی مسلمان کو یہ حق نہ ہوگا کہ وہ مسلمان کے خلاف غیر مسلم (۱) محارب کو مدد دے اور اس کی اعانت کرے۔

(۴/۶) خدا تعالی کی پناہ اور ذمہ داری اور عہد ایک ہے۔ یعنی اگر کسی ایماندار بندے نے کسی کو خدا کی پناہ دے دی تو دوسرے مسلمان کو بھی اس کا پورا کرنا لازم ہے خواہ وہ پناہ دینے والا ادنی درجہ کا مسلمان ہی کیوں نہ ہو۔

(۵/۷) اگر کوئی قوم مسلمانوں کی کسی جماعت کے خلاف برسر پیکار ہو تو مسلمانوں کو مسلمان کی اعانت واجب ہے۔

(۶/۸) جن یہود نے ہمارے ساتھ معاہدہ کرلیا ہے ان کے متعلق مسلمانوں پر واجب ہے کہ ان کی مدد اور ان کے ساتھ مواسات (ہمدردی) کا برتاؤ کریں اور ان پر کسی قسم کا ظلم نہ کیا جائے اور نہ ان کے کسی ظلم کی مدد کی جائے۔

(۷/۱۱) مسلمانوں کو پابندی عہد میں اعلی مقام پر رہنا اور ارفع ترین مکارم اخلاق کا ثبوت دینا اسلامی فرض ہے۔

(۸/۵) یہودی نبی عوف مسلمانوں کے حلیف اور معاہد ہیں یہود اپنے مذہب کے پابند رہیں گے اور مسلمان اپنے مذہب کے سوا باقی امور میں مسلمان اور یہود نبی عوف ایک جماعت شمار ہوں گے ہاں جور وظلم اور عہد شکنی یا کوئی جرم کرے گا وہ اس کی سزا کا مستحق ہوگا۔

(۹-۱۱۶) اگر مسلمان یا یہود معاہدین کے برخلاف کوئی تیسری قوم جنگ کرے تو ان تمام معاہدین کو متفق ہو کر لڑنا ہوگا۔ اور مسلمان لشکر اپنے مصارف اور یہود لشکر اپنے مصارف کا ذمہ دار ہوگا۔

(۱۰/۱۸) اپنے پڑوسیوں کو اپنی جان کی برابر سمجھو بشرطیکہ وہ پڑوسی بھی مضرت رسانی اور جرائم کا ارتکاب نہ کریں۔ اس معاہدے کے بعد حضرت شاہ صاحب نے ایک عالمانہ بحث فرمائی ہے جس کا خلاصہ درج ذیل ہے۔

علمائے احناف نے اس معاہدے کو سامنے رکھ کر دارالحرب اور دارالامان کے بہت سے احکام و مسائل اخذ کئے ہیں۔ فقہائے احناف نے دارالحرب میں عقود فاسدہ کے جواز کا حکم دے کر یہ ظاہر کردیا ہے کہ دارالحرب اور دارالاسلام کے احکام میں بہت فرق ہے۔ مثلاً عصمت (تحفظ) کی دو قسمیں ہیں۔

(۱) عصمت موثمہ یعنی ایسی عصمت جس کے توڑنے والے کو گناہ ہوتا ہے مگر کوئی بدل واجب نہیں ہوتا۔

(۲) عصمت مقومہ یعنی اس کے توڑنے والے پر اس نفس معصومہ کا بدل بھی واجب ہوتا ہے اب عصمت موثمہ تو صرف اسلام لے آنے سے حاصل ہو جاتی ہے۔ چنانچہ اگر کسی مسلمان کو ناحق قتل کیا جائے تو قاتل کے لئے جزائے جہنم کی وعید تو بہر حال لازم ہے خواہ دارالحرب میں قتل ہوا ہو یا دارالاسلام میں البتہ دیت یا قصاص وغیرہ کے احکام اسلامی شریعت کے بموجب جب ہی عائد ہوں گے جبکہ دارالاسلام میں ہو۔

مختصر یہ کہ عصمت موثمہ تو صرف اسلام لے آنے سے حاصل ہو جاتی ہے مگر عصمت مقومہ کے لئے دارالاسلام اور حکومت و شوکت اسلامیہ کا ہونا شرط ہے۔

اس بحث کے خاتمہ پر حضرت شاہ صاحب رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں میرا مقصود اس بحث کے ذکر کرنے سے یہ ہے کہ دارالاسلام اور دارالحرب کے احکام کا فرق واضح ہو جائے اور مسلمانوں کو معلوم ہو جائے کہ وہ اپنے ہم وطن غیر مسلموں اور ہمسایہ قوموں سے کس طرح اور کتنی مذہبی رواداری اور تمدنی و معاشرتی شرائط پر صلح و معاہدہ کر سکتے ہیں (صفحہ ۲۷ خطبہ صدارت)

یہ علمی بیش بہا خطبہ صدارت ۸۲

صفحات پر ہے جس میں اس زمانہ کے سیاسیات پر بصیرت افروز مباحث کے بعد صوبہ سرحد کے مراسم قبیحہ کی اصلاح کے متعلق بھی مفید مباحث ہیں آخر میں عربی قصیدہ ہے جس کے آخری دو شعروں پر ہم حضرت شاہ صاحب قدس اللہ سرہ کی سیرت کو ختم کرتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| و اٰخر دعوانا ان الحمد للذی | ھدانا لھذا و رشدای مرشد |
| صلوٰۃ و تسلیم علیٰ خیر خلقہٖ | ختام جمیع الانبیاء محمدٗ |

●◘●

# حضرت شاہ صاحب کی زندگی کا

مولانا عبدالسبحان صاحب
پرنسپل جامعہ مدینۃ العلوم حضرت بل سرینگر

حضرت علامہ محمد انور شاہ صاحب الکشمیری رحمۃ اللہ علیہ کا وطن مالوف وادیٔ کشمیر کا ایک پُر فضاء دلکش مقام لولاب ہے۔ لولاب تو سرزمین کشمیر پر قدرت کی کاریگری اور صناعی کا ایک دل آویز شاہکار ہے۔ صاف وشفاف قدرتی چشموں، آبشاروں اور رکوہساروں میں آباد۔ اس کی جتنی تعریف کی جائے کم ہے۔

آپ کشمیر کے مشہور ومعروف خاندان مسعودیہ کے چشم وچراغ تھے۔ آپ کا سلسلہ نسب حضرت شیخ مسعود نروری رحمۃ اللہ علیہ تک پہنچتا ہے۔ یہی آپ کے خاندان کے مورثِ اعلی ہیں۔

حضرت شاہ صاحبؒ کے اسلاف بغداد شریف سے ہندوستان آئے تھے اور اولاً ملتان میں ساکن ہوئے تھے۔ بعد میں لاہور کی طرف کوچ کر گئے اور وہاں سے وارد کشمیر ہوئے جہاں مستقل طور سکونت پذیر ہو گئے۔ زیادہ تر اس خاندان کا حصہ سوپور سے آگے کامراج اور لولاب میں مجتمع ہے۔

حضرت شاہ صاحب قدس سرہٗ صدر المدرسین دار العلوم دیوبند تھے اور آپ حضرت شیخ الہند محمود الحسن صاحب نوّر اللہ مرقدہٗ کے مخصوص شاگردوں میں سے تھے۔

آپ علم کا چلتا پھرتا کتب خانہ تھے اور تمام علوم وفنون میں کامل دستگاہ رکھتے تھے آپ بیک وقت مفسّر، محدّث، فقیہہ بھی تھے اور سالک وعارف بھی۔ اقصائے عالم میں ایسی ہستیاں

شاذ ہی پائی جاتی ہیں۔غرض آپ ہر فن میں امام اور مجتہد تھے۔آپ روایتِ کتب کے حافظ تھے اور اعلیٰ درجہ کے محقق۔آپ کا درس حدیث اپنے دور کا مشہور درس تھا اور ایک امتیازی طرز کا حامل تھا۔آپ کے تبحر علمی نے درس حدیث کو جامع علوم وفنون بنا دیا تھا۔آپ کے درس نے نقل ودرایت کی راہ سے آنے والے فتنوں کے لئے آنے کی گنجائش نہیں رکھی۔آج بھی علماء اور صاحب طرز فضلاء زیادہ تر آپ ہی کے تلامذہ ہیں اور ہند و پاک میں علمی سندوں کو آراستہ کئے ہوئے ہیں۔تقریباً ۱۳۲۰ھ میں آپ نے دارالعلوم میں درس کا آغاز فرمایا اور ۱۳۲۲ھ سے ۱۳۴۵ھ تک آپ دارالعلوم کے صدر مدرس رہے۔

حضرت اقدس مولانا قاری محمد طیب صاحب مدّظلہ العالی نے حضرت شاہ صاحب قدس سرہٗ العزیز کی تدریسی خصوصیات نہایت بلیغ انداز میں یوں بیان فرمائی ہیں کہ:

"آپ کا غیر معمولی حافظہ، تبحُّر علمی، حفظ کتب وسفائن اور وعاء علوم وفنون گویا ایک اعجازی شان رکھتا تھا۔عقل ونقل کا ہر علم وفن اور اس کے تفصیلی اصول وفروع آپ کو اس طرح مستحضرت تھے کہ آپ کو اپنے معاصر علماء وفضلاء میں وقت کا چلتا پھرتا کتب خانہ کہا جانے لگا۔اس لئے آپ کا انداز درس حدیث حافظانہ، داعیانہ، محدثانہ اور متبحرانہ تھا۔"

حضرت شاہ صاحبؒ کی مناقب عالیہ میں یہ بات ہے کہ آپ کے شیخ واستاذ حضرت شیخ الہند مولانا محمود الحسن

**"حضرت شاہ صاحب کی وفات بلاشبہ وقت حاضر کے کامل ترین عالم ربانی کی وفات ہے جن کا نظیر مستقبل میں نہیں۔طبقہ علماء میں حضرت شاہ صاحب کا تبحر، کمال فضل، ورع، تقویٰ جامعیت واستغنا مسلم تھا۔موافق ومخالف ان کے سامنے تسلیم وانقیاد سے گردن جھکاتا تھا۔"**

صاحب قدس سرہ العزیز نے ہجرت حرمین شریفین کے وقت آپ ہی کو اپنا قائم مقام اور شیخ الحدیث مقرر فرمایا۔ اکثر و بیشتر وہ آپ سے مسائل کی تحقیق فرماتے اور اس تحقیق کو پسند کرتے اور آپ کو ''علامہ'' کے وقیع خطاب سے یاد فرماتے اور مسائل علمیہ میں جب کوئی الجھن پیش آتی تو حضرت شاہ صاحب سے دریافت فرماتے کہ کہو علامہ! اس مسئلہ میں سلف کا کوئی قول یاد ہے؟ شاہ صاحب جواب دیتے اور حضرت شیخ الہند اطمینان اور مسرت کا اظہار فرماتے۔

حضرت مولانا خلیل احمد صاحب محدث سہارنپوری صاحب بذل المجہود اپنی اس معرکتہ الآراء کتاب کی تصنیف کے وقت روایت و درایت میں پیش آمدہ مشکلات کے لئے شاہ صاحب سے ہی رجوع فرماتے تھے۔ حضرت مولانا ظہیر الحسن صاحب شوق نیموی صاحبِ آثار السنن بھی اپنی کتاب کی تصنیف کے وقت خط و کتابت کے ذریعہ آپ سے استفادہ کرتے تھے۔

حضرت مولانا مدنی علیہ الرحمہ نے حضرت شاہ صاحب کے بارے میں ارشاد فرمایا ہے کہ میں نے ہندوستان، حجاز، عراق، شام وغیرہ کے علماء و فضلاء سے ملاقات کی اور مسائل علمیہ میں ان سے گفتگو کی۔ لیکن تبحر علمی، وسعت معلومات، جامعیت اور علوم عقلیہ و نقلیہ کے احاطے میں شاہ صاحب کا کوئی نظیر نہیں پایا۔

حضرت مولانا کفایت اللہ صاحب علیہ الرحمہ نے حضرت شاہ صاحبؒ کی وفات پر یوں فرمایا کہ:

> ''حضرت شاہ صاحب کی وفات بلاشبہ وقت حاضر کے کامل ترین عالم ربانی کی وفات ہے جن کا نظیر مستقبل میں نہیں۔ طبقہ علماء میں حضرت شاہ صاحب کا تبحر، کمال فضل، ورع، تقویٰ جامعیت و استغنا مسلم تھا۔ موافق و مخالف ان کے سامنے تسلیم و انقیاد سے گردن جھکاتا تھا۔''

حضرت حکیم الامت مولانا محمد اشرف علی صاحب تھانوی رحمہ اللہ فرماتے کہ:

> ''جب مولوی انور شاہ میرے پاس آکر بیٹھتے ہیں تو میرا قلب ان کی علمی عظمت کا دباؤ محسوس کرتا ہے۔''

حضرت شاہ صاحبؒ کا حافظہ زبان زد خلائق ہے۔ ایک ہی کتاب کے پانچ پانچ دس دس حواشی زبانی یاد ہوتے۔ آخری عمر میں اگرچہ آپ جسمانی طور پر کمزور ہو گئے تھے مگر آپ کے حافظہ

میں ذرہ برابر بھی فرق نہ آیا تھا۔اس اعتبار سے آپ آیۃ من آیات اللہ تھے۔علماء سلف کی کتب نادرہ سے بخوبی واقف تھے اور ان پر پوری قدرت رکھتے تھے اور سائل کو اپنی تحقیق سے مستفید فرماتے تھے۔آپ کے جوابات تسلی بخش ہوتے اور سائل پوری طرح مطمئن ہو کر چلا جاتا۔

مطالعہ اور کمال حافظہ کی وجہ سے صحاح ستہ اور دیگر کتب احادیث آپ کو از بر یاد تھیں۔ جز ئیات فقہ پر آپ کو پورا عبور تھا۔حفظ روایت کے علاوہ مادۂ درایت اس قدر تھا کہ بلا تکلف اپنی قوت استنباط کے زور سے دو مختلف و معارض اقوال میں ایک کو ترجیح دیتے تھے۔فقہ میں ماہر ہونے کے علاوہ باقی ائمہ ثلاثہ کی کتب اور ان کے مذاہب کی روایت کے حافظ بھی تھے۔

علم تصوف میں بھی آپ کو کافی دسترس حاصل تھی۔اس فن کی تمام کتب قدیمہ و جدیدہ میں آپ مہارتِ تامہ رکھتے تھے۔خاص طور پر شیخ اکبر محی الدین ابن عربیؒ کی تصانیف فتوحات مکیہ اور فصوص الحکم آپ کے حافظہ میں تھیں۔ان کے کلام کے حقائق و معارف کو ظاہر شریعت پر خوب منطبق کرتے تھے۔فرماتے کہ ہمارے اسلاف کا مسلک ہے کہ ہمارے ایک ہاتھ میں حافظ ابن تیمیہ کی کتابیں ہوں اور دوسرے ہاتھ میں شیخ اکبر کی۔حافظ ابن تیمیہ کی تصانیف سے جلال و جبروت الٰہی ٹپکتا ہے اور شیخ اکبر کی کتب سے رجاء و انبساط/ بقول حضرت مولانا محمد منظور نعمانی مدظلہ العالی آپ وقت کے شیخ اکبر تھے۔

آپ کی تقریروں اور تحریروں میں جہاں مفسرین، محدثین، فقہاء اور متکلمین کے اقوال و آراء نظر آتے ہیں وہیں شیخ اکبر کے افادات بھی۔

درس و تدریس کے ساتھ ارشاد و تلقین کا سلسلہ بھی جاری رہتا تھا۔بیعت بھی فرما لیتے تھے۔دیو بند کے بھی بعض اصحاب بیعت تھے۔الا دین دیو بندی جو حضرت نانوتوی کے دیکھنے والوں میں تھے شاہ صاحبؒ ہی سے بیعت تھے، اس جوتی کی کیا قدر و قیمت ہے؟ اللہ اکبر! اس فناء ذات و تحقیر کا کیا ٹھکانہ؟

غیبت، کینہ، انتقام، بخل، حسد، تکبر، ریا، کذب، طمع، حرص، حبِ دنیا حب جاہ جیسی بری عادتوں اور بری خصلتوں سے آپ بالکل پاک و صاف تھے سلف صالحین کا طریقہ ہمیشہ سے یہی رہا ہے کہ وہ اپنے قلب سے ان رذائل اخلاق کو دور کرتے تھے۔حتیٰ کہ ان کے قلوب پر ان رذائل کا مطلق اثر نہیں رہتا تھا اور ان کے دل بالکل صاف و شفاف ہو جاتے تھے۔اسی لئے یہ حضرات

انعامات الہیہ سے مالا مال ہوکر مقبول بارگاہ الٰہی ہوجاتے تھے اور انوار الہیہ اور تجلیات ربانی کا مورد بن جاتے تھے برعکس اس کے آپ کی ہرادا سے سادگی، شرافت اور بے تکلفی جلوہ گرتھی۔آپ کی مجلس میں کبھی آپ کے ہنسنے کی معمولی آواز بھی نہیں سنی گئی۔قہقہہ تو درکنار۔آپ کی مجالس میں دنیوی کلام بہت قلیل بلکہ مفقود تھا اور اس کے مقابلے میں بعض دفعہ خوف وخشیت الٰہی کا اس قدر ظہور ہوتا تھا کہ آب دیدہ معلوم ہوتے تھے۔اور بعض دفعہ خود دورۂ حدیث میں کسی واقعہ حدیث سے اس قدر متاثر ہوتے تھے کہ گریہ وزاری کرنے لگتے تھے حتی کہ بعض سامعین بھی بے اختیار رونے لگتے۔

حضرت شاہ صاحب قدس سرہ العزیز متبع سنت تھے۔اس کا آپ بڑا اہتمام کرتے تھے۔آپ کے ہر قول وفعل میں سنت نبوی ﷺ کی نمایاں جھلک نظر آتی تھی۔دشمن تک بھی اس کے معترف تھے۔آپ سچے معنے میں **علماء امتی کا بنیاء بنی اسرائیل اور العلماء ورثة الابنیاء** کے مصداق تھے۔حضرت مولانا کریم بخش صاحب مرحوم نے احقر سے فرمایا کہ ایک دفعہ حضرت شاہ صاحب ہمارے ضلع مظفر گڑھ میں تشریف لے گئے۔وہاں جھک کر تعظیم کرنے کی بڑی بیماری ہے بلکہ بعض اہل علم بھی اس کو اچھا سمجھ کر کرتے ہیں تو کسی شخص نے جھک کر آپ کے قدم مبارک پر ہاتھ رکھنا چاہا۔آپ نے منع کیا اور فرمایا تم نے سنت کا خون کیا اور مصافحہ کی برکت سے محروم رہ گئے۔اسی طرح ایک اور متوسلین نے اول ملاقات کے وقت مصافحہ سے ہاتھ چومنا چاہا مگر آپ نے فرمایا کہ یہ زائد از سنت ہے، مصافحہ پر اکتفاء کرنا ہی افضل ہے۔تذکرہ ہوا۔اخیر میں طے پایا کہ حضرت شاہ صاحب رحمتہ اللہ علیہ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوکر جہاد کی تفصیل دریافت کریں۔چنانچہ سب حضرات حاضر خدمت ہوئے۔سلام وعلیک کے بعد ابھی بیٹھے ہی تھے کہ حضرت شاہ صاحب نے خود بخود اس واقعہ کا ذکر فرمایا جس سے تمام شکوک وشبہات زائل ہوئے۔

حضرت شاہ صاحبؒ پر روحانیت ونورانیت کا بہت غلبہ تھا۔جو بھی آپ کے چہرۂ انور پر نگاہ ڈالتا تو وہ متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا اور دیر تک متعجبانہ کھڑے ہوکر دیکھتے رہتا۔

عام طور پر یہی دیکھا جاتا ہے کہ جس بزرگ میں علمی نسبت زیادہ ہوتی ہے اس کی روحانی نسبت کا ظہور کم ہوتا ہے مگر شاہ صاحب میں علمی اور روحانی نسبتیں ہر دو جلوہ گر تھیں۔

حضرت شاہ صاحب رحمتہ اللہ علیہ بڑے مجاہد بھی تھے۔ آپ نے اپنی تقریروں اور تحریروں کے ذریعہ تمام باطل عقائد رکھنے والوں کی پرزور تردید کی۔ بانگ دہل اور بلاخوف لومتہ لائم ہمت اور مستعدی سے عقائد حقہ سے عوام وخواص کو روشناس کیا۔ صحت کی خرابی کے باوجود آپ نے اس کے لئے طویل سفر اختیار کئے۔ خلاصہ یہ کہ آپ نے خلاف شرع امر پر کبھی سکوت نہیں کیا بلکہ مجاہد بن کر اس کے خلاف اپنے خیالات کا اظہار فرمایا اور کبھی اس بارے میں تہاون، تکاسل اور غفلت شعاری سے کام نہیں لیا۔

حضرت شاہ صاحب قدس سرہ العزیز بااخلاق۔ صاحب فضائل، خوددار، حلیم الطبع اور کم گو تھے۔ آپ کی طبیعت میں انکساری اور تواضع کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی جس خلوص وتواضع سے آپ اپنے احباب، تلامذہ، خدام اور عوم المسلمین سے برتاؤ کرتے تھے ان کی نظیر مشکل ہے۔ انکساری کا یہ عالم تھا کہ ایک دفعہ فرمایا کہ لوگ تو مجھ خاکسار کے متعلق بہت حسن اعتقاد رکھتے ہیں۔ مگر میں خوب جانتا ہوں کہ اللہ کے ہاں اس خوبی کی کیا قدر و قیمت ہے؟ اللہ اکبر! اس فناء ذات وتحقیر کا کیا ٹھکانہ ؟ نانوتوی رحمہ اللہ کے دیکھنے والوں میں تھے شاہ صاحبؒ ہی سے بیعت تھے۔

حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب مہتمم دارالعلوم دیوبند اور حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب مفتی اعظم پاکستان نے بھی بعد وصال حضرت شیخ الہند رحمتہ اللہ علیہ حضرت ممدوح کی طرف رجوع کیا۔ ان دونوں حضرات کو طریق چشتیہ کے مطابق اذکار تلقین فرمائے جس میں انہوں نے کھلی تاثیر محسوس کی۔

مولانا کریم بخش پروفیسر لاہور کالج نے بھی احقر سے کہا ہے کہ میں نے حضرت شاہ صاحب کو لاہور میں بعض لوگوں کو بیعت کرنے اور اوراد و اذکار اور درود شریف پڑھنے کا ارشاد فرماتے دیکھا ہے۔

قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد صاحب گنگوہی قدس سرہ العزیز شریعت وطریقت کے جامع اور مرجع علماء حقانی تھے۔ حضرت شاہ صاحبؒ ان ہی کے خلیفۂ مجاز تھے۔ حضرت ممدوح نے شاہ صاحبؒ کو طریق چشتیہ کے مطابق ہی اذکار و اوراد تلقین فرمائے آپ ان ہی اشعال واذکار پر بندر ہے، ویسے سلسلۂ سہروردیہ، کرمانیہ کے اذکار و اوراد آپ نے اپنے والد بزرگوار سے ہی حاصل کئے تھے۔

کشمیر کے قیام کے دوران آپ نے تقریباً چھ ماہ خلوت نشینی اختیار فرمائی اور آپ نے یہیں سلوک میں محنت و ریاضت کر کے بہت سی منازل طے کیں۔ یہاں تک اعمال باطنی میں اور زہد و تقویٰ میں آپ کے قدم راسخ ہوئے اور بے ارادہ کرامات کا ظہور بھی ہونے لگا تاہم آپ نے علوم و معارف کے غلبہ کی وجہ سے اور ان کے نشر و ترویج میں منہمک رہنے کے باعث اپنے روحانی کمالات کو ہر وقت پوشیدہ رکھنے کی کوشش فرمائی۔ البتہ صاحب بصیرت و فراست کو بعض دفعہ ان امور کا پتہ لگ جاتا تھا۔

ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ مولانا کریم بخش صاحب اور دوسرے بعض علماء کے درمیان شیخ الکل حضرت حاجی امداداللہ صاحب رحمتہ اللہ علیہ مہاجر مکی کے قصہ جہاد کے بارے میں۔

حضرت شاہ صاحبؒ آخر عمر شریف میں بوجہ مرض بواسیر بہت نڈھال اور لاغر ہو گئے تھے۔ اس کے باوجود آپ برابر پانچ وقتی نماز نہایت اہتمام سے ادا کرتے تھے۔ رکوع، سجود اور قیام نہایت اطمینان کے ساتھ کرتے تھے۔ اسی مرض کی حالت میں بعض دفعہ آپ نے طویل سفر اختیار کئے اور بعض جگہ تقاریر بھی کئے۔ ۱۱محرم الحرام ۱۳۵۲ھ کو لاہور تشریف لے گئے اور پانچ دن تک ڈاکٹر عزیز احمد جلال الدین کے ہاں قیام فرمایا۔ ان ایام خمسہ میں آپکے دہان مبارک سے صرف روحانیت کے مضامین ہی نکلتے تھے اور اس دوران جو تقریر آپ نے فرمائی۔ اس میں بھی روح کے لطائف و حقائق و خواص اور کیفیات ہی بیان فرمائے۔ ایسا لگتا تھا کہ حضرت شاہ صاحبؒ آخری عمر شریف میں مجسم روح ہی بن چکے تھے۔ پانچ دن گزار کر حضرتؒ دیوبند وارد ہوئے اور ۱۶، ۱۷ یوم کے بعد ہی حضرت شاہ صاحبؒ ۲ صفر المظفر ۱۳۵۲ھ کو شب کے آخری حصہ میں دیوبند میں اپنی قیام گاہ میں واصل بحق ہوئے۔

انا للہ و انا الیہ راجعون.

حضرت اقدسؒ کا مرقد مبارک دیوبند میں آپ ہی کی قیام گاہ کے قریب عیدگاہ کے متصل واقع ہے جو آج تک برابر مرجع و زیارت گاہ خلائق ہے۔

وصلی اللہ تعالی علی خیر خلقه محمد و اله و اصحابه اجمعین و اخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین.

# امام العصر حضرت علامہ انور شاہ کشمیریؒ

**دارالعلوم** اور عبقری شخصیات کا چولی دامن کا ساتھ ہے اس دینی و علمی ادارے کو بارہ گاہ الٰہی میں قبول کا جو شرف حاصل ہوا وہ ہر ادارہ کی قسمت نہ بن سکا ابتداء ہی سے ایسی نابغۂ روزگار ہستیاں اس سے وابستہ رہیں کہ ایک زمانہ ان کا علم و فضل، استعداد و کمال، تقویٰ و طہارت، حزم و احتیاط، عزم و استقلال، ثبات و استقامت کا قائل رہا ہے۔ جو گوہر آبدار اس کی آغوش میں پل بڑھ کر اطراف عالم میں پھیلے ان کے نام کی اگر فہرست ہی ترتیب دی جائے تو کافی صفحات درکار ہیں۔ یہ سارا سلسلہ حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ سے شروع ہوتا ہے اور پھر حجۃ الاسلام مولانا محمد قاسم نانوتویؒ، فقیہ وقت حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ، ولی کامل حضرت مولانا یعقوب نانوتویؒ، عارف باللہ حضرت حاجی عابد حسینؒ، حضرت شاہ رفیع الدینؒ سے ہوتا ہوا حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسن دیوبندیؒ تک پہنچتا ہے اور یہاں سے حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ، امام العصر حضرت علامہ انور شاہ کشمیریؒ، شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنیؒ، شیخ الاسلام حضرت علامہ شبیر احمد عثمانی، شیخ الادب حضرت مولانا اعزاز علیؒ، حضرت علامہ ابراہیم بلیاویؒ، عارف کامل حضرت مولانا سید اصغر حسین صاحبؒ وغیرہ کے ایسے نام ہیں جو زمانہ ساز بھی ہیں اور شخصیت ساز بھی، انہی کے دامن علم سے لپٹ کر محدث کبیر حضرت مولانا بدر عالم میرٹھیؒ، حضرت مولانا یوسف بنوریؒ، حضرت مولانا مناظر احسن گیلانی، حکیم الاسلام حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحبؒ، مفکر ملت حضرت مولانا مفتی عتیق الرحمٰن عثمانیؒ، حضرت مولانا سعید احمد اکبر آبادیؒ، حضرت مولانا سید احمد رضا بجنوریؒ صاحب انوار الباری۔ حضرت مولانا قاضی زین العابدین سجاد میرٹھی، حضرت مولانا حامد الانصاری غازیؒ، حضرت مولانا منظور نعمانیؒ، حضرت مولانا محمد میاں دیوبندیؒ، مجاہد ملت حضرت مولانا حفظ الرحمٰن

سیوہارویؒ، رئیس الاحرار حضرت مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانویؒ، مفسر قرآن حضرت مولانا مفتی شفیع صاحب دیوبندیؒ، حضرت مولانا ادریس کاندھلویؒ، جیسے رجال کار اور جبال علم منظر عام پر آئے۔

حضرت علامہ انور شاہ کشمیریؒ علوم و معارف، فضل و کمال اور بے مثال قوت حفظ کے مالک ہیں اور اپنے معاصرین میں ان کا پایہ بے حد بلند ہے اپنی زندگی میں ہی انہیں اکابر و اساتذہ کا اعتماد حاصل ہوا جیسے حضرت مولانا حبیب الرحمٰن عثمانیؒ اور حضرت مولانا حافظ احمد صاحبؒ نے قدم قدم پر علامہ کے علوم و کمالات کا اعتراف کیا۔ ۱۳۵۲ھ میں حضرت شاہ صاحبؒ کا انتقال ہوا اس وقت سے لے کر آج تک ان کی کافی سوانح منظر عام پر آچکی ہیں اور ان کی ذات و خدمات پر لاتعداد و قیع اور گراں قدر مقالات چھپ چکے اور یہ سلسلہ آج تک جاری ہے۔ برادر مکرم مولانا اعجاز احمد عرفی قاسمی متحرک اور فعال انسان ہیں۔ تنظیم علمائے حق کے صدر اور بانی ہیں اور اس تنظیم نے تحریک مدارس کے ساتھ ساتھ فلاحی اور سماجی کاموں میں بھی بڑھ چڑھ کر حصہ لیا ہے تصنیف و تالیف کے میدان میں بھی قدم رکھا اور کافی کتابیں نامور اہل قلم کی یہ تنظیم شائع کر چکی ہے۔ شاہ صاحبؒ کے خانوادہ سے ان کا قلبی اور روحانی تعلق ہے جس کا عملی اظہار گاہے گاہے ہوتا رہتا ہے۔ تنظیم کا سہ ماہی پرچہ ''حسن تدبیر'' اس سے قبل حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانویؒ اور حکیم الاسلام مولانا قاری محمد طیب صاحبؒ پر ضخیم نمبر نکال چکا ہے۔ جن کو مقبولیت عام حاصل ہوئی اور افادیت کو تسلیم کیا گیا سال گزشتہ حضرت مولانا سید انظر شاہ کشمیریؒ پر بھی وہ ایک ضخیم اور قیمتی پیشکش ''شاہ صاحب نمبر'' کی صورت میں منظر عام پر لا چکے ہیں۔ جو لگ بھگ پانچ سو صفحات پر مشتمل تھی۔ ''حسن تدبیر'' کا موجودہ نمبر حضرت علامہ انور شاہ کشمیریؒ کی بلند پایہ شخصیت کا احاطہ کرنے کی کوشش ہے۔ جس میں ہندو پاک کے موجودہ اور مرحوم نامور اہل قلم اور علمائے کرام کے مقالات و مضامین شامل ہیں۔

حضرت علامہؒ کی زندگی کے مختلف پہلوؤں کو اس نمبر میں بآسانی پڑھا اور سمجھا جا سکتا ہے اور نئی نسل تک ان کی عظیم اور ناقابل فراموش خدمات و شخصیت کو پہنچانے کا یہ بڑا کارآمد اور مفید سلسلہ ہے زر کثیر کے صرفہ کے بعد مولانا اعجاز صاحب قاسمی یہ نمبر لانے میں کامیاب ہوئے ہیں خدا ان کی محنت اور اخلاص کو قبول فرمائے۔ یوں تو حضرت شاہ صاحبؒ پر کافی کام ہوا ہے اور یہ بات بلا تامل کہی جا سکتی ہے کہ ان کی جتنی سوانح حیات لکھی گئیں اکابر دیوبند میں سے کسی اور پر اتنا کام نہ ہوا مگر یہ بھی ایک سچائی ہے کہ حضرت علامہ کے علوم و معارف افادات اور امالی پر کام کرنے کی ضرورت ہے اس لیے کہ ان کی تصانیف اور تالیفات پر زیادہ کام نہیں ہو سکا مثال کے طور پر علامہ کی وہ چند سوانح جن تک ہماری رسائی ہو سکی یا ہمارے علم میں آسکیں ان میں سے چند یہ ہیں۔

نفحۃ العنبر از مولانا یوسف بنوریؒ، حیات انور از مولانا سید محمد ازہر شاہ قیصرؒ، حضرت علامہ انور شاہ کشمیریؒ، حیات اور علمی کارنامے از ڈاکٹر رضوان اللہ، انوار انوری از مولانا محمد انوری لائل پوری، نقش دوام از محدث جلیل حضرت مولانا سید انظر شاہ مسعودی کشمیریؒ، تصویر انور از محدث جلیل حضرت مولانا سید انظر شاہ مسعودی کشمیریؒ، الانور از عبدالرحمٰن کوندو، تجلیات انور از اوقاف ٹرسٹ حکومت جموں و کشمیر، علامہ محمد انظر شاہ کشمیریؒ از ڈاکٹر سید فاروق سری نگر کشمیر، علامہ محمد انور شاہ کشمیری از مولانا عبدالقیوم حقانی پاکستان، سیرت انور از مولانا مسعود احمد قاسمی، حضرت علامہ انور شاہ کشمیریؒ، ہشت پہلو شخصیت کے آئینے میں از مولانا عبدالرشید بستوی، استاذ اکبر از حضرت مولانا حامد الانصاری غازی (ایک طویل مقالہ جو کتابی صورت میں شائع ہوا) مولانا عتیق احمد دیوبندی، مدیر رسالہ دار العلوم کی تحریر کردہ سوانح جو نایاب ہے۔ ان کے علاوہ انگریزی اور دیگر زبانوں میں بھی حضرت شاہ صاحب کی سوانح عمریاں شائع ہوئیں۔ اس اعتبار سے دیکھا جائے، حضرت امام العصر کے سوانحی گوشوں پر کافی کام ہوا ہے اور ایک لمبے وقت کے بعد اب مولانا اعجاز احمد قاسمی کی ہمت مردانہ کا ثبوت ''حسن تدبیر'' کا یہ خوبصورت نمبر ہے۔ مولانا اعجاز صاحب صرف حلقۂ انوری کے ہی محسن نہیں بلکہ وہ خاندان انوری کے بھی کرم فرما ہیں کہ انہوں نے اس جانب توجہ کی ہم ان کے شکر گزار ہیں اور ان کی خدمت میں ہدیۂ تبریک پیش کرتے ہیں۔ حضرت شاہ صاحبؒ کے دونوں صاحبزادوں کے اس دنیا سے گزرنے کے بعد گمان غالب یہ تھا کہ حضرت شاہ صاحبؒ پر کام کا سلسلہ منقطع ہو جائے گا، مگر یہ علم کی قدر دانی اور حضرت شاہ صاحبؒ کی بلند مرتبہ شخصیت کا اظہار ہے کہ مولانا اعجاز احمد قاسمی نے اس سمت میں قدم بڑھایا اور شب و روز کی محنت شاقہ کے بعد یہ نمبر آپ تک پہنچ رہا ہے۔ آج جماعت دیوبند، حلقۂ دیوبند اور خاندان انوری کا ہر فرد ان کا ممنون کرم ہے۔ خدا ان کے کاموں کو قبول فرمائے اور مزید کام کی توفیق ارزانی فرمائے۔ آمین

موجودہ دور میں اہل قلم سے مضامین لکھوانا یا مقالات لکھنے پر انہیں آمادہ کر لینا جوئے شیر لانے سے کم نہیں ہے ایک تو وقت کی تنگی دوسرے معاش اور روزگار کے مسائل نے سبھی کے قدموں میں بیڑیاں ڈال دی ہیں اور بہت سے حضرات کوشش کے باوجود کام نہیں کر پاتے ایسے عالم میں پانچ سو صفحات کا نمبر نکال لینا ایک کارنامہ ہے جس کو سراہنا چاہیے اور جس کی جتنی بھی تعریف کی جائے وہ کم ہے مولانا اعجاز احمد قاسمی بڑے سلیقے اور ترتیب کے ساتھ اپنے کام انجام دینے کی صلاحیت رکھتے ہیں خود صاحب اسلوب قلم کار ہیں اور ان کی شستہ اور رواں تحریریں علمی حلقوں سے خراج تحسین حاصل کر چکی ہیں ان کی صلاحیتوں کا منہ بولتا ثبوت وہ تمام نمبر اور کتابیں ہیں جو تنظیم علمائے حق کی جانب سے منظر عام پر آ چکی ہیں، مجھے یقین ہے کہ جس کام کا انہوں نے آغاز کیا ہے وہ ابھی آغاز ہی ہے انشاء اللہ انتہا کی طرف بھی ان کا سفر جاری رہے گا۔

# علامہ انور شاہ کشمیری

**حقانی القاسمی**

## وژن

مطالعاتی ادراک اور بین علومی آگہی سے ہی شخصیتوں کی عظمتیں ظاہر ہوتی ہیں۔ اور وجدان، تفوق اور تفرد کا معیار ہیں۔

علامہ کشمیریؒ کا وژن بھی وسیع تھا اور وجدان میں بھی وہ لکیریں تھیں جو فرد کی داخلی شخصیت کا خارجی شناس نامہ بن جاتی ہیں۔ انور شاہ کشمیریؒ کا رشتہ روشنی سے بہت گہرا تھا اور روشنی کے احترام کی وجہ سے ہی ان کا علمی وجود بھی تاباں اور درخشندہ تھا۔ جسے حرف حرف روشنی اور لفظ لفظ نور کی عظمتوں کا احساس ہو اس کے وجود میں ظلمتیں کبھی نہ صرف پناہ نہیں لے سکتیں بلکہ اس کے باطن کی روشنی سے حال ہی نہیں، مستقبل بھی فیضیاب ہوتا ہے۔

علامہ انور شاہ کشمیریؒ کی تحقیقات اور تصنیفات میں روشنیوں کا وہ لامتناہی سلسلہ ہے جس کی سمتوں کا تعین مشکل ہے۔ جدھر نگاہ اٹھتی ہے شجر علم کی شاخوں میں نور ہی نور نظر آتا ہے اور حقیقت یہ ہے کہ اگر علم وعرفاں کی تجسیم کی جائے تو اس کی شکل وہیئت بالکل علامہ انور شاہ کشمیریؒ جیسی ہی ہوگی، ان کا پورا پیکر ہی علم وفضل سے عبارت ہے یہی وجہ ہے کہ ہر نگاہِ بصیرت میں علامہ انور شاہ کشمیریؒ کا وجود ایک روشن علمی مینار نظر آتا تھا۔ علامہ اقبال جیسے چشم جہاں بیں رکھنے والے دانشور مفکر اور شاعر مشرق کو علامہ کے وجود میں ایسا ہی روشنی کا مینار نظر آیا تھا اور اسی لیے انہوں نے یہ فرمایا تھا کہ اسلامی تاریخ کے گزشتہ پانچ سو برسوں میں علامہ انور شاہ کشمیریؒ جیسی شخصیت پیدا نہیں ہوئی۔ اسی لیے ایک بار انہوں نے علامہ انور شاہ کشمیریؒ کو لاہور میں قیام کی دعوت دی تھی اور یہ عندیہ ظاہر کیا تھا کہ اگر علامہ انور شاہ کشمیریؒ آجاتے ہیں تو دنیا کے موجودہ قومی بین الاقوامی سیاسی معاشی، سماجی احوال وظروف نے جو حالات پیدا کردیئے ہیں اس کا حل علامہ انور

شاہ کشمیری تلاش کر سکتے ہیں انہوں نے یہ بھی کہا تھا کہ اس وقت عالم اسلام میں دوسرا کوئی شخص نظر نہیں آتا جو اس عظیم الشان ذمہ داری کا حامل ہو، ہم دونوں کے اشتراک سے ہی فقہ جدید کی تدوین عمل میں آسکتی ہے۔ علامہ اقبال، علامہ انور شاہ کشمیری کی عبقریت سے بے حد متاثر تھے اپنی نظم ان 'وادی لولاب' کا محور ومکز بھی علامہ انور شاہ کشمیریؒ کی ذات ہے اور اپنے خطبات میں علامہ انور شاہ کشمیریؒ کی جلالت علمی کا برملا اعتراف بھی کیا ہے۔ علامہ اقبال نے اپنے ایک صدارتی خطبہ میں ارشاد فرمایا تھا کہ "جدید ریاضیات کے اہم ترین تصورات میں سے ایک تصور کا مختصر حوالہ میرے ذہن کو عراقی کی تصنیف غاية الامكان فى دراية المكان کی طرف منتقل کر دیتا ہے۔ مشہور حدیث لاتسبو الدهر ان الدهر هو الله میں دھر (بمعنی Time) کا جو لفظ آیا ہے اس کے متعلق مولوی سید انور شاہ صاحب سے جو دنیائے اسلام کے جید ترین محدثین وقت میں سے ہیں، میری خط و کتابت ہوئی۔ اس مراسلت کے دوران میں مولانا موصوف نے مجھے اس مخطوطے کی طرف رجوع کرایا اور بعد ازاں میری درخواست پر از راہ عنایت مجھے اس کی ایک نقل ارسال کی"۔

نیوٹن کے مشہور تصور کو علامہ انور شاہ کشمیریؒ نے عراقی کی نقل بتایا اور اس طرح علامہ اقبال نے فلسفۂ زمان و مکان کی حقیقت کا انکشاف کیا اور اہل یورپ کو بھی اس حقیقت سے واقف کرایا۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ علامہ انور شاہ کشمیری کے مطالعات کا دائرہ قرآنیات، متعلقات حدیث یا فقہیات تک محدود نہیں تھا بلکہ جدید عصری اور سائنسی علوم تک ان کی رسائی تھی۔ انہوں نے جدید سائنس کا بھی اس طرح گہرائی سے مطالعہ کیا تھا کہ سائنس کے پروفیسر کے سامنے ایتھر کے مسئلہ پر اتنے نکات بیان کیے کہ وہ حیرت زدہ رہ گیا۔ آگہی کی کوئی حد نہیں ہوتی اور نہ کوئی سرحد اور علامہ انور شاہ کشمیری نے مطالعاتی باب میں علوم کی ساری امتیازی حدیں مٹادی تھیں اور وہ تمام علوم ان کے مطالعے میں شامل تھے جن سے انسانی تہذیب و ارتقاء کا تعلق ہے۔ علامہ اقبال جنہوں نے برگساں، نطشے اور گوئٹے کا مطالعہ کیا تھا ان کا علامہ انور شاہ کشمیریؒ سے علمی طور پر متاثر ہونا اک بہت بڑی بات ہے اور اس کا اعتراف علامہ انور شاہ کشمیری نے بھی کیا کہ ان کے نظم کو علامہ اقبال نے ہی سمجھا۔ انور شاہ کشمیری اقبال کے ممدوح علماء میں تھے اور علامہ اقبال مختلف مسائل میں ان سے رجوع فرماتے رہتے تھے۔ اس سے علامہ اقبال کی عظمت بھی روشن ہوتی ہے اور پتہ چلتا ہے کہ علامہ اقبال اپنی علمی تشنگی بجھانے کے لیے ہر طرح کے ماخذ استعمال کرتے تھے۔ ان دونوں کے درمیان مراسلت بھی رہی ہے اور ان خطوط کے مطالعے سے

اندازہ ہوتا ہے کہ علامہ اقبال کے دل میں انور شاہ کشمیریؒ کے لیے کتنی عقیدت تھی۔

علامہ انور شاہ کشمیریؒ اور اقبال دونوں ہی کشمیر کے گوہر تابدار تھے جن کی علم وفضل کی روشنی ابھی بھی ماند نہیں پڑی ہے بلکہ وقت کے ساتھ اور بڑھتی ہی رہی ہے ان دونوں شخصیات نے نہ صرف علوم وفنون کی ثروت میں گراں قدر اضافے کیے بلکہ اردو زبان کو بھی مالا مال کیا ہے۔ اردو زبان کو علامہ اقبال کی عطا تو جگ ظاہر ہے کہ انہوں نے اردو زبان میں شاعری کی اور اردو کو نئے رنگ وآہنگ عطا کیے۔ اظہار وافکار کی کائنات کو وسعت عطا کی۔ اردو زبان کی تجمیل وتجدید میں علامہ اقبال کا کردار اہم رہا ہے مگر علامہ انور شاہ کشمیری نے بھی اردو زبان کی یوں خدمت کی ہے کہ پہلے وہ اردو زبان سے نفور کی حد تک بیزار تھے اور یہ سمجھتے تھے کہ یہ زبان علمی سرمایہ سے خالی ہے مگر بعد میں جب اس زبان کے گرویدہ ہوئے تو یوں کہ اپنے ایک شاگرد کو جنہوں نے عربی میں مقالہ لکھا تھا یہ کہتے ہوئے مقالہ لوٹا دیا کہ مولوی صاحب اگر ہندوستان میں دین کی خدمت کا جذبہ ہے تو اردو میں لکھئے اور یہ تبدیلی یوں رونما ہوئی کہ مولانا اشرف علی تھانوی کی تفسیر بیان القرآن نظر سے گزری اور اگلے دن اردو کے تعلق سے ان کی بہت ساری بدگمانی دور ہوگئی انہوں نے اپنے درس میں یہ فرمایا کہ میں اب تک اردو سے بدگمان اور اس زبان میں مطالعہ کرنے سے پرہیز کرتا تھا لیکن مولانا تھانوی کی تفسیر دیکھنے سے میری رائے بدل گئی اور معلوم ہوا کہ اردو میں بھی علمی سرمایہ موجود ہے پھر تو اردو زبان کی شیرینی سے اتنے مسحور ہوئے کہ اس زبان میں شاعری بھی کی ۔مولانا انظر شاہ کشمیریؒ نے نقش دوام میں ان کے اردو اشعار درج کیے ہیں جن سے اندازہ ہوتا ہے کہ انہیں عروض اور آہنگ سے بھی آگہی تھی۔

| | |
|---|---|
| خار میرا ہے گل اگر وہ ہے | اس کے بن لعل مثل خارا ہے |
| میرے نہیں وہ تو کچھ نہیں میرا | وہ اگر ہے تو میرا سارا ہے |
| وصف تیرا زبان کی زینت ہے | بزم کو اس نے کیا سنوارا ہے |

علامہ انور شاہ کشمیریؒ اپنے عہد کے نابغہ تھے اور ان کی عبقریت کا اعتراف آج کا عہد بھی کرتا ہے اور آنے والا کل بھی کرے گا کہ ایسی شخصیتیں روز روز پیدا نہیں ہوتیں۔ پھرتا ہے فلک برسوں......تب انور شاہ کشمیری جیسا عبقری پیدا ہوتا ہے۔

E-mail :h_qasmi@rediffmail.com
cell:9873747593

# حضرت علامہ
# محمد انور شاہ محدث
# کشمیریؒ

عبدالرشید ارشد، لاہور

## ولادت سلسلۂ نسب و تعلیم:

حضرت علامہ انور شاہ صاحب محدث کشمیریؒ کا سلسلۂ نسب حضرت شیخ مسعود نوریؒ کشمیری سے ملتا ہے جن کے بزرگوں کا اصل وطن بغداد تھا۔ وہاں سے ملتان آئے/ لاہور منتقل ہوئے۔ پھر کشمیر میں سکونت اختیار کی۔ آپ نے خود اپنا سلسلۂ نسب اپنی تصانیف نیل الفرقدین و کشف الستر کے آخر میں اس طرح تحریر فرمایا ہے۔ محمد انور شاہ بن مولانا محمد معظم شاہ بن شاہ عبد الکبیر بن شاہ عبدالخالق بن شاہ محمد اکبر بن شاہ حیدر بن شاہ محمد عارف بن شاہ علی بن شیخ عبداللہ بن شیخ مسعود نوریؒ اور شیخ مسعود نوریؒ کا سلسلہ نسب یہ ہے۔ ابن شاہ جنید بن اکمل الدین ابن میمون شاہ بن ہومان شاہ ہرمز۔ اس طرح حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا سلسلۂ نسب حضرت امام اعظمؒ کے خاندان سے ملحق ہو جاتا ہے۔ آپ کے والد ماجد حضرت مولانا محمد معظم شاہ بڑے عالم ربانی، زاہد و عابد اور کشمیر کے نہایت مشہور خاندانی پیرومرشد تھے۔

آپ کے والد مولانا محمد معظم شاہ صاحبؒ نے فرمایا کہ جب انہوں نے مجھ سے مختصر القدوری شروع کی تو مجھ سے بعض ایسے مسائل دریافت کرتے تھے کہ مبسوط کتابوں کا مطالعہ

کیے بغیر ان کا جواب دینا مشکل ہوتا تھا۔ میں انہیں ان موشگافیوں سے اکثر منع کیا کرتا تھا۔ اخیر میں اس قوت و ذہانت سے پریشان ہوکر میں نے انہیں ایک دوسرے عالم کے سپرد کیا۔ مگر دوسرے استاذ کو بھی یہی شکایت پیش آئی۔

آپ کے والد آپ کو اور آپ کے بڑے بھائی یٰسین شاہ مرحوم کو کشمیر کے پہاڑوں میں اعتکاف کرنے والے ایک عارف کے پاس حصول برکت کے لیے لے گئے۔ عارف نے جب اس ہونہار بچے کو دیکھا تو والد سے پوچھا کہ یہ تمہارا بچہ ہے؟ پھر کہا کہ یہ بڑا عظیم الشان عالم ہوگا اور مستقبل میں اس کی علمی عظمت مسلم ہوگی۔

ایک دفعہ منطق اور نحو کے چند رسائل کا مطالعہ کررہے تھے۔ اتفاقاً ایک بڑے عالم اس وقت آپ کے پاس آگئے۔ ان عالم نے ان کی کتابوں کو اُٹھا کر دیکھا۔ کتابوں پر خود حضرت مرحوم کے حواشی لکھے ہوئے تھے۔ بچپن کے زمانہ کی اس ذکاوت، تیزی طبع، جودت فہم اور طبیعت کی دور رسی کا اندازہ کرکے بے اختیار انہوں نے کہا کہ یہ بچہ اپنے وقت کا رازی اور اپنے زمانہ کا غزالی ہوگا۔

علمی مذاق اور ذکاوت و ذہانت کے ساتھ سلامتی طبع، حسن اخلاق اور اعمال صالحہ کے دولتیں بھی شروع سے آپ کو وافر مقدار میں ملی تھیں۔ آپ کے غیر معمولی احوال کو دیکھ کر کشمیر کے عوام عام طور پر یہ شبہ کرتے تھے کہ کہیں آپ مہدی موعود نہ ہوں۔ آپ کے والد محترم اور خاندان کے دوسرے بزرگوں کو عوام کی اس غلط فہمی کی تردید کرنا پڑتی تھی۔

آپ نے خود ایک دفعہ فرمایا کہ میں بارہ سال کی عمر میں فتاوی دینے لگا تھا اور نو سال کی عمر میں فقہ و نحو کی مطولات کا مطالعہ کر چکا تھا۔ "ذالک فضل اللہ یوتیہ من یشاء"۔

تین سال تک آپ ہزارہ (سرحد) کے متعدد علماء و صلحاء کی خدمت میں رہ کر علوم عربیہ کی تکمیل فرماتے رہے پھر جب علوم و فنون کی پیاس وہاں بھی بجھتی نہ نظر آئی تو ہندوستان کے مرکز علوم دینیہ دارالعلوم کی شہرت سن کر آپ ۱۳۰۷ھ یا ۱۳۰۸ھ میں بعمر سولہ سترہ سال ہزارہ سے دیوبند آگئے۔ دیوبند میں آپ نے چار سال رہ کر وہاں کے مشاہیر وقت و یکتائے روزگار علماء سے فیوض علمیہ و باطنیہ کا بدرجہ اتم استفادہ کیا اور ۲۰، ۲۱ سال کی عمر میں نمایاں شہرت و عزت کے ساتھ سند فراغ ۱۳۱۲ھ میں حاصل کی۔ جن علماء سے آپ کو شرف تلمذ رہا ہے۔ ان میں سے مندرجہ ذیل حضرات خصوصیت سے قابل ذکر ہیں۔

مرشد عالم حضرت مولانا محمود حسنؒ شیخ الہند، حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوریؒ، حضرت مولانا محمد اسحاق صاحب امرتسری مہاجر مدنیؒ حضرت مولانا غلام رسول صاحب ہزارویؒ۔

دیوبند سے فارغ ہوکر قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی قدس سرہ کی خدمت میں گنگوہ تشریف لے گئے اور وہاں سے سند حدیث کے علاوہ فیض باطنی بھی حاصل کیے۔

اس کے بعد آپ دہلی تشریف لے گئے اور تین چار سال تک مدرسہ امینیہ کے مدرس اول رہے۔

دہلی میں کئی سال قیام کے بعد بعض ضرورتوں اور مجبوریوں کے باعث آپ کشمیر تشریف لے گئے اور ۱۳۲۳ھ میں آپ بعض مشاہیر کشمیر کی رفاقت میں زیارت حرمین شریفین سے مشرف ہوئے۔ سفر حجاز میں طرابلس، بصرہ اور مصر وشام کے جلیل القدر علماء نے آپ کی بہت عزت کی اور سب نے آپ کی خداداد و بے نظیر لیاقت و استعداد دیکھ کر سندات حدیث عطا فرمائیں، جن میں آپ "کالعالم الفاضل الشیخ محمد انور بن مولانا محمد معظم شاہ الکشمیریؒ" لکھا گیا ہے۔

سفر حجاز سے واپس آکر خواجگان قصبہ بارہ مولانا (کشمیر کا ایک مشہور مقام) خصوصاً خواجہ عبدالصمد ککرو رئیس اعظم کے اصرار پر آپ نے اسی قصبہ میں مدرسہ فیض عام کی بنیاد ڈالی اور تقریباً تین سال تک آپ وہاں خلق اللہ کو فیض یاب فرماتے رہے۔ اسی اثناء میں آپ کو دارالعلوم دیوبند کے مشہور جلسہ دستار بندی میں مدعو کیا گیا اور آپ دیوبند تشریف لے گئے۔ دارالعلوم میں آپ نے استفادۂ علوم وفنون کیا تھا اور وہیں سے سند فراغ حاصل کی تھی۔ اب اسی دارالعلوم میں مدرس مقرر ہوگئے۔ سنن ابوداؤد شریف اور صحیح مسلم شریف کا درس سالہا سال تک بغیر کسی تنخواہ کے دیتے رہے۔ چند سال کے بعد آپ کو اپنی والدہ ماجدہ کے انتقال کی وجہ سے پھر کشمیر جانا پڑا۔ لیکن دارالعلوم کی طرف سے شدید تقاضا ہوا۔ اس لیے آپ جلد ہی واپس تشریف لے آئے۔

## حضرت شاہ صاحب کا نکاح:

حضرت مولانا انور شاہ صاحب پر شان یحیوی کا کچھ عکس اور پرتو پڑا تھا۔ عالم شباب گزار کر عالم کہولت میں داخل ہو چکے تھے۔ مگر نکاح نہیں فرمایا تھا۔ تجرد اور عزلت کو اپنے لیے پسند فرماتے تھے اور بار بار ارض حرم کی طرف ہجرت کا ارادہ فرماتے تھے تا کہ ازدواجی تعلق اس راہ میں حائل نہ ہو۔ حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب رحمۃ اللہ علیہ جو اس وقت دارالعلوم دیوبند کے مہتمم ثانی تھے۔ وہ اس ارادے سے پریشان تھے کہ مبادا اگر یہ آفتاب علم دیوبند سے ہجرت کر جائے تو فقط

دیوبند ہی نہیں سارا ہندوستان ظلمت میں رہ جائے گا۔ اس لیے شاہ صاحب کے روکنے کے لیے انہوں نے وہ تدبیر اختیار فرمائی جو اہل یمن نے حضرت معمرؒ کے روکنے کے لیے کی تھی۔ معمرؒ بصرہ کے رہنے والے تبع تابعین میں سے ہیں۔ بڑے جلیل القدر عالم اور حافظ حدیث ہیں۔ سفیان ثوریؒ، سفیان عیینہؒ، شعبہ اور عبداللہ بن مبارکؒ جیسے اکابر معمرؒ کے تلامذہ میں سے ہیں۔

لما دخل معمر اليمن كرهوا ان يخرج من بينهم فقال رجل قيد وه فزوجوه

[شرح الامام النواوی علی البخاری، ص ۶۲، ج ا

معمر (بصرہ کے رہنے والے تھے) جب یمن میں داخل ہوئے تو اہل یمن نے یہ گوارا نہ کیا معمر کہ یہاں سے چلے جائیں۔ ایک شخص نے کہا کہ اگر ان کو روکنا چاہتے ہو تو معمر کو یہاں قید کرلو (یعنی ان کا نکاح کردو) پس ان کا نکاح کردیا۔

حضرت شاہ صاحب کے ساتھ حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب نے یہی کیا کہ حسن تدبیر سے گنگوہ کے سادات میں شاہ صاحب کا نکاح کرادیا تاکہ معمر کی طرح شاہ صاحب دیوبند میں مقید ہوجائیں۔ اللہ تعالیٰ حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کو جزائے خیر دے کہ انہوں نے شاہ صاحب کے وجود مسعود کو اس طرح محفوظ فرمایا۔ نکاح کے ایک دو سال بعد ایک بچی پیدا ہوئی۔ اس کے بعد دوسرے بچے پیدا ہوئے تو ذمہ داریاں بڑھتی گئیں اور ہجرت کا ارادہ سست پڑتا گیا جو بالآخر ترک کردینا پڑا اور حضرت علامہ باطمینان خاطر دارالعلوم میں مسند نشین درس ہوکر علمی افادات میں مشغول ہوگئے۔ تجرد کی زندگی میں دارالعلوم سے انہیں معاوضہ لینے سے انکار رہا۔ حضرتؒ مولانا محمد احمد رحمۃ اللہ علیہ والد ماجد حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب مدظلہ نے باصرار اس بات پر راضی کیا کہ وہ ان کے ساتھ کھانا کھایا کریں اور یہ صورت دس برس تک قائم رہی۔ اسی دوران میں مولانا عبیداللہ سندھیؒ کو حضرت شیخ الہندؒ نے دیوبند بلوالیا تھا اور وہ بھی حضرت مولانا محمد احمدؒ کے مہمان کی حیثیت سے رہے۔ حضرت مہتمم صاحب مولانا محمد احمدؒ، حضرت علامہ کشمیری، حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحبؒ، حضرت علامہ شبیر احمد عثمانیؒ حضرت سندھیؒ یہ تمام حضرات مل کر کھانا کھاتے اور عجیب علمی اور تحقیقی باتیں ہوتی رہتیں۔

نکاح اور اولاد کے بعد منتظمین مدرسہ کو موقع ملا کہ وہ حضرت شاہ صاحب کو دارالعلوم کی طرف سے کچھ مشاہرہ دلوائیں چنانچہ باصرار حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ اس پر راضی ہوئے۔

اسی دوران میں حضرت شیخ الہندؒ نے حجاز مقدس کا قصد فرمایا تو ان کے تشریف لے جانے کے بعد حضرت شاہ صاحب نے قائم مقام صدر مدرس کی حیثیت سے بخاری شریف اور ترمذی شریف کا درس سنبھال لیا اور طلباء علوم کو یہ محسوس تک نہ ہوا کہ وہ علم کے ایک بحر ذخار (حضرت شیخ الہند) سے محروم ہو گئے ہیں۔ بلکہ حضرت شاہ صاحبؒ کے درس میں بعض ایسی امتیازی خصوصیا تھیں جو عام طور پر دوسرے حلقوں میں نہیں تھیں اور حضرت علامہ کا انداز درس درحقیقت دنیائے درس وتدریس ہی ایک انقلاب کا باعث ہوا، درس کی یہ امتیازی خصوصیات اور انداز پھر انشاء اللہ اپنی جگہ پر ذکر ہوگا۔

۱۳۴۵ھ تک آپ دار العلوم میں بحیثیت صدر مدرس و جانشین شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ درس حدیث دیتے رہے۔اس کے بعد جب منتظمین دار العلوم سے بعض اصلاحات کے سلسلہ میں اختلاف ہوا تو آپ نے ۱۳۴۵ھ میں دار العلوم سے قطع تعلق فرمالیا اور آپ حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمٰن عثمانیؒ، علامہ شبیر احمد عثمانیؒ حضرت مولانا سراج احمد رشیدیؒ، مولانا حفظ الرحمٰن صاحب سیوہارویؒ، مولانا سید محمد بدر عالم میرٹھی اور دیگر کئی علماء اور بہت سے طلبہ کی ایک جماعت کے ساتھ ڈابھیل جامعہ اسلامیہ تشریف لے گئے اور ۱۳۵۱ھ تک آپ نے جامعہ میں درس حدیث دیا —— ۲ صفر المظفر ۱۳۵۲ھ کو شب کے آخری حصہ میں تقریباً ساٹھ سال کی عمر میں دیوبند میں داعی اجل کو لبیک کہا "انا للّٰہ و انا الیہ راجعون"۔

## تبحر علمی:

حضرت علامہؒ کے علمی وعملی کمالات میں سے جو چیز آپ کو اقران واعیان میں سب سے زیادہ ممتاز کرتی تھی۔وہ آپ کی جامعیت وتبحر علمی ہے علوم عقلیہ وشرعیہ میں سے ایک بھی ایسا علم نہیں ہے۔جس میں آپ کو مہارت تامہ حاصل نہ ہو اور شاید یہ کہنا بھی بے جا نہ ہوگا کہ علماء متقدمین میں بھی ہر حیثیت سے ایسی جامع علوم عقلیہ ونقلیہ ہستیاں شاذ و نادر ہی ملتی ہیں۔

آپ سینکڑوں علماء وفضلاء کے مجمع میں بیٹھ کر ہر ایک علم وفن کے مسائل پر اس طرح تقریر فرمایا کرتے تھے کہ گویا آپ کو تمام مسائل فن مستحضر اور کالنقش فی الحجر ہیں حتی کہ بعض دفعہ خیال ہوتا تھا کہ اپنے ارادہ سے کلام نہیں کر رہے ہیں بلکہ الہامات وواردات سے ارشاد فرما رہے ہیں اور یہ تو بیشتر ہوتا تھا کہ اکابر علماء وقت سے جب بعض دقیق ولاینحل یا مختلف فیہ مسائل کے

متعلق پوچھا جاتا تھا تو وہ حضرت سے استفسار کرنے کو فرمایا کرتے تھے اور اکثر علماء عصر حاضر کو جب کسی علمی مسئلہ میں کوئی دقت پیش آتی تھی تو وہ خود بھی حضرت علامہؒ سے مراجعت فرماتے تھے۔ ذیل میں حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ کے ایک مکتوب گرامی کا پہلا اور آخری حصہ مندرج ہے جو انہوں نے حضرت علامہ مرحوم کو ارسال فرمایا تھا۔ جس میں انہوں نے ان سے کسی مسئلہ پر تحقیق چاہی ہے۔

نفحۃ العنبر حضرت علامہ محمد انور شاہ رحمۃ اللہ علیہ کی ایک طویل اور جامع تاریخ حیات ہے جسے عربی زبان میں حضرتؒ کے شاگرد مولانا محمد یوسف بنوری نے مرتب اور مجلس علمی نے ڈابھیل سے شائع کیا ہے۔ نفحۃ العنبر کا بیان ہے کہ حکیم الامتؒ نے اکثر مسائل میں علامہ مرحوم سے استفادہ فرمایا ہے:

"از ناکارہ آوارہ اشرف علی بخدمت بابرکت جامع الفضائل العلمیہ والعملیہ حضرت مولانا سید انور شاہ صاحب دامت انوارہم السلام علیکم ورحمۃ اللہ: تحقیق سابق کے متعلق بضرورت مکرر تکلیف دینا پڑی۔ امید ہے کہ معاف فرمائیں گے۔ ایک حادثہ خود مجھ کو پیش آیا۔ اس کے متعلق جداگانہ تکلیف دینا چاہتا ہوں۔ الخ وقال خاتمہ اس میں روایت و درایت سے کچھ حکم فرمائیں۔ (حیات انور)

اور بروایت زعیم احرار مولانا سید عطاء اللہ شاہ صاحب بخاریؒ حضرت حکیم الامت تھانوی نے فرمایا کہ:

> "میرے نزدیک حقانیت اسلام کی دلیلوں میں ایک دلیل حضرت مولانا انور شاہ صاحب کا امت مسلمہ میں وجود ہے اگر دین اسلام میں کسی قسم کی کجی یا خرابی ہوتی تو آپ دین اسلام سے کنارہ کش ہو جاتے"۔ حیات انور)

میں نے یہ روایت استاذی حضرت مولانا خیر محمد صاحب مدظلہ مہتمم مدرسہ خیر المدارس سے بھی سنی ہے کیونکہ اس وقت حضرت ممدوح بھی مولانا سید عطاء اللہ شاہ صاحب بخاریؒ کے ساتھ تھے۔

علامہ شبیر احمد عثمانیؒ نے حضرت کی وفات پر جامعہ ڈابھیل کے ایک جلسہ میں فرمایا:

> "مجھ سے اگر مصر و شام کا کوئی آدمی پوچھتا کہ کیا تم نے حافظ ابن حجر عسقلانیؒ، شیخ تقی الدین ابن دقیق العیدؒ اور سلطان العلماء حضرت شیخ عزالدین بن عبدالسلام

جواب دینے کے لئے حضور ﷺ کے لئے مدینہ کے بازار سے کرسی لائی گئی۔راوی کہتا کہ اس کرسی کے پائے سیاہ تھے غالباً لوہے کے تھے۔مصلے کے قریب رکھی گئی حضور نبی کریم ﷺ نے اس پر بیٹھ کر جوابات دیئے یہ فرمایا اور پھر خطبہ شروع فرمادیا احقر ندامت سے پسینہ پسینہ ہوگیا۔

رسول اللہ ﷺ کے جو اخلاق وشمائل سب حدیث میں روایت کئے گئے ہیں انمیں ایک عادت مبارکہ یہ بھی نقل کی گئی کہ آپ بہت زیادہ خاموش رہتے تھے ( گویا بلاضرورت بولتے ہی نہ تھے ) حدیث کے الفاظ ہیں۔کان رسول اللہ ﷺ طویل الصمت حضرت شاہ صاحب اس عادت مبارکہ کے کامل نمونہ تھے۔معلوم ہوتا تھا کہ انکو صرف علمی اور دینی استفادہ وافادہ کے لئے اور ناگزیر ضروری باتوں ہی کے لئے زبان دی گئی ہے۔

اور اس خاموشی میں تنفس کی منضبط کیفیت اور ایک خاص نوعیت سے محسوس کرنے والے محسوس کر لیتے تھے کہ پاس انفاس کے شغل میں برابر مشغول ہیں (صوفیہ کے اشغال میں سے صرف پاس انفاس کے متعلق آپ کا خیال تھا کہ اس کی اصل حدیث وسنت سے کچھ معلوم ہوتی ہے اس لیے خود اپنا شغل بھی تھا اور رجوع کرنے والے نیاز مندوں کو تلقین بھی فرماتے تھے ) اسی طرح حضور ﷺ کی عادات مبارکہ میں صحابہ کرامؓ ذکر فرماتے ہیں کہ:

''مسکرانے کی تو بہت زیادہ عادت تھی مگر کھلکھلا کر ہنستے ہوئے کبھی نہیں دیکھا'' یہی حال حضرت شاہ صاحب کا تھا۔

اس زمانہ میں غیبت کی بیماری کس قدر عام اور متعدی ہوگئی ہے اور اس سے اس کے اڑتے ہوئے جراثیم سے محفوظ رہنا مشکل ہوگیا ہے اس کا اندازہ بہت سے حضرات کو شاید نہ ہوا اور بہت کم لوگ ہیں جو اس سے بچتے ہوں اور اس دور میں جو بندہ غیبت سے محفوظ ہو وہ اللہ کی خاص حفاظت میں ہے اور یہ اس کی بڑی کرامت ہے مگر حضرت شاہ صاحب قدس سرہ کو اللہ تعالی نے ایسا محفوظ فرمایا تھا کہ کبھی اشارۃً یا کنایۃً بھی غیبت کی کسی قسم کی کوئی بات کبھی کسی نے ان سے نہیں سنی بلکہ ایسا تھا کہ اگر حضرت کے سامنے کسی نے غیبت کی کوئی بات کی تو حضرت نے فوراً روک دیا اگر کوئی شخص کوئی مسئلہ دریافت کرنے آتا تو اس کا جواب دیتے اور اس کے بعد اگر وہ بیٹھتا اور باتیں کرتا تو یہ فرماتے جاؤ بھائی آرام کرو آرام بہت اچھی چیز ہے یعنی مالا یعنی سے احتراز میں دنیا اور آخرت دونوں کی راحت ہے/ براویت حضرت مولانا محمد ادریس کاندھلوی۔

نور تقوی کا یہ عالم تھا کہ جو شخص بھی دیکھتا وہ اول نظر میں یقین کر لیتا کہ یہ خدا کا کوئی نیک بندہ ہے حق یہ ہے کہ نور تقوی اجلی بدیہیات میں سے ہے مگر حقیقت کی تنقیح بہت دشوار ہے او ر درجہ اتصاف کی دشواری کو تو پوچھو ہی مت **وانہا لکبیرة الا علی الخاشعین الذین یظنون انہم ملقوا ربہم وانہم الیہ راجعون**. شاہ صاحب اگر کسی مجلس میں تشریف فرما ہوتے اور باہر سے کوئی اجنبی مجلس میں داخل ہوتا تو یہ دیکھتے ہی سمجھ لیتا تھا کہ اس مجلس میں سب سے بڑا عالم اور متقی یہی شخص ہے۔

مرد حقانی کی پیشانی کا نور !

کب چھپا رہتا ہے پیش ذی شعور !

یہ ناچیز (مولانا محمد ادریس کاندھلوی) جب بھی حضرت شاہ صاحب کو دیکھتا تو یہ شعر زبان پر آتا۔

**المسلمون بخیر ما بقیت لھم ولیس بعدک خیر حین تفتقد**

''جب تک آپ زندہ ہیں اس وقت تک مسلمان خیر و برکت میں ہیں اور تیرے گم ہونے کے بعد کوئی خیر نہیں'' طبقات شافعیہ میں ہے کہ یہ شعر کسی نے امام بخاری کو دیکھ کر پڑھا تھا شاہ صاحبؒ چونکہ اس زمانے کے امام بخاریؒ تھے اس لیے یہ ناچیز ان کو دیکھ کر یہ شعر پڑھتا تھا۔

## شکل وصورت اور لطافت طبع:

قدرت نے جس طرح حضرت شاہ صاحب کو اقلیم علم و عمل میں تاجداری عطا فرمائی تھی اسی طرح جسمانی ہئیت اور قد و قامت اور شکل وصورت میں بھی ایک خاص امتیاز عطا فرمایا تھا مولانا سعید احمد، ایم، اے اکبر آبادی کا بیان ہے کہ مجھ کو ہندوستان مصر و حجاز اور دوسرے ممالک عربیہ کے بڑے بڑے علماء اور مشائخ کو دیکھنے کا موقعہ ملا ہے لیکن جو وجاہت جو وقار و متانت جو دلکشی اور جاذبیت میں نے حضرت الاستاذ میں پائی وہ کہیں کسی اور جگہ نظر نہیں آئی، ہزار علماء میں بھی بیٹھتے تو سب سے الگ اور سب سے نمایاں رہتے/ دیکھنے والوں کی نگاہ ادھر ادھر گھومنے کے بعد وہیں پر جا کر ٹھیرتی تھی اور پھر جمتی تو اس طرح کہ وہاں سے ہٹنے کا نام نہ لیتی کشمیری النسل تھے اس لیے خوب کھلا ہوا سپید رنگ، کشیدہ و دراز قامت چوڑا چکلہ سینہ دوہرا اور گداز جسم بڑی بڑی مگر رسیلی اور شرمیلی نگاہیں/ کشادہ و فراخ پیشانی وطویل مگر ستواں بینی/ بڑے بڑے کان پر گوشت اور فربہ چہرہ ابریشم اور حریر کی مانند نرم و سبک جلد/ چلتے تھے تو معلوم ہوتے تھے کہ علم کا ایک کوہ گراں سبک

گامی کر رہا ہے بیٹھتے تھے تو محسوس ہوتا تھا کہ علم وفضل کا ایک آفتاب نظام شمس سے وابستہ ستاروں کو اپنے گرد لیکر بیٹھ گیا ہے کبھی سفید اور کبھی سبز سر پر عمامہ اور قامت بالا پر سبز قبا! دیکھنے والے ڈر ڈر کے دیکھتے تھے کہ کہیں نظر نہ لگ جائے کہ فرمان نبوی ہے العین حق غرض کوئی ایک ادا ہوتو اس کا ذکر کیجئے کوئی ایک خوبی ہوتو اس کو بیان کیا جائے جہاں یہ عالم ہو کہ:۔

زفرق نا بقدم ہر کجا کہ می نگرم          کرشمہ دامن دل می کشد کہ جا ایں جا است

وہاں خاموشی کو ہی ترجمانی دل کا منصب تفویض کر دینے کے سوا اور کیا چارہ ہے۔

اسی حسن و جمال ظاہری و باطنی کے باعث طبیعت میں لطافت بھی بہت زیادہ تھی بہت صاف اور اجلے کپڑے پہنتے تھے غذا میں سادگی پسند تھے البتہ تازہ پھلوں اور طیور کے عاشق تھے ایک مرتبہ فرمایا کہ بیس سال میری زندگی میں ایسے گذرے ہیں کہ میں نے پرندوں کے علاوہ اور دوسرا گوشت کھایا ہی نہیں میٹھے خربوزوں کے بہت شوقین تھے اگر میٹھے خربوزے میسر آجائیں تو او رکھانا بہت کم کھاتے تھے۔

ابن تیمیہ اور ابن قیم کے بہت معترف تھے ان کے علم کی عظمت وشان کو بہت وقیع اور عقیدت بھرے الفاظ میں بیان کرتے ہوئے فرماتے کہ حافظ ابن تیمیہ جبال علوم میں سے ہیں ان کی رفعت شان اور جلالت قدر کا یہ عالم ہے کہ اگر میں ان کی عظمت کو سر اٹھا کر دیکھنے لگوں تو ٹوپی پیچھے سے گر جائیگی لیکن بایں ہمہ مسئلہ استواء علی العرش میں اگر وہ یہاں آنے کا ارادہ کریں گے تو درس گاہ میں نہیں گھسنے دوں گا۔

ایک دفعہ عصر مغرب کے درمیان بخاری شریف کا درس زور وشور سے ہو رہا تھا کہ اچانک کتاب بند کر دی اور فرمانے لگے کہ جب بھائی شمس الدین ہی رخصت ہو گئے تو درس کا کیا لطف رہا جاؤ تم بھی گھر کا راستہ لو طلبہ حیران ہوئے کہ بھائی شمس الدین کون اور کب آئے اور کب رخصت ہو گئے؟ کیا وہ لطف کا سبق ہوگا؟

ایک بار پچھلی صف میں سے کسی طالب علم نے سوال کیا مگر مہمل انداز سے فرمایا کہ جاہل تجھے معلوم نہیں کہ میں اسناد متصل کرنا بھی جانتا ہوں، جانتا ہے کس طرح اسناد متصل ہوگی؟ میں اس اپنے پاس والے کو تھپڑ ماروں گا وہ اپنے پاس والے کو تھپڑ مارے گا اور وہ اپنے پاس والے کو تھپڑ رسید کرے گا یہاں تک کہ تھپڑ کا یہ فعلی سلسلہ سند تجھ تک پہنچ جائے گا۔

ایک دفعہ مسائل فقہیہ کے ذیل میں نابالغ کی امامت کا ذکر آ گیا کہ اس کے پیچھے نماز نہیں ہوتی۔ فرمانے لگے مسئلہ تو یہی ہے مگر بعض نابالغوں کے پیچھے ہو بھی جاتی ہے (اس وقت حضرت شاہ صاحب ہی مسجد دارالعلوم میں امامت کرتے تھے) فرمانے لگے تم نے کبھی پیر نابالغ بھی دیکھا ہے؟ جو چالیس برس کا بھی ہو اور نابالغ بھی؟ جاہلین وہ ۴۰ برس کا نابالغ میں ہوں (اس وقت تک حضرت کی شادی نہیں ہوئی تھی) اشارہ اسی طرف تھا۔

ایک دفعہ ملا علاء الدین میرٹھی قلفی کا برف لے کر آئے حضرت مہتمم صاحب مولانا محمد احمد مرحوم نے اس کو بلایا اور شاہ صاحب سمیت دوسرے اکابر کھانے لگے/ کھانے کے دوران شاہ صاحب نے پوچھا کہ ملا جی؛ اس برف میں کتنا کما لیتے ہو؟ کہا کہ ساٹھ روپے مسکرا کر فرمانے لگے کہ تو پھر تمہیں دارالعلوم کی صدر مدرسی کی ضرورت نہیں۔ (ان دنوں حضرت کی تنخواہ ساٹھ روپے تھی)

بہر حال شاہ صاحب علمی و عملی کمالات رکھنے کے ساتھ ساتھ خوش طبع بھی تھے مگر اس کے باوجود مجلس شرعی آداب سے بھرپور ہوتی تھی/ جس میں غیر متعلق فضول اور لایعنی باتوں کا کوئی وجود نہ ہوتا تھا اگر کسی نے کسی کی برائی یا فضول بات شروع کی تو معاف فرماتے کہ بھائی ہمیں اس کی فرصت نہیں ہے کوئی مسئلہ پوچھنا ہے تو پوچھو ورنہ جاؤ/ ہمارا وقت ایسی باتوں کے لئے فارغ نہیں وقت کی بہت زیادہ قدر اور حفاظت کیا کرتے تھے۔

اوقات کا بڑا حصہ مطالعہ کتب میں گزرتا تھا ذوق مطالعہ کا یہ عالم تھا کہ طبعی اور شرعی ضروریات کے علاوہ کوئی وقت کتب بینی یا افادہ سے خالی نہ رہتا تھا/ ایک دفعہ فرمایا کہ فتح الباری کا (جو تیرہ جلدوں کی کتاب ہے) تیرہویں دفعہ مطالعہ کر رہا ہوں اور یہ بھی فرمایا کہ میں درس کے لئے کبھی مطالعہ نہیں دیکھنا، مطالعہ کا مستقل سلسلہ ہے اور درس کا مستقل اس لئے درس میں ہر سال نئی نئی تحقیقات آتی رہتی ہیں۔

## اخلاق:

علم و فضل کی بلندی کے تناسب سے اخلاق بھی نہایت بلند اور پاکیزہ تھے کبھی نہیں دیکھا گیا کہ کوئی سائل حضرت کے پاس آیا ہو اور نامراد گیا ہو جیب میں جو کچھ ہوتا اٹھنی یا روپیہ سائل کے حوالہ کر دیتے/ ایسی بات کرنے سے احتراز کرتے جس سے کسی کی دلآزاری ہو/ ایک دفعہ امرتسر تشریف لے گئے وہاں ایک نامی گرامی بیرسٹر بر بنائے عقیدت حاضر ہوئے لیکن داڑھی

مونچھ صاف ہونے کی وجہ سے بھنچے بھنچے سے بیٹھے شرمندگی محسوس کررہے تھے/ آپ نے بھانپ لیا اور فرمایا بیرسٹر صاحب آپ کیوں خواہ مخواہ شرمندہ ہورہے ہیں ہم دونوں کا فعل اگر چہ مختلف ہے لیکن غرض غایت دونوں کی ایک ہی ہے/ یعنی دنیا کمانے میں اگر مولوی ہوکر داڑھی نہ رکھوں تو کوئی مجھے کھانے کو نہ دے اور اسی طرح آپ بیرسٹر ہوکر داڑھی صاف نہ کرائیں تو ہر کوئی کہے کہ اب ان کو بیرسٹر کس نے بنادیا، یہ تو ملاجی ہیں، تو پھر آپ کو بھی بیرسٹری کے نام پر روٹی نہ ملے جب ہم دونوں کی غرض ایک ہے تو محض اختلاف فعل پر آپ شرمندہ کیوں؟

## خودداری:

عام اخلاق وفضائل کے ساتھ حضرت شاہ صاحب میں خودداری بھی انتہادرجے کی تھی/ برار کے قضیہ کے سلسلہ میں نظام حیدرآباد دہلی آئے ہوئے تھے کہ خود نظام کی خواہش پر حضرت شاہ صاحب بھی دیوبند سے دہلی تشریف لائے اور وقت مقررہ پر نظام کی قیام گاہ پر پہنچے/ خبر ہوتے ہی نظام نے اندر بلالیا/ حضرت شاہ صاحب پہنچے تو عام آداب وشرائط کا لحاظ اور نہ کسی شاہی دستور و آئین کی پابند روبرو ہوتے ہی شاہ صاحب نے پیش قدمی کی اور خالص اسلامی طریقہ سے السلام علیکم کہا/ نظام پیشوائی کے لئے آگے بڑھے اور وعلیکم السلام کہہ کر شاہ صاحب کا ہاتھ پکڑ کر ایک کرسی پر لے جاکت بٹھادیا اسکے بعد جو گفتگو ہوئی وہ زیادہ تر دائرۃ المعارف کے کام سے متعلق تھی/ حضرت شاہ صاحب نے حدیث کی چند اہم کتابوں اور ان کے قلمی نسخوں کا ذکر کرکے فرمایا کہ اگر آپ ان کو بھی حاصل کرکے دائرۃ المعارف کی طرح شائع کردیں تو بے شبہ علم حدیث کی اور اس کے واسطہ سے اسلام کی یہ بڑی خدمت ہوگی اس زمانے میں دیوبند سے ایک ہفت روزہ اخبار ''مہاجر'' نکلتا تھا۔ اسکے ایڈیٹر نے اس ملاقات کی خبر چھاپنے کا ارادہ کیا تو عام ذہنوں کے مطابق بارگاہ خسروی میں حضرت علامہ کشمیری کی باریابی یا اس مفہوم کی کوئی اور عبارت بطور عنوان خبر لکھی/ چھپنے سے پہلے اتفاق سے شاہ صاحب کو خبر ہوگئی تو حد درجہ خفا ہوئے اور فرمایا کہ میں ہر چند ایک (مرد بے مایہ وبے بضاعت ہوں لیکن اتنا منکسر المزاج بھی نہیں کہ یہ عنوان گوارہ کرلوں کیسی بارگاہ خسروی اور کیسی اس میں باریابی؟ صاف لکھئے کہ ''نظام اور انور شاہ کی ملاقات۔''

ایک مرتبہ حیدرآباد کے مولوی نواب فیض الدین صاحب ایڈوکیٹ نے حضرت شاہ صاحب کو اپنی لڑکی کی شادی میں بلایا چونکہ نواب صاحب اور ان کے خاندان کو علماء دیوبند کے

ساتھ قدیم رابطہ اور قلبی علاقہ تھا دوران قیام میں بعض لوگوں نے چاہا کہ حضرت شاہ صاحب اور نظام کی ملاقات ہو جائے حضرت کو اسکی اطلاع ہوئی تو فرمایا مجھ کو ملنے میں عذر نہیں ہے لیکن اس سفر میں نہیں ملوں گا کیوں کہ اس سفر کا مطلب نواب صاحب کی بچی کی تقریب میں شرکت تھا اور بس۔ اور میں اسکو خالص ہی رکھنا چاہتا ہوں ہر چند لوگوں نے کوشش کی اور ادھر نظام کا بھی ایما تھا مگر شاہ صاحب رضامند نہیں ہوئے۔

اسی قیام حیدرآباد کے زمانے میں ایک روز سر اکبر حیدری کا فون آیا (جو بعد میں آسام کے گورنر بنے) کہ میں مولانا انور شاہ صاحب سے ملنا چاہتا ہوں۔ فرمایا کہ انھیں کہدو میں یہیں ہوں آجائیں/ حیدری صاحب کو پیام پہنچایا گیا تو انھوں نے کہا بہت اچھا میں حاضر ہوتا ہوں/ مگر میرے آنے پر حاضرین مجلس کو اٹھا دیا جائے/ میں تنہائی میں ملاقات کرنا چاہتا ہوں/ حضرت کو پیام دیا گیا تو فوراً ارشاد فرمایا کہ ناممکن ہے کہ میں حیدری صاحب سے باتیں کرنے کے لئے حاضرین مجلس کو چھوڑ کر الگ جا بیٹھوں یا ان لوگوں سے میں کہوں کہ چلے جائیں۔

## اسلامی غیرت وحمیت:

حضرت علامہ کشمیری طبعاً بڑے حلیم اور بردبار تھے لیکن اسلامی اور دینی معاملات میں وہ کسی طرح کے تساہل یا غفلت شعاری کو گوارہ نہیں کرتے تھے۔

مقدمہ بہاولپور میں مرزائی وکیل ایک دفعہ کہنے لگا کہ فلاں بزرگ مرزا غلام احمد کو کافر نہیں کہتے آپ نے فرمایا نہ کہتے ہوں گے اس سے کیا فرق پڑتا ہے اس نے اس بات کی تکرار کی/ دراصل بات یہ تھی کہ اس بزرگ سے نواب بہاولپور کا روحانی تعلق تھا/ مرزائی وکیل چاہتا تھا کہ نواب صاحب کوئی سخت بات کہیں جس سے مقدمہ پر کوئی اثر پڑے/ شاہ صاحب سمجھ گئے تھے/ اس لئے نرمی سے کہتے رہے کہ اس سے کیا فرق پڑتا ہے/ جب اس نے تکرار کی تو شاہ صاحب جلال میں آگئے اور تن کر فرمایا/ اللہ کی جہنم بہت وسیع ہے اس میں (اس بزرگ کا نام لیکر) وہ بھی جا سکتا ہے فبهت الذی کفر مرزائی حیران دیکھتا رہ گیا۔

ایک دفعہ ڈابھیل سے دیوبند جا رہے تھے/ دہلی اسٹیشن پر گاڑی بدلنا تھی کافی دیر رکنا پڑا دوران گفتگو حضرت کو معلوم ہوا کہ دہلی میں قادیانیوں کا تین دن تک جلسہ ہوتا رہا ہے جس میں ہر قسم کی تقریریں کی گئیں/ لیکن علماء اسلام میں سے کسی شخص نے جلسہ میں پہنچ کر ان کو مناظرہ کی

دعوت نہیں دی، حضرت مولانا غصہ میں مولانا سعید احمد ایم اے اکبر آبادی سے فرمانے لگے" مولوی صاحب کسی شریف آدمی کی توہین گالی سننے ہی سے نہیں ہوتی بلکہ اگر وہ کوئی اپنے مرتبہ سے گرا ہوا کام کرے تو اس سے بھی اس کی توہین ایسی ہی ہوتی ہے جیسے کہ گالی وغیرہ سے۔

اس پر ایک واقعہ سنایا کہ حضرت عمرؓ کے پاس ایک متمول اور باعزت نے ایک شخص زبر قان نامی کے خلاف شکایت کی کہ اس نے ایک شعر میں اس کی بڑی شدید ہجو کی ہے/ حضرت عمرؓ نے شاعر سے جواب طلب کیا تو اس نے کہا امیر المومنین میں نے اس کی مدح کی ہے نہ کہ مذمت دیکھئے میں کہتا ہوں:

داع المكارم لا ترحل لبغيتها اقعد فانک انت الطاعم الكاسى

ترجمہ: تو چھوڑ بزرگوں اور بڑی طاقتوں کو مت سفر کران کی طلب میں تو بیٹھا بھی (رہ اپنے گھر کے اندر) کیونکہ تو کھانے والا بھی ہے اور پہننے والا بھی۔ ماشاءاللہ خوب کھاتا پیتا آدمی ہے۔

حضرت عمرؓ نے یہ شعر سنا تو فرمایا استغاثہ بالکل صحیح ہے درحقیقت ایک شریف آدمی کی اس سے زیادہ توہین اور کیا ہوسکتی ہے کہ حصول مکارم کو غریبوں کے لئے مخصوص کردیا جائے۔

## زبان اردو وانگریزی کی اہمیت:

ایک دفعہ دورہ حدیث شریف کے طلبہ کو خطاب کرتے ہوئے فرمایا" میں نے اپنے عربی وفارسی ذوق کو محفوظ رکھنے کے لئے ہمیشہ اردو پڑھنے لکھنے سے احتراز کیا یہاں تک کہ عام طور سے اپنی خط وکتابت کی زبان بھی عربی وفارسی رکھی لیکن اب مجھے اس پر افسوس ہے ہندوستان میں/ اب دین کی خدمت اور دین کا دفاع کرنے کے لئے ضروری ہے کہ اردو میں مہارت پیدا کی جائے اور باہر کی دنیا میں دین کا کام کرنے کے لئے ضروری ہے کہ انگریزی زبان کو ذریعہ بنایا جائے میں اس بارے میں آپ صاحبان کو خاص طور سے وصیت کرتا ہوں"۔

## ختم نبوت اور حضرت شاہ صاحب:

اس صدی کے دو چار عظیم فتنوں میں سے ایک بڑا فتنہ مرزا غلام احمد قادیانی کی نبوت کا ذبہ کا فتنہ ہے اور یہ فتنہ اس لحاظ سے اور بھی شدید تھا کہ اس کو اس وقت حکومت کی سرپرستی کا شرف حاصل تھا جس کی سلطنت میں آفتاب غروب ہوتا تھا اللہ کی شان ہے کہ آج دوپہر کے وقت بھی نظر نہیں آتا کیونکہ انگریز کی اب موثر حکومت صرف اپنے ہی ملک پر ہے اور وہاں سورج سال میں

کبھی کبھار ہی نظر آتا ہے/ اور یہ بات صرف ہمارا قیاس ہی نہیں خود متنبیٔ قادیان نے کہا ہے کہ وہ انگریزوں کا خود کاشتہ پودا ہے اور یہ بات اور بھی نمایاں ہو کر اس وقت سامنے آ گئی جب سقوط بغداد پر مرزائیوں نے قادیان میں گھی کے چراغ جلائے۔

غلام احمد قادیانی کی نبوت مذہبی سے زیادہ سیاسی تحریک تھی مگر اس کو مذہبی رنگ میں پیش کیا گیا اور قادیانی اسلامی اصطلاحوں اور علمی مغالطوں کے ذریعے مسلمان کی دولت ایمان کو لوٹنے لگے اسلامیان ہندوستان اس سے برفروختہ ہوئے اور ہر مسلک و خیال کے سر برآوردہ حضرت نے اس سلسلہ میں کافی کام کیا اور حق یہ ہے کہ پیر مہر علی شاہ صاحب اور ابوالوفا مولانا ثناءاللہ امرتسری، مولانا ابراہیم میر سیالکوٹی رحمہم اللہ اجمعین نے رومرزائیت میں خوب کام کیا/ جنگ عظیم میں سقوط بغداد پر قادیان میں گھی کے چراغ جلنے اور اس جنگ میں مرزائیوں کے علی الاعلان انگریزوں کی حمایت نے اس جماعت کے کارکنوں کے حوصلے بڑھا دیئے اور یہ لوگ کھل کر سامنے آنے لگے/ حضرت علامہ انور شاہ صاحب علیہ الرحمۃ جیسا محبّ رسول عالم اور نور بصیرت و دانش سے بہرہ مند انسان اس پر تلملا اٹھا اور حضرت شاہ صاحب نے اس سلسلے میں سب سے جامع کام کیا قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ نے ایک جگہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا ذکر یوں فرمایا ہے۔

ان ابراھیم کان امة" بے شک ابراہیم امت تھے"، یعنی اپنی ذات کے لحاظ سے تو ایک فرد تھے لیکن کام کے لحاظ سے ایک امت کے برابر انہوں نے کام کیا بعینہ اسی طرح شاہ صاحب علیہ الرحمۃ اس امت محمدیہ علیہ التحیۃ والصلوۃ والسلام کے ان جامع افراد میں سے ایک تھے جنھوں نے بیک وقت مختلف محاذوں پر کام کیا اور جن کے نور معرفت نے ہر شعبہ زندگی میں برقی لہر دوڑا دی/ تفصیل کی یہاں گنجائش نہیں ہم اجمالی طور پر مختصراً ختم نبوت کے سلسلہ میں حضرت شاہ صاحب کی خدمات کا تذکرہ کرتے ہیں۔

ختم نبوت کے سلسلہ میں کام کرنے کے کئی تھے/ ایک تو یہ تھا کہ خالص علمی اندازہ میں ردمرزائیت کے لئے ایک جماعت ہو جو نہایت سنجیدگی اور متانت سے اس کام کو سرانجام دے ایک صورت یہ تھی کہ شعلہ نوا مقرروں کی ایک کھیپ تیار کی جائے جو اپنی شعلہ نوائی اور آتش بیانی سے عوام کو اس تحریک کے خفیہ مقاصد سے آگاہ کرے اور حسب ضرورت قربانی سے بھی گریز نہ کرے ایک پہلو کام کرنے کا یہ تھا کہ کسی ایک بڑی شخصیت کو ردمرزائیت کا مبلغ بنا دیا جائے جس کا

ایک ایک لفظ خرمن قادیانیت کے لیے صاعقہ برق ثابت ہو/ ایک انداز کام کرنے کا یہ کہ اگر مرزائی متکلمین تحریر کے ذریعے تبلیغ کریں تو ان کے مقابلہ کرنے والے تحریر میں ان کا جواب دیں۔ایک شعبہ کام کرنے کا یہ تھا کہ مناظروں میں انکو شکست دی جائے۔

بہ نظر غائر دیکھا جائے تو حضرت شاہ صاحب نے ان تمام محاذوں پر بطور خود سالار اعلیٰ کے فرائض انجام دیئے اور ہر موقعہ وجگہ کے لیے کام کرنے والے افراد کی تربیت کی اور ان کو آگے لائے۔

علمی میدان میں شاہ صاحب نے علماء کے لیے عربی اور فارسی میں مختلف رسائل لکھے جو ردمرزائیت میں اصولی انداز پر حرف آخر ہیں اور اسی طرح علماء کی تربیت کی کہ وہ اس محاذ پر علمی رنگ میں کام کریں/ چنانچہ مولانا مفتی محمد شفیع صاحب، حضرت مولانا محمد ادریس کاندھلوی، حضرت مولانا سید محمد بدر عالم صاحب میرٹھی مہاجر جدنی جیسے یگانہ روزگار اہل قلم کو اسطرف متوجہ کیا/ عوامی سطح پر کام کرنے کے لیے مجلس احرار اسلام کو متوجہ کیا اور لاہور انجمن خدام الدین کے جلسہ پر اردو زبان کے سب سے بڑے عوامی خطیب اور شعلہ نوا جادو بیان مقرر مولانا سید عطاء اللہ شاہ صاحب بخاری کو اس بارے میں امیر شریعت کا خطاب دیا اور سب سے پہلے خود ان کی بیعت کی اور اسی مجلس میں پانچ سو جید علماء نے حضرت کی اقتداء میں بخاری علیہ الرحمۃ کے ہاتھ پر بیعت کی اور دنیا جانتی ہے کہ حضرت امیر شریعت کی قیادت میں مجلس احرار نے ردمرزائیت پر جو کام کیا وہ سنہری حروف سے لکھنے کے اقبال ہے، اسی طرح فلسفی شاعر علامہ اقبال علیہ الرحمہ کو مرزائیت کے خدوخال سے آگاہ کیا اور انہوں نے جیسا کہ مولانا سعید احمد ایم اے اکبرآبادی کے حوالہ سے گذشتہ سطور میں گذر چکا ردمرزائیت پر جو کام کیا وہ حضرت علامہ کشمیری کی توجہ کا اثر تھا/ حضرت شاہ صاحب کا اس مسئلہ پر خصوصی توجہ فرمانا علماء وخواص کے لیے کافی تھا مزید برآں علامہ اقبال جیسے عظیم مفکر وشاعر کی توجہ خصوصی اس طرف مبذول کردینے نے سونے پر سہاگہ کا کام کیا آخری کام یہ تھا کہ اگر کہیں مرزائی مبلغ مناظرہ کا کھیل کھیلیں تو اس میدان میں بھی ان کی سرکوبی کی جائے۔

فیروز پور میں مرزائیوں کے ساتھ ایک مناظرہ طے پایا اور عام مسلمانوں نے جو فن مناظرہ سے ناواقف تھے مرزائیوں کے ساتھ بعض ایسی شرائط پر مناظرہ طے کرلیا جو مسلمان مناظرین کے لیے خاصی پریشان کن ہوسکتی تھیں/ دارالعلوم دیوبند کے اس وقت صدر مہتمم حضرت مولانا حبیب الرحمان رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت شاہ صاحب کے مشورہ سے مناظرہ کے لیے حضرت

مولانا سید مرتضیٰ حسن چاند پوری، حضرت مولانا سید محمد بدر عالم میرٹھی، حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب/ حضرت مولانا محمد ادریس کاندھلوی تجویز ہوئے/ یہ حضرات جب فیروز پور پہنچے تو مرزائیوں کی شرائط کا علم ہوا کہ انھوں نے کس طرح دجل سے من مانی شرائط سے مسلمانوں کو جکڑ لیا ہے/ اب دو ہی صورتیں تھیں کہ یا تو ان شرائط پر مناظرہ کیا جائے یا پھر انکار کر دیا جائے/ پہلی صورت مضر تھی/ دوسری صورت مسلمانان فیروز پور کے لیے سبکی کا باعث ہوسکتی تھی کہ دیکھو تمہارے مناظر بھاگ گئے/ انجام کار انہی شرائط پر مناظرہ کرنا منظور کر لیا گیا اور حضرت شاہ صاحب کو تار دید دیا گیا/ اگلے روز مقررہ وقت پر مناظرہ شروع ہو گیا اور عین اسی وقت دیکھا گیا کہ حضرت شاہ صاحب بہ نفس نفیس حضرت علامہ شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ تشریف لا رہے ہیں/ انھوں نے آتے ہی اعلان فرمایا کہ جائیے ان لوگوں سے کہہ دیجئے کہ تم نے جتنی شرائط مسلمانوں سے منوائی ہیں اتنی شرائط اور من مانی لگوالو/ ہماری طرف سے کوئی شرط نہیں۔ مناظرہ کرو اور خدا کی قدرت کا تماشہ دیکھو/ چنانچہ اسی بات کا اعلان کر دیا گیا اور مفتی صاحب، مولانا محمد ادریس کاندھلوی اور مولانا سید بدر عالم صاحب نے مناظرہ کیا/ اس میں مرزائیوں کی جو درگت بنی اس کی گواہی آج بھی فیروز پور کے درو دیوار دے سکتے ہیں مناظرہ کے بعد شہر میں جلسہ عام ہوا جس میں حضرت شاہ صاحب اور شیخ الاسلام مولانا شبیر احمد عثمانی نے تقریریں کیں/ یہ تقریریں فیروز پور کی تاریخ میں یادگار خاص کی نوعیت رکھتی ہیں بہت سے لوگ جو قادیانی دجل کا شکار ہو چکے تھے اس مناظرہ اور جلسہ کے بعد اسلام پر واپس لوٹ آئے۔

## علامہ کشمیری کا دورۂ پنجاب:

۱۳۴۳ھ میں حضرت شاہ صاحب نے پنجاب کا ایک وسیع دورہ کیا تا کہ مختلف مقامات پر قادیانیوں نے قادیانی منطق کا جو جال پھیلا رکھا ہے اس کا تار و پود بکھیرا جائے، چنانچہ حضرت علامہ شبیر احمد عثمانی، مولانا مرتضیٰ حسن صاحب، مولانا قاری محمد طیب صاحب، مولانا سید محمد بدر عالم صاحب، مولانا محمد ادریس صاحب مولانا مفتی محمد نعیم صاحب اور حضرت مفتی محمد شفیع صاحب کی معیت میں حضرت شاہ صاحب پنجاب کے دورے پر نکلے، یہ علم و عمل کے پہاڑ اور فضل و ولایت کے سمندر، لدھیانہ، امرتسر، لاہور، گوجرانوالہ، گجرات اور راولپنڈی، ایبٹ آباد مانسہرہ، ہزارہ او

رکوئٹہ وغیرہ میں جلسوں میں مرزائیوں کو للکارتے ہوئے پھرے/ مرزائی دجال جو آئے دن اہل اسلام کو مناظروں کے چیلنج کرتے پھرتے تھے ایسے چھپے کہ کسی ایک جگہ بھی چہرہ نہ دکھایا معلوم ہوتا تھا کہ وہ اس جہان میں نہیں ہیں۔

## بہاولپور کا معرکتہ الآرا تاریخی مقدمہ:

۱۹۲۶ء میں احمد پور شرقیہ بہاولپور کی ایک مسلمان عورت نے بہاولپور کی ایک عدالت میں دعویٰ کیا کہ اس کا شوہر مرزائی ہو چکا ہے لہذا اسکا نکاح فسخ کیا جائے، سات سال تک یہ مقدمہ بہاولپور کی ادنیٰ عدالتوں میں پیش ہوتا رہا بالآخر دربار معلیٰ میں پہنچا، ۱۹۳۳ء میں دربار معلیٰ سے یہ قلمی ہو کر کہ اس مسئلے کی دونوں طرف کے علماء کی شہادتیں لے کر تنقیح کر کے کوئی فیصلہ کیا جائے/ پھر نچلی عدالت میں آیا، مدعیہ غریب عورت تھی اس کے بس کی بات نہ تھی کہ اتنا لمبا چوڑا کام کرے/ درآں حالیکہ دوسری طرف قادیان کا بیت المال اور رجال کار سب کچھ اس کے لیے وقف ہو گیا/ لیکن الحمد اللہ بہاولپور کے غیور مسلمان انجمن موید الاسلام نے اس کا بیڑا اٹھایا اور شیخ الجامعہ بہاولپور کی زیر سرپرستی تمام مشاہیر علماء کو شہادت کے لیے دعوت دی/ حضرت شاہ صاحب ان دنوں ڈابھیل میں صدر مدرس تھے/ مگر بوجہ علالت دیو بند میں فروکش تھے لیکن جب اس مسئلہ کا علم ہوا تو اپنی صحت اور دیگر مصروفیتوں کی پرواہ کیے بغیر دیگر مشاہیر کی معیت میں تاریخ مقدمہ سے کئی روز پیشتر بہاولپور تشریف لائے اور تقریباً ۲۵ روز بہاولپور میں قیام فرمایا۔

حضرت علامہ کشمیری کا مسلسل تین دن بیان ہوتا رہا، ناظرین وسامعین کا بیان ہے کہ حضرت کے بیان کے وقت احاطہ عدالت میں سکتہ طاری رہتا تھا اور یوں معلوم ہوتا تھا کہ علم کا ایک سمندر ہے جس کی گہرائی کا سوائے قدرت باری تعالیٰ کے کسی کو علم نہیں/ بیان ۶۰ صفحات پر قلمبند ہوا/ لیکن سارا اول تا آخر نہیں صرف اتنا طبع ہوا جو حضرت جج صاحب لکھواتے تھے/ جو جو عبارات اثناء بیان میں تشریحات وتفسیرات کے ساتھ پیش کی جاتی تھیں وہ قلم بند نہیں ہوئیں/ نیز حوالہ جات میں حرف اول اور آخر لفظ لے لیا گیا حالانکہ حضرت پوری عبارت معہ تشریح وتفسیر سناتے تھے اگر پورا بیان مفصل شائع کیا جاتا تو تقریباً ایک سو ساٹھ صفحات پر پھیل جاتا۔

بہر حال حضرت علامہ کشمیری اور دوسرے محقق علماء کے بیانات ہوئے اور مقدمہ کا

فیصلہ ۱۹۳۵ء ۷؍فروری کو سنایا گیا جو ایک سو باون صفحات پر اردو زبان میں شائع ہوا اور ڈسٹرکٹ جج نے مرزائی کو مرتد قرار دیتے ہوئے نکاح فسخ کر دیا و للّٰہ الحمد المنة عدالتی سطح پر اہل اسلام کی اتنی بڑی فتح یہ حضرت شاہ صاحب کی ذات گرامی قدر کی بدولت ہوئی اس مقدمہ کی مفصل کارروائی مطبوعہ ملاحظہ کی جائے یا پھر حیات انور نامی کتاب میں حضرت مولانا محمد انوری صاحب کا مضمون پڑھا جائے جس میں اس کارروداداجمالی ساخاکہ آ گیا ہے۔

## قادیان میں اعلان حق:

''اللہ کے شیروں کو آتی نہیں روباہی'' کے مصداق حضرت شاہ صاحب علیہ الرحمۃ اعلان حق کرنے کے لیے نیز قضیہ زمین برسر زمین کی خاطر کئی دفعہ قادیان تشریف لے گئے او روہاں پبلک جلسے کر کے اعلاء کلمۃ الحق کا فریضہ سرانجام دیتے رہے/ مرزائیوں نے حکام سے مل کر بہت کوشش کی کہ ان جلسوں پر پابندی لگا دی جائے، مگر یہ جلسے جس متانت اور سنجیدگی کے ساتھ ہوتے تھے اس کی بناء پر پابندی کا کوئی جواز نہیں تھا/ جب قادیانی جلسے بند کرانے میں کامیاب نہ ہو سکے تو پھر جلسہ سے قبل حضرت شاہ صاحب کو دھمکی آمیز خطوط لکھا کرتے کہ اگر تم یہاں آئے تو قتل کر دیئے جاؤ گے اور واپس نہ جا سکو گے اور یہ صرف دھمکی ہی نہ ہوتی تھی بلکہ کئی دفعہ عملاً کوشش کی گئی مگر۔

نور خدا ہے کفر کی حرکت پہ خندہ زن
پھونکوں سے یہ چراغ بجھایا نہ جائے گا

## تصانیف:

حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا سب سے بڑا کمال یہ ہے کہ ان کی تربیت سے ایسے متجر اور عظیم عالم پیدا ہوئے کہ جن کی نظیر کم از کم برصغیر میں ملنا مشکل ہے/ حضرت کے حافظہ فہم و ذکاء اور جودت ذہن کے متعلق سابق میں گزر چکا ہے کہ حضرت اس بارے میں آیۃ من آیات اللہ تھے/ اگر چاہتے تو ایک ہی نشست میں جس موضوع ہر قلم اٹھاتے بیش قیمت کتاب تربیت دے لیتے مگر اس کے باوجود حضرت کی افتاد طبع کچھ اس طرح کی واقع ہوئی تھی کہ انھوں نے تصنیف و تالیف کی طرف کم توجہ دی اور کسی بڑے عالم کی تصانیف نہ ہونا یا کم ہونا اسکی عظمت و

جلالت میں کمی نہیں کرتا، امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی جلالت قدر وفضل وعلم سے کون ناواقف ہے کہ آج دنیائے اسلام میں مسلمانوں کی اکثریت فقہ حنفی کی پیروکا ہے مگر اس کے باوجود حضرت امام کی تصانیف نہ ہونے کے برابر ہیں/ صحابہ رضی اللہ عنہ کے دور کی طرف چلئے تو حضرت ابو ہریرہؓ کی روایات سب صحابہ سے زیادہ نظر آئیں گی مگر حضرت صدیق اکبرؓ اور فاروق اعظمؓ کی مرویات انگلیوں پر گنی جاسکتی ہیں/ کیا یہ کوئی کہہ سکتا۔ ہے کہ درجہ اور مرتبہ کے اعتبار سے صدیق اکبر اور فاروق اعظم کم تھے/ کیونکہ ان کی مرویات کم ہیں، ان کی دوسری مصروفیات اور شغل حل وتدبیر نے ان کو اتنی مہلت ہی نہیں دی کہ وہ اس بارے میں بھی توجہ کرسکیں۔

حضرت مولانا محمد بدر عالم نے ایک دفعہ عرض کیا کہ اگر جامع ترمذی وغیرہ پر کوئی شرح تالیف فرمادیتے تو پسماندگان کے لئے سرمایہ ہوتا غصہ میں آکر فرمانے لگے کہ زندگی میں نبی کریم ﷺ کی احادیث پڑھا کر پیٹ پالا، کیا آپ چاہتے ہیں کہ مرنے کے بعد بھی حدیث کی خدمت بکتی رہے۔

ہر گلے را رنگ وبوئے دیگر است

اس کے باوجود علمی اور دینی تقاضوں کیوجہ سے چند رسائل ایسے یادگار چھوڑ گئے جن کی رہتی دنیا تک قدر ہوتی رہے گی اور

زمانہ جسے لیکر آفتاب کرتا ہے  انہی کی رگ میں پوشیدہ ہے وہ چنگاری

کے مصداق علماء کو مشکل راہ کا کام دیں گے

حضرت کی چند مایۂ ناز تصنیفات یہ ہیں۔

۱-عقیدۃ الاسلام فی حیاۃ عیسیٰ علیہ السلام
۲-التصریح بما تواتر فی نزول المسیح
۳-اکفار الملحدین فی ضروریات الدین
۴-تحیۃ الاسلام فی حیاۃ عیسیٰ علیہ السلام
۵-خاتم النبیین (فارسی)
۶-فصل الخطاب فی مسئلہ ام الکتاب

۷-خاتمۃ الخطاب فی فاتحۃ الکتاب (فارسی)

۸-نیل الفرقدین فی مسئلہ رفع الیدین ۱۵اللمعہ فی صلوۃ الجمعہ

۹-بسط الیدین لنیل الفرقدین

۱۰-ضرب الخاتم علی حدوث العالم

۱۱-کشف الستر عن صلاۃ ابوتر خزائن الاسرار

۱۲-مرقاۃ الطارم لحدوث العالم

۱۳-ازالتہ الرین فی الذب عن قرۃ العینین

۱۴-سہم الغیب فی کبد اہل الریب

ان کتابوں کے علاوہ حضرت کی وہ تقریریں جو درس کے وقت املا کراتے تھے اور جن کو حضرت کے اجلہ تلامذہ نے تحریر کیا ہے ان میں مشہور ترین تقریر فیض الباری کے نام سے جو مولانا سید بدر عالم میرٹھی نے تحریر کی ہے چار جلدوں میں چھپ چکی ہے اور تمام علماء کے حلقوں سے خراج تحسین حاصل کر چکی ہے/ یہ بخاری کی تقریر ہے اسی طرح العرف الشذی درس جامع ترمذی کی املا ہوئی/ جس کو مولانا محمد چراغ گوجرانوالہ نے اور انوار المحمود نی شرح سنن ابی داؤد جس کو مولانا محمد صدیق صاحب نجیب آبادی مرحوم نے منضبط کیا ہے یہ دونوں کتابیں بھی شائع ہو چکی ہیں/ اس کے علاوہ مسلم کی املائی شرح منضبط کردہ مولانا مناظر احسن گیلانی اور حاشیہ سنن ابی داؤد منضبط کردہ مولانا سید محمد ادریس صاحب سکروڈھوی غیر مطبوعہ ہیں اور اب اردو میں شرح بخاری بنام انور الباری حضرت شاہ صاحب کے افادات ۳۲ حصوں میں ساڑھے چھ ہزار صفحات پر شائع ہو رہے ہیں ان سب شرحوں کو دیکھا جائے تو یہ شرحیں بے شمار نئی پرانی شرحوں سے بے نیاز کر دیتی ہیں/ حضرت مولانا محمد یوسف صاحب بنوری جو حضرت کے شاگردان رشید میں سے ایک ہیں نے حضرت کی حیات طیبہ پر ایک کتاب بنام نفحۃ العنبر بزبان عربی لکھی ہے، اس میں حضرت کی خصوصیات نیز ان کے علمی شہ پاروں کی مکمل تفصیل بیان فرمائی ہے۔ شائقین اس طرف مراجعت فرمائیں نیز حیات انور کے نام سے ایک کتاب اردو میں شائع ہو چکی ہے جس میں حضرت کے اجلہ تلامذہ نے حضرت کو خراج تحسین پیش کیا ہے مطالعہ کے قابل ہے۔

# حضرت علامہ کشمیریؒ کا

# علمی مقام

حضرت مولانا سید احمد رضا بجنوریؒ

حضرت اقدس رحمہ اللہ رحمۃ واسعۃ کے علم وفضل، تبحر وجامعیت وغیرہ فضائل ومناقب کے بارے میں بہت کچھ پہلے بھی لکھا گیا، اوراب بھی موجودہ تقریب سعید کے موقع پر مقالات کی صورت میں آپ حضرات کے سامنے ہے مجھے دیر سے اطلاع ملی اس لئے کو تاہیوں کونظر انداز فرمائیں مقالہ کا عنوان بھی اپنی بے بضاعتی اور حضرات اکابر کی موجودگی میں 'چھوٹا منہ بڑی بات'' کے مترادف ہے، مگر دل کا تقاضا یہی ہوا کہ حضرتؒ کے اعلی وارفع علمی مقام کی نشاندہی حتی الوسع کردی جائے۔ وما تو فیقی الا باللہ

میرا حضرت سے تعلق تلمذ دارالعلوم دیوبند کے زمانہ تحصیل ۲۷ء سے شروع ہوا/ پھر زمانہ قیام ڈابھیل میں دوسال آپ کی خدمت میں شب وروز استفادہ اور درس بخاری شریف میں شرکت کا موقع میسر ہوا/ اس وقت حضرتؒ کی تفسیر وحدیثی تالیفات مرتب کرکے شائع کرائیں/ اسی کے ساتھ حضرت اقدس مجدد صاحبؒ اور حضرت شاہ ولی اللہؒ کی نادر تالیفات بھی شائع ہوئیں، قیام ڈابھیل کے ۱۶ سال اسی مشغلہ میں گذرے پھر اب ۱۵،۱۶ سال سے انوارالباری شرح اردو صحیح البخاری کی تالیف میں مصروف ہوں اس میں حضرت کے امالی درس بخاری شریف اور دوسری شروح بخاری کے افادات پیش کررہا ہوں۔

اس پچاس سال کا حاصل مطالعہ یہ ہے کہ میرے نزدیک حضرت شاہ صاحبؒ دوسرے معدودے چند حضرات اکابر امت کی طرح عالمی شخصیت تھے یا بالفاظ دیگر ورلڈ فیم ( world fame) کے مستحق تھے/ اسی لئے میں سمجھتا ہوں کہ حضرت کا ''علمی مقام'' اس سے کہیں زیادہ اعلی

وارفع ہے جو عام طور سے اب تک بہت سے حضرات نے سمجھا ہے/ اس امر کا اندازہ سب سے پہلے مجھے اور میرے رفیق سفر مولانا سید محمد یوسف بنوری کو مصر کے ایک سالہ قیام میں ہوا جبکہ ہم فیض الباری اور نصب الرایہ طبع کرانے کے لئے وہاں گئے تھے۔

وہاں ہماری ملاقاتیں علامہ کوثریؒ اور دوسرے علماء سے ہوئیں جس طرح ہندوستان میں حضرت شاہ صاحب نادرۂ روزگار متجر عالم تھے/ نہ صرف مصر بلکہ عرب دنیا میں علامہ کوثری کی بھی ایسی ہی شان تھی/ جس طرح ہمارے علامہ کشمیری حفظ واتقان، جامعیت علوم وفنون اور عادات وشمائل کے لحاظ سے یہاں فرد فرید تھے/ وہاں علامہ کوثریؒ حضرت کے شبیہ ومثیل تھے۔

محض فضل وتوفیق خداوندی تھی کہ ہمارا ان سے بھی ایک سال تک تعلق ورابطہ رہا اور استفادہ کا موقع ملا۔

(۱) علامہ کوثری صاحب نے حضرت شاہ صاحبؒ کی تالیفات پڑھیں تو وہ بھی حضرتؒ کے نہایت گرویدہ ہوئے، اور حضرتؒ کا تعارف مصری مجلات میں کرایا۔ آپ نے لکھا کہ احادیث سے دقیق مسائل کے استنباط میں شیخ ابن ہمام (م ۸۶۱ھ) صاحب فتح القدیر کے بعد ایسا محدث وعالم امت میں نہیں گذرا اور یہ کوئی کم زمانہ نہیں ہے۔

(۲) سلطنت ٹرکی کے سابق شیخ الاسلام مصطفیٰ صبری نے حضرت شاہ صاحبؒ کی تالیف **مرقاۃ الطارم علیٰ حدوث العالم** کا مطالعہ کر کے فرمایا کہ میں نہیں سمجھتا تھا کہ فلسفہ وکلام کے دقائق اس انداز سے سمجھنے والا اب بھی کوئی دنیا میں موجود ہے/ جتنا کچھ آج تک اس موضوع پر لکھا جا چکا ہے اس رسالہ پر سب کو ترجیح دیتا ہوں بلکہ ''اسفار اربعہ'' علامہ شیرازی کی چار مجلات کبیر پر بھی۔

اس وقت دوران قیام مصر میں ہمیں یہ بھی احساس ہوا کہ اگر دارالعلوم دیوبند والے حضرت شاہ صاحبؒ کو مصر وشام اور ٹرکی کے ایک دو سفر کرا دیتے تو علم وتحقیق کی دنیا بدل جاتی، اور دنیائے اسلام کے علماء میں وہ روابط قائم ہو جاتے کہ رہتی دنیا تک ان کے بے نظیر فوائد ومنافع قائم رہتے/ جس طرح ہمارے شاہ صاحبؒ نے یہاں کے فتنۂ مرزائیت وغیرہ کے استیصال کے لئے سعی فرمائی، علامہ کوثریؒ اور علامہ صبریؒ نے ممالک اسلامیہ میں پیدا شدہ فتنوں کا سد باب کیا تھا اور نہایت مفید علمی وتحقیقی تالیف کی تھیں۔

میرا یقین ہے کہ اگر حضرت شاہ صاحبؒ ممالک اسلامیہ کا سفر فرماتے تو ساری دنیائے اسلام سے خراج تحسین حاصل فرماتے اور آپ کو عالمی شہرت کا مقام ملتا، چونکہ حضرت نہایت ہی خمول پسند اور عزت شہرت سے نفور تھے، اس لئے اتنا عرصہ بغیر علمی شہرت کے گزر گیا اور اب کہ محترم شیخ محمد عبداللہ صاحب وزیر اعلیٰ جموں وکشمیر نے حضرتؒ کی یاد میں سمینار منعقد کیا ہے اور اس کی خبریں سارے عالم السلام میں جائیں گی تو اس سے آپ کی اعلیٰ وارفع حیثیت ضرور نمایاں ہوگی، انشاءاللہ۔

علامہ کوثریؒ اور علامہ صبریؒ سے پہلے حضرت شاہ صاحبؒ کی زندگی میں جو اکابر علماء اسلام مصر وشام وغیرہ سے ہندوستان آئے اور حضرتؒ سے ملے تھے انھوں نے بھی حضرتؒ کی بے نظیر فضل وتبحر اور جامعیت معقول ومنقول کا اعتراف کیا تھا۔

(۳) آپ کے استاذ حدیث صدرالمدرسین دارالعلوم دیوبند شیخ الہند حضرت مولانا محمود الحسنؒ بھی آپ کے وسیع وعمیق مطالعہ کتب کی وجہ سے آپ سے استفادہ فرماتے تھے اور آپ ہی کو اپنا جانشین مقرر کیا تھا۔

(۴) حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانویؒ بھی مشکلات فقہ وحدیث وغیرہ میں آپ کی طرف رجوع کرتے تھے اور آپ سے روایت ودرایت دونوں کی روشنی میں فیصلے طلب کرتے تھے، آپ کی پوری زندگی کے حالات کا مطالعہ کرنے کے بعد ان کی یہ بھی رائے تھی کہ آپ کے مزاج میں کسی قسم کی کجی نہیں ہے اور آپ اعتدال واستقامت کا بلند پایہ نمونہ تھے۔

(۵) حضرت مولانا مفتی محمد کفایت اللہ نے فرمایا کہ طبقہ علماء میں حضرت شاہ صاحب کا تبحر وکمال، فضل وورع، تقویٰ وجامعیت، استغناء وغیرہ مسلم تھا۔ وہ بلاشبہ وقت حضر کے کے کامل ترین عالم ربانی تھے، موافق ومخالف سب ان کے سامنے تسلیم وانقیاد سے گردن جھکاتے تھے یہ بھی آپ کی رائے تھی کہ حضرت کا علم لدنی تھا، فی زمانہ کسب سے اتنا علم حاصل نہیں ہوسکتا اور ایک تعزیتی مکتوب میں لکھا کہ حضرت امام وامت تھے آپ کی موت درحقیقت علم وعلماء کی موت ہے۔

(۶) حضرت شیخ الاسلام مولانا حسین احمد صاحب مدنیؒ نے فرمایا تھا کہ میں ہندوستان وحجاز، عراق وشام کے اکابر علماء اسلام سے ملا ہوں، اور علمی مسائل میں ان سے بحثیں کی ہیں مگر

حضرت شاہ صاحب کا سا تبحر اور جامعیت واحاطہ علوم نقلیہ وعقلیہ کسی میں نہیں پایا۔

(۷) علامہ سلیمان ندوی نے ''معارف'' میں لکھا تھا کہ حضرت شاہ صاحبؒ کی مثال اس سمندر جیسی ہے جس کی اوپر کی سطح ساکن ہو اور اندر کی گہرائیاں گراں قدر موتیوں سے معمور ہوں، وہ قوت حافظہ وسعت نظر اور کثرت مطالعہ میں اس عہد کی بے نظیر شخصیت تھے/ علوم حدیث کے حافظ ونکتہ شناس، علوم ادب میں بلند پایہ/ معقولات میں ماہر شعر وسخن سے بہرہ مند اور زہد وتقوی میں کامل تھے۔ مرتے دم تک علم ومعرفت کے اس شہید نے قال اللہ وقال الرسول کا نعرہ بلند رکھا ان کو زندہ کتب خانہ کہنا بجا ہے شاید ہی کوئی کتاب مطبوعہ یا قلمی جوان کے مطالعہ سے بچی ہو۔

(۸) علامہ رشید رضا مصری ۱۳۳۰ھ میں دار العلوم دیوبند آئے تھے اس وقت اساتذہ وطلبہ کے جلسہ میں حضرت شاہ صاحبؒ نے نہایت فصیح وبلیغ عربی میں ایک مبسوط تقریر فرمائی جس میں دار العلوم دیوبند کے طریق درس خصوصاً علم حدیث کے پڑھانے کے طور وطریق کو پوری تفصیل سے واضح کیا، پھر حضرت شاہ ولی اللہؒ سے لے کر اپنے اساتذہ واکابر دار العلوم تک کے مناقب وفضائل اور طرز وطریق خدمت دین وعلم پر روشنی ڈالی، علامہ رشید رضا آپ کی فصاحت تقریر، سلاست بیان اور قوت دلائل سے نہایت متاثر ہوئے اور اس کے بعد علامہ موصوف نے بھی اپنی طویل تقریر عربی میں ان امور کو سراہا اور حضرت کے غیر معمولی علم وفضل وتبحر ووسعت مطالعہ اور بے نظیر استحضار وحافظہ کی نہایت مدح کی۔ طریق درس حدیث کی بھی تصویب کی اور کہا کہ جو طریقہ آپ کے یہاں درس حدیث کا ہے یہی سب سے اعلیٰ وافضل وانفع ہے آخر میں یہ بھی کہا کہ اگر میں یہاں آکر اس دار العلوم کو نہ دیکھتا اور ایسے اکابر اہل علم سے نہ ملتا تو میں ہندوستان سے مایوس وغمگین لوٹتا۔

(۹) علامہ محدث شیخ علی حنبلی مصری جو صحیحین کے حافظ مشہور تھے/ ہندوستان آئے تو دیوبند بھی پہنچے، دار العلوم میں تین ہفتہ قیام کیا ایک یمنی متعلم دار العلوم سے مل کر درس واساتذۂ دار العلوم کے حالات معلوم کئے، علامہ نے خاص طور سے حضرت مولانا شبیر احمد عثمانیؒ کے درس صحیح مسلم میں شرکت کی، آپ نے علامہ کی رعایت سے روزآنہ عربی میں درس دیا، اور شیخ علی کے اعتراضات وسوالات کے جواب بھی دیتے رہے، اسی کے ساتھ شیخ نے حضرت شاہ صاحب کے

درس بخاری شریف میں بھی شرکت فرمائی اوراس میں بھی حضرت سے سوالات کرتے رہے،اور حضرت جوابات دیتے رہے کہ آپ نے بھی شیخ کے زمانہء شرکت درس میں روزآنہ فصیح وبلیغ عربی زبان میں ہی تقریر فرمائی۔

اس کے بعد شیخ حنبلی نے جوتبصرہ حضرت شاہ صاحبؒ کے بارے میں کیا،وہ قابل ذکر ہے،فرمایا:

''میں نے عرب ممالک کا سفر کیا اور علماء زمانہ سے ملا/ خود مصر میں کئی سال حدیث کا درس دیا ہے، ہر جگہ کے علماء کرام سے حدیثی مباحث کئے مگر میں نے اب تک اس شان کا کوئی محدث عالم نہیں دیکھا/ میں نے ان کو ہر طرح بند کرنے کی سعی کی،مگر ان کے استحضار علوم،تیقظ،حفظ واتقان اور ذکاوت ووسعت نظر سے حیران ہوں/ میں نے شاہ صاحبؒ کے علاوہ اس درجہ کا کوئی عالم نہیں دیکھا جوامام بخاری،حافظ ابن حجر،علامہ ابن تیمیہ،ابن حزم وشوکانی وغیرہ کے نظریات پر تنقیدی محاکمہ کرسکتا ہو،اوران حضرات کی جلالت قدر کا پورالحاظ رکھکر بحث وتحقیق کا حق ادا کرسکے۔

شیخ موصوف اپنے طویل قیام دارالعلوم کے عرصہ میں برابر حضرت شاہ صاحبؒ سے استفادہ کرتے رہے اور سند حدیث بھی حاصل کی اور ایک روز یہ بھی کہہ دیا کہ اگر میں حلف اٹھالوں کہ شاہ صاحبؒ امام ابوحنیفہ سے زیادہ علم رکھتے ہیں تو مجھے امید ہے کہ حانث نہ ہوں گا حضرت شاہ صاحبؒ کواس جملہ کی خبر ہوئی تو ناخوش ہوئے اور فرمایا کہ ''ہمیں امام صاحبؒ کے مدارکِ اجتہاد تک قطعاً رسائی نہیں ہے۔''

پھر مصر واپس جاکر شیخ موصوف نے اپنا سفرنامہ شائع کیا علماء دیوبند اور خاص کر حضرت شاہ صاحبؒ کے علمی کمالات پر ایک طویل مقالہ لکھا۔

(۱۰)مشہور اہل حدیث عالم علامہ ثناء اللہ امرت سریؒ حضرت شاہ صاحبؒ کے مداحین میں سے تھے آپ کی خدمت میں دیوبند جاتے اور استفادہ کرتے تھے۔

(۱۱)علامہ ابراہیمؒ میر سیالکوٹی فرمایا کرتے تھے کہ اگر کسی کو مجسم علم دیکھنا ہوتو حضرت شاہ صاحبؒ کو دیکھ لے۔

(۱۲)علامہ اقبال مرحوم نے اصول السلام کی ارواح سمجھنے میں حضرت شاہ صاحبؒ

سے بالمشافہہ اور ذریعہ مکاتبت بھی بہت استفادہ کیا تھا اور دارالعلوم سے علیحدگی کے بعد آپ کو لاہور لانے کی بھی بہت کوشش کی تھی۔

آپ نے حضرتؒ کی وفات کے بعد لاہور کے تعزیتی جلسے میں تقریر کرتے ہوئے فرمایا تھا کہ "اسلام کی ادھر کی پانچ سو سالہ تاریخ حضرت شاہ صاحب کی نظیر پیش کرنے سے عاجز ہے" ڈاکٹر اقبال نے ایک موقع پر محترم مولانا سعید احمد صاحب اکبر آبادی سے فرمایا تھا کہ آپ کا یا دوسرے مسلمانوں کا (حضرت شاہ صاحب کے ترک تعلق دارالعلوم کے بارے میں) جو بھی تأثر ہو، مگر میں ان کے استعفےٰ کی خبر سن کر بہت خوش ہوا کیونکہ دارالعلوم کو صدر مدرس اور بھی مل جائیں گے مگر اسلام کے لئے اب جو کام میں شاہ صاحب سے لینا چاہتا ہوں وہ کوئی دوسرا انجام نہیں دے سکتا۔

حضرتؒ کی وفات کے بعد علامہ اقبالؒ کی مکاتبت راقم الحروف سے بھی رہی اور علامہ چاہتے تھے کہ کسی جید عالم کو اپنے پاس رکھ کر اس دور کے پیچیدہ فقہی مسائل پر کوئی کتاب لکھوائیں/ غالباً وہ حضرت شاہ صاحبؒ کے افادات کی ہی روشنی میں اتنا بڑا کام کرنا چاہتے تھے مگر افسوس کہ علامہ کو اس مہم میں کامیابی نہیں ہوئی۔

(۱۳) ایک دفعہ صاحبزادہ آفتاب احمد خاں صاحب علی گڑھ سے دیوبند آئے اور حضرت شاہ صاحبؒ کے درس مسلم شریف میں بیٹھے تو کہا کہ آج تو آکسفورڈ اور کیمبرج کے لکچر ہال کا منظر سامنے آگیا تھا، یورپ کی ان یونیورسٹیوں میں پروفیسروں کو جس طرح پوری تحقیق وریسرچ کے ذریعہ پڑھاتے ہوئے میں نے دیکھا تھا آج ہندوستان میں میری آنکھوں نے وہی نقشہ دیکھا۔

(۱۴) حضرت مولانا خلیل احمد صاحب محدث سہارنپوریؒ اپنی مشہور حدیثی تالیف بذل المجهود شرح ابی داؤد کی مشکلات میں حضرت شاہ صاحبؒ سے رجوع کرتے تھے، حالانکہ وہ آپ کے درجے میں تھے۔

(۱۵) علامہ محدث نیمویؒ نے اپنی پوری تصنیف آثار السنن طبع واشاعت سے قبل حضرت شاہ صاحبؒ کے ملاحظہ سے گزاری اور آپ کے علمی مشوروں سے استفادہ کیا۔ یہ بھی معلوم ہوا کہ پہلے علامہ نے اس تالیف کے مسودات حضرت شیخ الہندؒ کی خدمت میں ملاحظہ کے لئے بھیجے۔ تھے مگر آپ نے مشورہ دیا کہ انکو حضرت شاہ صاحبؒ کے پاس بھیجا جائے۔

(۱۶) حضرت علامہ مولانا شبیر احمد صاحبؒ نے اپنی شرح مسلم شریف اور فوائد قرآن مجید میں حضرت شاہ صاحب کی تحقیقات سے پورا استفادہ فرمایا تھا، سورہ نجم کے ایک تفسیری استفادہ کا ذکر کرتے ہوئے آپ نے فتح الملہم ص ۳۳۵، ج ا میں حضرت شاہ صاحبؒ کو القاب عالیہ کے ساتھ ذکر کرتے ہوئے یہ جملہ بھی لکھا ہے کہ لوگوں کی نظروں نے ان کا مثل نہیں دیکھا اور نہ خود انھوں نے اپنا مثل دیکھا تھا۔

مولانا سید محمد یوسف بنوریؒ نے نفحۃ العنبر ص ۲۲۷ میں یہ جملہ نقل کر کے یہ بھی بتلایا کہ یہ جملہ کتب تراجم وطبقات میں صرف ۶، ۷، اکابر امت کے حق میں استعمال کیا گیا ہے گویا شاہ صاحب ان اعلیٰ وارفع شان کے اکابر واساطین امت میں سے ایک تھے۔ و کفیٰ به منقبة

اب تک میں نے شاہ صاحب کے اعلیٰ وارفع ''علمی مقام'' کے لئے اکابر معاصرین کے اجمالی ارشادات سے استدلال کیا ہے اسکے بعد میں کچھ علوم وفنون میں حضرت شاہ صاحبؒ کی تحقیقات عالیہ کی مثالیں اور نمونے بھی بطور استشہاد پیش کرتا ہوں۔ و به نستعین۔

## علم تفسیر میں حضرتؒ کا مقام رفیع

حضرتؒ کی عادت مبارکہ تھی کہ آپ ہر علم وفن کی مشکلات ومختارات دونوں پر پوری نظر رکھتے تھے اور مشکلات کے حل کی فکر میں رہتے تھے/ مختارات کی نشان دہی فرمادیتے تھے آپ کی تالیفات میں سے ''مشکلات القرآن'' اسی کا ایک نمونہ ہے اسی کتاب کو راقم الحروف نے ہی حضرتؒ کی یادداشتوں سے مرتب کیا تھا اور حوالوں کی تخریج حاشیہ کتاب میں کی تھی اور اس پر نہایت مفید علمی وتفسیری مقدمہ رفیق محترم مولانا محمد یوسف بنوری مرحوم نے لکھا تھا یہ کتاب مجلس علمی ڈابھیل سے شائع شدہ ہے اگرچہ اب نایاب ہے یہاں اسی سے چند مثالیں پیش کرتا ہوں۔

### ۱-سماع موتی کا مسئلہ:

حضرت نے آیات وآثار سے ثابت کیا کہ ارواح موتی سب سنتی ہیں جہاں نفی آگئی ہے وہ اجساد سے متعلق ہے یا اس امر کی نفی ہے کہ مرنے کے بعد ان کے لئے سننا نفع بخش نہیں ہے/ یہ بھی حضرتؒ نے فرمایا کہ جو کچھ اس بارے میں اختلاف بھی ہوا ہے وہ عام ارواح کے بارے میں ہوا ہے باقی ارواح انبیاء علیہم السلام کے سماع میں کسی کا بھی اختلاف نہیں ہے حضرت قاضی ثناء اللہ صاحبؒ نے بھی تفسیر مظہری میں لکھا ہے کہ ارواح انبیاء علیہم السلام کے سماع پر سب کا

اتفاق ہے (مشکلات القرآن ص۲۲۲)

## ۲-سورج کی حرکت:

حضرت نے سورہ یسین کی آیت **والشمس تجری لمستقر لها** کے بارے میں افادہ کیا کہ اس کو جدید ہیئت کے مخالف نہ سمجھنا چاہئے کیونکہ قرآن مجید کا مطمح نظر طبعی و سائنسی معلومات فراہم کرنا نہیں ہے بلکہ صرف اپنی قدرت عظیمہ کاملہ کا بیان ہے/ اور ایسے مواقع پر جو بات عام طور سے عوام جانتے پہچانتے ہیں اسی کے مطابق کلام کیا گیا ہے/ اگر عوام کے اذہان کو کوئی حقائق اور سائنسی تحقیقات میں الجھا دیا جاتا تو وہ ہدایت ونصیحت کی طرف کما حقہ متوجہ نہ ہو سکتے/ قرآن مجید کے وقت نزول سے ہزار بارہ سو برس تک لوگ یہی سمجھتے رہے کہ سورج حرکت کرتا ہے تو اسکے خلاف کی طرف ذہنوں کو موڑنے کی سعی لا حاصل اور بے فائدہ تھی اور یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ آیت میں **مستقر** سے مراد قیامت ہو کہ سورج کی خدمت وکارفرمائی کا دور قیامت تک باقی رہے گا (پھر اور مخلوقات کی طرح وہ بھی فنا ہو جائے گا) اور احادیث میں جو سجدہ کا ذکر ہے وہ معمور ہے (یعنی دریافت امریکہ کے بعد وہ سجدہ ان کے **معمورۂ ارضی** کے لحاظ سے ہیارضی کے لحاظ سے ہوگا) مشکلات القرآن ص۲۲۹

نیز حضرت نے فرمایا کہ سورج کے لئے بالکلیہ سکون وعدم جریان ہیئت جدید میں بھی مسلم نہیں ہے/ کیونکہ وہ بھی اگر چہ سورج کی حرکت زمین کے گرد تو نہیں مانتے مگر سورج کے لئے بھی ایک حرکت وجریان فضاء بسیط کے اندر مانتے ہیں، جو مستقر یا قیامت تک کے لیے ہوگی، احقر نے انوار الباری میں اسکی پوری تحقیق درج کی ہے ہمارے حضرت شاہ صاحبؒ یہ بھی فرمایا کرتے تھے کہ جدید ہیئت وسائنس چونکہ مشاہدہ پر مبنی ہے اس لئے وہ قدیم سے زیادہ قابل وثوق ہے یہ بھی فرمایا کرتے تھے کہ اسلامی تعلیمات سے جدید سائنس کا کوئی تعلق ٹکراؤ نہیں ہے بلکہ وہ ان سے زیادہ قریب ہے۔

واضح ہو کہ ہمارے اکابر میں سے سب سے پہلے حضرت مولانا محمد قاسم صاحبؒ نے شق قمر کی بحث میں جدید ہیئت کی برتری وصحت کی طرف اشارہ فرمایا تھا۔

**۴-ان الذین امنوا والذین هادو (بقرہ):**

اس آیت کی تفسیر میں علامہ ابن تیمیہ اور ان کے بعد بھی بعض حضرات کو اشکالات پیش

آئے ہیں ان حضرات نے آیت میں ذکر شدہ اہل مذاہب کا حکم ماضی سے متعلق سمجھا ہے/ حضرت شاہ صاحبؒ نے اس کو زمانہ نبوت سے متعلق ثابت فرمایا اور تفصیل کی جس کو بسبب طوالت مضمون ترک کر رہا ہوں۔

(مشکلات ص ۱۶)

۵-وان استنصروکم فی الدین (انفال):

بظاہر ارشاد ربانی یہ ہے کہ اگر کسی دارالحرب کے مسلمان باشندے دارالاسلام کے مسلمان باشندوں یا اس کی حکومت سے کسی دینی معاملہ میں نصرت و مدد طلب کریں تو ان کا فرض ہے کہ دارالحرب کے مسلمانوں کی مدد کریں/ بشرطیکہ ان دونوں ملکوں میں کوئی باہمی معاہدہ نہ ہو (کیونکہ معاہدہ کے خلاف کرنا اسلام میں جائز نہیں)

حضرت شاہ صاحبؒ نے تفسیر ابن کثیر وغیرہ کے حوالوں سے یہ تحقیق فرمائی کہ یہ معاہدہ والی شرط ظلم کی صورتوں پر عائد نہیں ہوتی / کیونکہ ظلم کی صورت میں ہر مظلوم کی مدد کرنا شرعاً ضروری ہے خواہ دارالاسلام ہی کے اندر کوئی مسلمان دوسرے مسلمان پر ظلم کرے/ لہٰذا آیت مذکور کے استثناء میں ظلم کفار والی صورت داخل نہ ہوگی اور معاہدہ مظلوم مسلمانوں کی نصرت سے مانع نہ ہوگا (مشکلات ص ۱۹۰)

**۶-آیت النار مثواکم خلدین فیھا الا ماشاء اللہ (انعام و ھود):**

حضرت شاہ صاحبؒ نے تفسیر بحر محیط کے حوالوں سے تحقیق فرمائی کہ آیت میں استثناء مذکور سے عدم خالدین عذاب کفار ثابت کرنا صحیح نہیں اور علامہ ابن تیمیہ وغیرہ کی غلطی کو دلائل کے ساتھ واضح فرمایا حوالوں کی تخریج راقم الحروف نے کردی ہے (مشکلات القرآن ص ۱۷۷ تا ۱۸۰)

۷-آیت فاشھدو اانا معکم من الشاھدین (آل عمران):

حضرتؒ نے تفاسیر کے حوالوں سے شہادت امت مرحومہ کی مکمل وضاحت فرما کر ضمناً یہ بھی تحقیق فرمائی کہ صوفیہ جو وساطت فی النبوۃ کا ذکر کرتے ہیں اس سے مراد فتح باب نبوت ہے اس سے اصطلاح اہل معقول کے مطابق بالذات و بالعرض کی بات سمجھنا درست نہیں۔ (مشکلات ص ۴۷)

حضرتؒ نے کئی جگہ درس بخاری شریف میں یہ بھی فرمایا تھا کہ مذکورہ بالا تعبیر خلاف

احتیاط معلوم ہوتی ہے کیونکہ یہ اہل معقول کی اصطلاح کے مطابق سلف سے ثابت نہیں ہوگی۔
طوالت کے خیال سے ان ہی چند نمونوں پر اکتفا کرتا ہوں ورنہ پوری کتاب حضرتؒ کے حل مشکلات تفسیر حوالوں کے ۷۷ ۲ صفحات پر مشتمل ہے۔
واضح ہو کہ تفسیر قرآن مجید ایک محفوظ طریقہ تو تفسیر القرآن بالقرآن کا ہے اس کے بعد تفسیر القرآن بالحدیث الصحیح کا درجہ ہے مگر کسی بھی تفسیر بالماثور پر پورا بھروسہ اس وقت تک نہیں کر سکتے جب تک کہ اس ماثور کا صحیح درجہ معلوم نہ ہو/ تفسیر بیضاوی، تفسیر در منشور سیوطیؒ، تفسیر روح المعانی، تفسیر ابن جریر طبری/ تفسیر ابن کثیر وغیرہ مستند تفاسیر ہیں مگر ان میں بھی حذف والحاق اور اندراج ضعاف وموضوعات کا سقم موجود ہے۔ ان اکابر مفسرین کا مطمح نظر یہ تھا کہ کسی آیت کی تفسیر میں جتنا بھی مواد مل سکے وہ سب اسانید کے ساتھ جمع کر دیں اور چونکہ پہلے دور کے علماء رجال سے واقف ہوتے تھے وہ سند حدیث سے ہی معلوم کر لیتے تھے کہ حدیث کس درجہ میں قابل استناد ہے اور قابل استناد بھی ہے تو صرف فضائل اعمال کے لئے ہے یا اس سے بڑھ کر احکام حلال وحرام یا واجبات وفرائض کے لئے بھی اور اس سے بھی آگے درجۂ اصول وعقائد کے لئے ہے جن کے اثبات کے لئے اور بھی زیادہ قوی احادیث درکار ہیں۔
علامہ ابن کثیر نے یہ بہت بڑا کام کیا کہ تفسیر ابن جریر کی روایت کو سند کے ساتھ بیان کیا اور ان کی علل بھی بیان کیں۔ احادیث ضعاف وموضوعات کی نشاندہی کر دی/ یہ ان کی نہایت عظیم الشان خدمت ہے مگر اس کے باوجود ان سے بھی بعض احادیث کے اندر کوتاہی ہوگئی کہ ان کی علت ونکارت پر تنبیہ نہیں کی/ ملاحظہ ہو ص ۱۰۷۔ الاجوبۃ الفاصلہ مولانا عبدالحی لکھنویؒ، شاید علامہ نے ان کی بین نکارت کی وجہ سے تنبیہ ضروری نہ سمجھی ہو جس طرح امام ابوداؤد نے اپنی سنن میں کئی احادیث منکر وشاذ رواۃ سے درج فرمادیں اور تنبیہ نہیں فرمائی/ حالانکہ انہوں نے بھی اپنی کتاب میں صرف صحیح احادیث ذکر کرنے کا ارادہ کیا تھا اور فرمایا تھا کہ جس حدیث کی سند پر سکوت کروں اس کو بھی صحیح سمجھا جائے مگر حدیث ثمانیہ اوعال اور اطیط عرش، وغیرہ بلا تنبیہ ذکر فرمادیں جن سے بڑے بڑوں کو مغالطہ لگ گیا۔ تاہم علامہ ذہبی نے سیر اعلام النبلاء میں تصریح کی کہ امام ابوداؤد نے اگر چہ بین الضعف راویوں پر سکوت نہیں کیا بلکہ ان کا ضعف بتلا دیا ہے/ پھر بھی بعض جگہ انہوں نے کسی راوی کے نہایت ضعیف ومنکر ہونے کی شہرت کی وجہ سے بھی سکوت کیا ہے

ملاحظہ ہوص ۶۸ وص ۷۳ وص ۱۴۴۔ الاجوبہ مولانا عبدالحی لکھنوی مطبوعہ حلب۔

یہاں صرف اتنا عرض کرنا تھا کہ حضرت شاہ صاحبؒ نے کتب تفاسیر میں سے جتنا حصہ مشکلات قرآنیہ کے حل کے لئے اہم وضروری تھا نیز جس قدر مختارات مفسرین حضرتؒ کی نظر میں معتمد وپسندیدہ تھے وہ ایک جگہ جمع فرمادئے تھے۔ احقر نے اپنے ابتدائی دور میں کچھ کام اسکی ترتیب وتخریج حوالات کا انجام دیکر مجلس علمی سے اس کو شائع کردیا تھا، اب کتاب مذکور مکمل تشریحات اور مزید تائیدی حوالات کی محتاج ہے/ اللہ تعالی کسی کو اس کام کی توفیق عطا فرمائے۔

## علم حدیث میں حضرت شاہ صاحب کا اعلی مقام:

حضرت شاہ صاحبؒ نے درس بخاری شریف باب الاذان قبل الفجر میں امام طحاویؒ کی تحقیق کو سراہا اور اس کو بیان کر کے فرمایا کہ امام طحاویؒ کی قدر وہ کرسکتا ہے جس کو معلوم ہو کہ پہلے کیا کچھ اعتراضات وابحاث ہو چکی ہیں اور فرمایا کہ حنفیہ کے مذہب پر جس قدر احسانات امام طحاویؒ کے ہیں اور کسی کے نہیں/ میں نے اکثر دیکھا کہ امام طحاویؒ کی تحقیق کی بنیاد امام محمدؒ کے کلام پر ہوتی ہے اور بعض اوقات ان کے ایک ہی لفظ پر بنیاد رکھ کر امام طحاویؒ اس کو پھیلا کر پوری تحقیق قائم کردیتے ہیں/ اور اعلی درجہ کی تحقیقات کی نشاندہی جتنی امام طحاوی نے کی ہے اور کسی نے نہیں کی/ پھر انکی تقریرات وتائیدات جس قدر میں نے جمع کردی ہیں اور کسی نے نہیں کیں۔

راقم الحروف عرض کرتا ہے کہ امام محمدؒ اکابر سلف اور امام اعظم رضی اللہ عنہم کے علوم و کمالات کے جامع تھے اور امت محمدیہ کے نہایت جلیل القدر محقق ومدقق تھے/ بقول حضرت شاہ صاحبؒ آپ کے علوم کی تشریحات امام طحاوی نے کیں اور امام محمد کے تلمیذ خاص امام شافعیؒ کی وساطت سے وہ علوم دوسرے ائمہ مجتہدین ومحدثین کو بھی حاصل ہوئے/ پھر ایک مدت مدید کے بعد ہمارے حضرت شاہ صاحبؒ نے جن کا سلسلہ نسب بھی امام اعظمؒ کے خاندان سے ملتا ہے/ ان علوم وتحقیقات عالیہ محمدیہ وطحاویہ کو سامنے رکھ کر تیس چالیس سال تک ان کے لئے تائیدی دلائل وبراہین جمع کئے، اور انکی شان علم وفضل وجامعیت بھی بقول حضرت تھانویؒ قدس سرہٗ ایسی تھی کہ ان کے ایک ایک جملہ ہر ایک ایک رسالہ مدوّن ہوسکتا تھا اور بقول حضرت علامہ شبیر احمد عثمانیؒ آپ کی گراں قدر علمی تالیفات کی قدر بھی وہی کرسکتا ہے جس کے سامنے سابقہ اعتراضات وابحاث ہوں اور خود علامہ موصوف نے ہی حضرت شاہ صاحبؒ کا رسالہ کشف الستر پڑھ کر یہ بھی

فرمایا تھا کہ اس رسالہ کا مطالعہ سترہ بار کرنے کے بعد میں سمجھ سکا ہوں کہ حضرت نے کن کن مشکلات واشکالات کا حل فرمادیا ہے۔

اس سے معلوم ہوا کہ امام محمدؒ، امام طحاویؒ اور علامہ کشمیریؒ تینوں حضرات کی محدثانہ شان تحقیق وتدقیق علماء امت میں سے ایک نرالی شان کی تھی۔

حضرت شاہ صاحبؒ نے رسالہ مذکور اور نیل الفرقدین، بسط الیدین مرقاۃ الطارم وغیرہ کی یادداشتیں احقر کے سپرد فرما کر نقل وترتیب کا کام کرایا تھا، جن کی ''مجلس علمی'' ڈابھیل سے اشاعت ہوئی تھی، اور یہ ادارہ اولاً حضرت کے علوم کی اشاعت ہی کے لئے قائم کیا گیا تھا۔

حضرت کی اسی طرح کی یادداشتوں کے تین صندوق بھرے ہوئے گھر پر تھے، جن کا اکثر ذکر فرمایا کرتے تھے، ان سے سینکڑوں مسائل میں مدد مل سکتی تھی اگر آج وہ سب موجود ہوتیں تو صحاح ستہ ومعانی الآثار طحاوی وغیرہ کی بے نظیر شروح تالیف کی جاسکتی تھیں، مگر صد افسوس کہ حضرت کی وفات کے بعد اس بے مثال خزینہ میں سے ہمیں کچھ نہ مل سکا/ بلکہ حضرت کی وہ کتابیں بھی جن پر حضرت نے اپنے قلم سے حواشی لکھے تھے، وہ بھی حاصل نہ ہوسکیں۔

ان حالات میں حضرت کی وفات کے بعد سوچا گیا کہ کم سے کم حضرتؒ کے درس حدیث کے امالی ہی کو مرتب کرا کر شائع کردیا جائے چنانچہ فیض الباری مرتب کرائی گئی جس کو مصر میں طبع کرا کے شائع کیا گیا۔ مگر افسوس ہے کہ اس سے جتنی امیدیں قائم کی تھیں، وہ پوری نہ ہو سکیں، کیونکہ اس میں نہ صرف ضبط وکتابت کی بے شمار غلطیاں ہیں بلکہ کتابوں کے حوالوں میں میں بھی مراجعت نہ کرنے کیوجہ سے فاحش غلطیاں ہوگئیں ہیں، اسی لئے انوار الباری میں ایسی فروگزاشتوں کی اصلاح بھی پیش نظر ہے، تاکہ حضرتؒ کے علوم وافادات کو حتیٰ الوسع صحیح صورت میں پیش کیا جائے، واللہ الموفق۔

اس تمہید کے بعد میں حضرت کی محدثانہ شان تحقیق کے بھی چند نمونے پیش کرتا ہوں۔

**ا-حدیث سدوا عنی کل خوخة فی هذاالمسجد غیر خوخةابی بکر**

**بخاری ص ۶۷:**

اس حدیث پر حضرت شاہ صاحبؒ نے فرمایا کہ ارشاد نبوی دربارۂ سدالابواب غیر باب علی بھی قوی سند سے ثابت ہے (اگرچہ بخاری میں نہیں ہے) لیکن محدث ابن الجوزی نے اس

کوموضوع قرار دیا ہے جس کا حافظ ابن حجر نے رد وافر کیا ہے/ اور امام طحاوی کی مشکل لآ ثار سے بھی اپنے مدعا کو قوت پہنچائی ہے/ کیونکہ امام طحاویؒ نے توفیق بین الحدیثین کا راستہ اختیار کیا ہے۔

حافظ نے لکھا کہ محدث ابن الجوزی نے اس حدیث کو بوجہ اعلال بعض رواۃ کے گرایا ہے اور اس لئے بھی کہ اس کو بخاری وغیرہ کی صحیح روایت کے مخالف خیال کیا اور یہ بھی خیال کیا کہ اس حدیث کو روافض نے حضرت علیؓ کی منقبت کے لئے گھڑ لیا ہے/ حالانکہ یہ ابن الجوزی کی خطاء شنیع ہے کیونکہ اس طرح انہوں نے احادیث صحیحہ کو رد کرنے والوں کا طریقہ اختیار کیا ہے (فتح الباری ص ۱۲، ج ۷)

حضرت شاہ صاحبؒ نے مزید افادہ کیا کہ ایسی غلطیاں دوسرے اکابر امت سے بھی ہوئی ہیں کہ کسی ایک کو مجروح راوی کی وجہ سے حدیث صحیح یا حسن کو گرا دیا/ جبکہ وہ حدیث دوسرے ثقہ راویوں سے بھی مروی ہوتی ہے/ خود بخاری میں بھی بعض ضعیف راوی ہیں مگر ان کی حدیث اس لئے نہیں گرے گی کہ وہ دوسرے ثقہ راویوں سے بھی مروی ہے/ اسی لئے صحیح بخاری کی تمام احادیث صحیح وقوی قرار دی جائیں گی۔ بعض حضرات کسی حدیث کو اضطراب کی وجہ سے گرا دیتے ہیں جبکہ وہ معنیٰ کے لحاظ سے صحیح ہوتی ہے/ یا کبھی تعصب مسلکی کے سبب سے بھی کسی مخالف کی حدیث کو گرا دیا جاتا ہے تاکہ وہ اپنے مسلک پر اس سے استدلال نہ کر سکے، چنانچہ حافظ ابن حجر عسقلانی ہی نے علامہ ابن تیمیہ پر نقد کیا ہے کہ انہوں نے منہاج السنہ میں روافض کے مقابلہ میں اتنا زور دکھایا ہے کہ ان کی نقل کردہ صحیح احادیث کو بھی گرا دیا، یہ بات انصاف سے بعید ہے۔

**۲-قولہ وقال الشعبی لا یشترط المعلم الا ان یعطیٰ شیئا فیقبلہ** (بخاری ص ۳۰۴):

حضرت شاہ صاحبؒ نے فرمایا کہ امام محمدؒ نے جو یہ تفصیل کر دی ہے کہ اجرت ممنوعہ اگر مشروط ہو تو ناجائز ہے ورنہ درست ہے تو اس پر علامہ ابن تیمیہ نے بڑے غیض وغضب کا اظہار کیا ہے اور امام محمدؒ کے رد کے لئے اپنے فتاویٰ میں مستقل جزو کہا ہے کہ "ہم نہیں سمجھ سکے اس قید کا خارج میں ثمرہ کیا ہے جبکہ وہ اجرت قبول کر لے۔ حالانکہ حدیث میں اس کی ممانعت ہے اور اس نے حدیث کی کھلی مخالفت کی ہے"، میں نے کہا کہ وہ اپنے غصہ کو اپنے پاس ہی رکھیں ہمیں ان کا علم بھی معلوم ہے، یہاں امام بخاریؒ نے علامہ شعبی کا قول نقل کیا کہ معلم اگر شرط نہ کرے اور اس کو

لئے علماء کے ہاتھوں میں طاقت کا ہونا ضروری ہے اور اس کا واحد حل دار القضا کا قیام ہے۔

شاہ صاحبؒ نے خطبے میں اصلاح رسوم کے عنوان سے ان امور کی جانب بھی توجہ دلائی ہے جن کے مسلم معاشرے میں جڑ پکڑ لینے سے مسلمان معاشی اور اقتصادی پریشانیوں میں گھر گئے ہیں، ان میں شادی اور غمی کی قبیح رسمیں لڑکیوں کی شادی پر تلک لینے کی رسم/ سود پر قرض حاصل کرنا/ اوقاف کی تنظیم وتحفظ اور اوقاف کی آمدنی کا صحیح استعمال وغیرہ امور شامل ہیں۔

غرضیکہ شاہ صاحبؒ کے خطبۂ صدارت میں نہ صرف ملک کے سیاسی مسائل پر روشنی ڈالی گئی ہے بلکہ مسلم معاشرے کے معاشی اور اقتصادی مسئلے پر مسلمانوں کو غور وفکر کی دعوت دی گئی ہے/ بیسویں صدی کی تیسری دہائی میں مسلمانوں کی رہنمائی کے لئے جو چیزیں ضروری ہوسکتی تھیں ان سب کا پوری بصیرت کے ساتھ جائزہ لیا گیا ہے/ اس لئے شاہ صاحب کا یہ خطبہ ایک بڑی قیمتی دستاویز کی حیثیت رکھتا ہے۔

۱۹۳۰ء میں جب گاندھی جی نے نمک پر لگائے گئے محصول کے خلاف اپنی تحریک شروع کی تو انہیں شاہ صاحبؒ کی رہنمائی سے بڑی مدد ملی تھی/ اس کی تفصیل یہ ہے کہ نمک پر لگائے گئے محصول کے خلاف عوام میں بڑی بے چینی پائی جاتی تھی، اس محصول کو ختم کرانے کے لئے گا ندھی جی نے ایک مستقل تحریک چلائی اور اس کے لئے گجرات کا دورہ شرع کیا، اس دورے کی آخری منزل گجرات کا ڈانڈی نامی گاؤں تھا، اس لئے یہ دورہ ڈانڈی مارچ کے نام سے موسوم ہے/ گاندھی جی نے اس تحریک کا آغاز تو کر دیا تھا مگر ان کی دلی خواہش یہ تھی کہ ان کے اس عمل کے لئے مذہبی اور اخلاقی جواز ہونا چاہیئے، گاندھی جی کا معمول یہ تھا کہ وہ اپنے ہر کام کے لئے ہردے یعنے ضمیر کی آواز کو بہت زیادہ اہمیت دیتے تھے جس کو وہ اپنے الفاظ میں "ہردوے کی آواز" سے تعبیر کیا کرتے تھے/ چنانچہ اس موقع پر بھی گاندھی جی ذہنی خلش محسوس کر رہے تھے اور ہردے کی آواز کے منتظر تھے کہ انہیں اخبارات کے ذریعے یہ اطلاع ملی کہ ہندوستان کے ایک ممتاز عالم حضرت مولانا محمد انور شاہ صاحبؒ نے لاہور میں "انجمن خدام الدین" کے سالانہ جلسے میں تقریر کرتے ہوئے پیغمبر اسلام ﷺ کی ایک حدیث بیان کی ہے جس میں تین چیزوں پانی، گھاس، اور نمک کو مباح الاصل بتایا گیا ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ کوئی حکومت پانی/ گھاس اور نمک پر ٹیکس نہیں لگا سکتی۔

اس زمانے میں شاہ صاحبؒ کا قیام گجرات کے مدرسہ ڈابھیل میں تھا/ گاندھی جی

ڈانڈی کی جانب مارچ کرتے ہوئے جب ڈابھیل کے قریب سے گزرے تو حضرت مولانا حفظ الرحمان صاحب سیوہارویؒ اور مولانا مفتی عتیق الرحمان صاحب عثمانیؒ گاندھی جی سے ملنے اور مارچ میں شریک ہونے کے لئے پہنچے/ گاندھی جی کو معلوم تھا کہ یہ دونوں حضرات شاہ صاحبؒ کے شاگرد ہیں/ گاندھی جی نے انہیں دیکھ کر کہا کہ ''آپ لوگوں کے استاد مولانا محمد انور شاہ کشمیریؒ نے نمک کے متعلق جو حدیث بیان کی ہے آپ اس حدیث کا انگریزی میں ترجمہ کرا کر مجھے دے دیں/ جب یہ حدیث گاندھی جی نے دیکھی تو انہیں بڑی خوشی ہوئی اور بولے کہ میں نے نمک سازی کے لئے جو تحریک شروع کی ہے اسکے لئے میں چاہتا تھا کہ مجھے کوئی روحانی اور باطنی مدد ملنی چاہیئے/ اس کے لئے مجھے بڑی بے چینی تھی/ میرا ہردا اطمینان کی تلاش میں بے چین تھا/ اب مولانا محمد انور شاہ صاحب کشمیری کی بیان کردہ حدیث سے معلوم ہوا کہ میرے اس کام کو پیغمبر اسلام ﷺ کی تائید حاصل ہے اور میرے ساتھ ایک بڑی روحانی اور آسمانی امداد شریک ہے اب مجھے اپنے کام کی سچائی کا پورا یقین ہو گیا ہے۔

گاندھی جی اس کے بعد اس حدیث کا ترجمہ شاہ صاحبؒ کے حوالے سے اپنے انگریزی اور ہندی اخبار ''ینگ انڈیا'' اور ''نوجیون'' کے پہلے صفحے پر شایع کرتے رہے۔

اگرچہ شاہ صاحبؒ کو اپنی علمی اور درس وتدریس کی مصروفیتوں کے سبب سے عملی طور پر سیاسی سرگرمیوں میں حصہ لینے اور سیاسی میدان میں تگ وتاز کا موقع نہ مل سکا مگر وہ اپنی دانش وتدبیر اور فکر ونظر سے ہندوستان کے سیاسی قائدین کی ہمیشہ رہنمائی فرماتے رہے، جمعیۃ علماء ہند کے علاوہ مجلس احرار اسلام کے رہنماؤں کو بھی ہمیشہ شاہ صاحب کی فکری بصیرت اور سرپرستی حاصل تھی اور جیسا کہ اوپر بیان کیا جاچکا ہے کہ جمعیۃ علماء ہند کے صدر حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب جمعیۃ علمائے ہند کے اجلاسوں کو اس وقت تک کامیاب نہیں سمجھتے تھے جب تک شاہ صاحب شریک نہ ہوں۔

ہندوستان کے نامور مجاہدین آزادی:

| | |
|---|---|
| مولانا ظفر علی خانؒ | مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ |
| مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانویؒ | چوہدری افضل حقؒ |
| مولانا حفظ الرحمٰن سیوہارویؒ | مولانا نور الدین بہاریؒ |
| مولانا عبدالحنان ہزارویؒ | قاضی احسان احمد شجاع آبادیؒ |

# اجتہاد اور حضرت علامہ کشمیریؒ

**مولانا عبدالرشید بستوی**
مدرس حدیث شریف، جامعہ امام انور شاہ، دیوبند

## اجتہاد کی ضرورت اور ثبوت:

یہ بات بالکل واضح ہے کہ شریعت کے تمام جزئی مسائل کتاب وسنت میں منصوص اور مصرح نہیں ہیں، پھر یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ ہر کہہ ومہہ اپنی کوتاہ عقل اور محدودتر علم کی روشنی میں ان جزئیات کی تخریج اور استنباط کرنے سے قاصر ہے، علاوہ ازیں زندگی کا پہیہ رواں دواں ہے اور یہ عمل صبح قیامت تک جاری رہے گا۔ اس لیے اجتہاد اور کتاب وسنت کے نصوص کی روشنی میں غیر منصوص مسائل کا استنباط واستخراج ایک فطری اور ناگزیر ضرورت ہے، چناں چہ کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ دونوں سے اجتہاد کی ضرورت وافادیت معلوم ہوتی ہے اور ارشاد بانی ہے:

**اذاجاء هم امر من الامن او الخوف اذاعوابه ولو ردوه الى الرسول والى اولى الامر منهم لعلمه الذين ليستبطونه منهم (القرآن)**

**ترجمہ:** اور جب ان عوام الناس کے پاس امن یا خوف کا کوئی امر آتا ہے تو اسے شائع کردیتے ہیں اگر وہ اسے رسول اللہ اور اپنے میں سے اولی الامر (مجتہدین) کی طرف لوٹاتے تو ان میں سے اہل استنباط اس کا حکم معلوم کرلیتے۔

اس آیت سے جہاں یہ بات واضح ہوتی ہے کہ غیر منصوص اور پیش آمدہ نئی بات رسول خدا اور آپ ﷺ کے بعد اہل استنباط علماء کے سامنے رکھی جائے اور اس کی بابت ان سے دریافت کیا جائے وہیں یہ حقیقت بھی اجاگر ہوتی ہے کہ ہر شخص استنباط کی صلاحیت سے بہرہ ور نہیں ہوتا اور نہ اس میں غیر منصوص امور کی بابت استخراج کی صلاحیت ہوتی ہے۔ امام فخر الدین رازی علیہ الرحمہ اس آیت کی تفسیر کے ذیل میں لکھتے ہیں:

**الا يته دالته على امور: احدها ان فى احكام الحوادث مالا**

يعرف بالنص بل بالا ستنباط، ثانيها ان الا ستنباط حجة، وثالثها ان العامي يجب عليه تقليد العلماء في احكام الحوادث (تفسير كبير: ۳/۲۷۳، مطبوعه مصر)

ترجمہ: یہ آیت چند امور پر دلالت کرتی ہے ان میں سے ایک یہ ہے کہ نئے پیش آمدہ امور کا حکم نص سے معلوم نہیں ہو پاتا، بل کہ وہ استنباط سے معلوم ہوتے ہیں۔ دوسرا یہ کہ استنباط واجتہاد شرعی حجت ہے اور تیسرا یہ کہ نئے پیش آمدہ حالات ومعاملات میں عوام پر اصحاب اجتہاد علماء کی اتباع لازم ہے۔

حضرت معاذ بن جبلؓ کی معروف حدیث، امام ابوداؤد اور امام ترمذی وغیرہ متعدد محدثین نے تخریج کی ہے، جس سے نہ صرف یہ کہ اجتہاد کی اجازت معلوم ہوتی ہے، بل کہ یہ بھی عیاں ہوتا ہے کہ یہ عین منشائے شریعت اور مستحسن امر ہے حضرت معاذ بن جبلؓ فرماتے ہیں:

ان رسول الله ﷺ لما بعثه الى اليمن قال: كيف تقضي اذا عرض لک قضاء قال: اقضي بكتاب الله، قال فان لم تجد في كتاب الله؟ قال: بسنته رسول الله، قال: فان لم تجد في سنته رسول الله؟ قال: اجتهد برأي و لا آلو، قال: فضرب رسول الله ﷺ على صدري و قال: الحمد لله الذي و فق رسول الله لما ير ضى به رسول الله" (الحديث)

ترجمہ: جب اللہ کے رسول اللہ ﷺ نے مجھے یمن بھیجا تو فرمایا اگر کوئی معاملہ تمہارے سامنے آئے تو تم اس کی بابت کس طرح فیصلہ کرو گے؟ میں نے عرض کیا کتاب اللہ سے۔ فرمایا اگر تمہیں اس کا حکم کتاب اللہ میں نہ ملے تو؟ عرض کیا سنت رسول اللہ سے۔ فرمایا اگر سنت رسول اللہ میں بھی نہ ملے تب کیا کرو گے؟ عرض کیا اپنی رائے سے اجتہاد کروں گا اور اس میں کوئی کسر نہ اٹھا رکھوں گا۔ یہ سن کر آپ ﷺ نے میرے سینہ پر ہاتھ مارا اور فرمایا اللہ کا شکر ہے کہ اس نے اپنے رسول کے قاصد کو اس امر کی توفیق بخشی جو اس کے رسول کی مرضی کے عین مطابق ہے۔

## اجتہاد کے لیے مطلوبہ صلاحیت:

نئے پیش آمدہ معاملات کی بابت شرعی حکم کا استنباط ایک اہم دینی خدمت ہے، تاہم اگر اس کا دروازہ ہر کس نا کس پر کھول دیا جائے تو شریعت بازیچۂ اطفال بن جائے گی، لہٰذا کتاب و سنت کی نصوص، حضرات صحابہ و تابعین کے آثار وارشادات کے تحت بالغ نظر فقہائے امت نے اجتہاد کے لیے کچھ ضروری شرائط طے کیں اور مجتہد کے لیے چند بنیادی صلاحیتوں کا حاصل ہونا ضروری قرار دیا جس کا خلاصہ ذکر کرتے ہوئے حضرت علامہ فخر الاسلام علی بن محمد بزدوی (متوفی ۴۸۲ھ) تحریر فرماتے ہیں:

"اما شرطه بان یحوی علم الکتاب بمعانیه، و علم السنته بطر قها و متونها وو جوه معانیها، وان یعرف وجوه القیاس" (کنز الوصول الی معرفة الاصول: ص ۲۷۸، مطبوعه مصر)

ترجمہ: اجتہاد کی شرط یہ ہے کہ وہ شخص کتاب اللہ کے معانی ومفاہیم کے علم، نیز حدیث نبوی اس کی مختلف سندوں، عبارتوں، معانی کے مختلف احتمالات کے علم کا جامع ہو، نیز اسے قیاس کے بھی مختلف گوشوں کا علم ہو۔

عہد صحابہ میں بھی ہر شخص اجتہاد کی مطلوبہ صلاحیت کا حامل نہ تھا؛ بل کہ اکثر صحابہ کرام وفات نبوی کے بعد بیش تر پیش آمدہ معاملات میں چند ایک صحابہ سے ہی رجوع کرتے اوران کے بتائے ہوئے حکم پر عمل کرتے تھے۔ یہی صورت حال تابعین اور تبع تابعین کے عہد میں بھی باقی رہی اور لوگ مختلف مواقع پر حسب سہولت مختلف فقہاء علماء سے مسئلہ معلوم کر کے اس پر عمل کرتے رہے۔

## چار فقہی مسالک میں انحصار:

تاہم مشیت الٰہی کے بموجب ایک وقت گزرنے کے بعد بہت سے فقہاء ومحدثین کے فقہی مکاتب فکر ختم ہوگئے اور صرف چار فقہی مسلک رہ گئے؛ چنانچہ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ لکھتے ہیں:

"ولما اندر ست هذه المذاهب الحقة الا ربعة کان اتباعها اتباعا للسواد الاعظم والخروج عنها خروجها عن السواد الاعظم" (عقد الجید: ص: ۳۸)

ترجمہ: جب یہ برحق مسالک ختم ہو گئے اور صرف چار فقہی مسلک رہ گئے تو ان کی اتباع سواداعظم کی اتباع قرار پائی اور ان سے خروج سواداعظم سے خروج مانا گیا۔

لہٰذا اب ان ہی چار فقہی مسالک کی تقلید و اتباع ضرور قرار پائی اور ان سے خروج بدعت اور دین سے خروج قرار پایا، جیسا کے علامہ ابن حجر مکیؒ شافعی رقم طراز ہیں:

"اما فی زمـانـنـا فقال ائمتنا: لا یجوز تقلید غیر الائمة الاربعة: الشافعیؒ، ومالک، وابی حنیفه، و احمد بن حنبل

ترجمہ: بہر حال ہمارے زمانے میں تو ہمارے ائمہ بالا تفاق فرماتے ہیں کہ ائمہ اربعہ شافعی، مالک، ابوحنیفہ اور احمد بن حنبل کے سوا کسی کی تقلید جائز نہیں۔

آگے ارقام فرماتے ہیں:

"من كـان خـارجـاعـن هـذا الاربـعة فـی هذا الزمان فهو من اهل البدعة و النار" (حوالہ مذکور)

ترجمہ: جو شخص اس زمانے میں ان چاروں مسالک سے باہر ہو وہ بدعتی اور جہنمی ہے۔

## حضرت علامہ کشمیریؒ کی علمی شان عبقریت:

حضرت علامہ کشمیریؒ کی قوت حافظہ ضرب المثل، علم نہایت وسیع، مطالعہ بے پناہ اور گہرا، دینی و عصری یا قدیم و جدید کوئی علم ایسا نہ تھا، جس پر علامہ کشمیریؒ کی محققانہ نظر اور وسیع مطالعہ نہ ہو، چنانچہ معروف محقق عالم مولانا مناظر احسن گیلانیؒ فرماتے ہیں:

"اسلامی علوم وفنون کے دائرے کا شاید ہی کوئی علم یا فن ہوگا جس سے شاہ صاحبؒ کو دلچسپی نہ تھی اور ہر ایک علم وفن کے اصولی مسائل کے متعلق کوئی خاص تحقیقی نظر وہ نہ رکھتے ہوں۔ بلکہ عہد حاضر کے کارآمد علوم کے صحیح معلومات کا بھی کافی ذخیرہ ان کے پاس موجود تھا۔ خصوصا ہیئت (اسٹرانومی) کی جدید اصطلاحات کا انھوں نے تحقیقی وتفصیلی مطالعہ کیا تھا"۔

(علامہ انور شاہ کشمیریؒ اپنی ہشت پہلو شخصیت کے آئینے میں، تالیف: مولانا عبدالرشید بستوی، ص:۳۰۷، مطبوعہ دیوبند)

عالم اسلام کے محقق عالم، ترکی کے سابق نائب شیخ الاسلام علامہ زاہد الکوثری مصری نے علامہ کشمیریؒ کی بعض کتابوں کا مطالعہ کرنے کے بعد ان الفاظ میں اپنے تاثرات کا اظہار کیا:

"لم يات بعد الشيخ ابن الهمام مثله في استشارة الابحاث النادرة من ثنايا الاحاديث" (التصريح بماتو اتر في نزول المسيح، ص: ٢٦، كلمات من ثناء العلماء الاكابر عليه)

ترجمہ: فتح القدیر کے مصنف حضرت علامہ ابن الہمام کے بعد سے اب تک ایسی کوئی شخصیت نہیں گزری جو احادیث کے ذخیرے سے نادر تحقیقات پیش کرنے میں انور شاہ کی مثال ہو۔ شاعر مشرق ڈاکٹر محمد اقبالؒ حضرت علامہ کشمیریؒ کی علمی جامعیت کے بے حد معترف اور قدر دان تھے۔ علامہ کشمیریؒ کی وفات کے بعد لاہور کے ایک تعزیتی جلسے سے خطاب کرتے ہوئے انھوں نے فرمایا: "اسلام کی آخری پانچ سو سالہ تاریخ مولانا انور شاہ کشمیری کی نظیر پیش کرنے سے عاجز ہے۔ ایسا بلند پایہ عالم اور فاضل جلیل اب نہ پیدا ہوگا۔ وہ صرف جامع العلوم قسم کی ایک شخصیت ہی کے مالک نہیں تھے بلکہ عصر حاضر کے دینی تقاضوں پر بھی ان کی پوری نظر تھی۔ جس طرز پر فقہ کی تدوین میرے پیش نظر تھی اس کے لئے مناسب شخصیت ان کے سوا عالم اسلام میں کوئی نہ تھی"۔ (مقدمہ انوار الباری مولفہ مولانا احمد رضا صاحب بجنوریؒ: ۲/۲۴۵، ثنا اکابر و اماثل)

## علامہ کشمیری اور اجتہاد:

ان چند نادرۂ روزگار علماء و محققین کی شہادتوں اور بیانات سے حضرت علامہ کشمیریؒ کی علمی جامعیت اور شان عبقریت کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے، لیکن اس کے باوجود علامہ کشمیریؒ اپنے لئے بھی اجتہاد مطلق یا اجتہاد فی المذہب درست نہیں سمجھتے، اور نہ خود کو اس کا اہل گردانتے تھے۔ بلکہ حیرت ہے کہ وہ ہر علم وفن میں اپنی الگ رائے رکھتے تھے اور جداگانہ تحقیق، مگر فقہ میں وہ کوئی رائے نہیں رکھتے تھے بلکہ امام اعظم ابوحنیفہؒ کے مقلد تھے، چناں چہ ایک بار خود ہی فرمایا:

"الحمد للہ! میں کسی فن میں کسی کا مقلد نہیں ہوں، ہر فن میں میری مستقل رائے ہے، بجز فقہ کے، کہ فقہ میں میں کوئی رائے نہیں رکھتا۔ صرف امام اعظمؒ کا مقلد

ہوں، ہر فن کی اساسی شخصیتوں پر اور ان کے افکار پر میرے تعقبات ہیں، جنہیں میں پیش کروں تو سلیم الفکر ان کا انکار نہیں کریں گے"۔ (نقش دوام، مولفہ حضرت مولانا سید انظر شاہ کشمیریؒ، ص: ۱۴۴، بیعت و خلافت، مطبوعہ دیوبند)

علامہ کشمیریؒ کی مجتہدانہ صلاحیت اور استنباطی بصیرت کی بابت شہادت بھی ملاحظہ کر لیجیے۔ مصر کے مشہور محدث اور بخاری و مسلم کے حافظ اور بلند پایہ عربی ادیب حضرت علامہ علی الحنبلی ہندوستان آئے، دارالعلوم دیوبند میں تین ہفتے قیام کیا، اس دوران حضرت علامہ کشمیری سے برابر استفادہ کرتے رہے، ایک روز طلبہ واساتذہ کے اجلاس سے خطاب کرتے ہوئے کہا:

"ولو خلفت انه اعلم من ابی حنیفة لما حنثت" (الانور، از جناب عبدالرحمٰن کو ندو، ص: ۹۷، حضرت شاہ صاحب اور علامہ علی حنبلی)

ترجمہ: اگر میں قسم کھالوں کہ انور شاہ کا علم ابوحنیفہ سے بڑھا ہوا ہے تو حانث نہیں ہوں گا۔

## علامہ کشمیری اور توفیق و تطبیق:

جیسا کہ تحریر کیا جا چکا ہے کہ اپنی تمام تر علمی جامعیت کے باوجود وہ فقہ میں سو فیصد امام ابوحنیفہ یا فقہ حنفی کے مقلد تھے۔ تاہم وہ نئے حالات و معاملات سے یکسر آنکھیں بند کئے ہوئے بھی نہ تھے اور نہ ہی حوادث ونوازل کی بابت، کتاب وسنت کی نصوص اور متقدمین ائمہ وفقہاء کی فقہی تصریحات اور اصول کی روشنی میں ان کے شرعی احکام کے استخراج کی ضرورت کے منکر تھے۔ دراصل وہ فی زمانہ اجتہاد کا دروازہ ہر کس و ناکس اور ہر ایک مسئلے میں کھولنے کے روادار نہ تھے۔ علامہ کشمیریؒ نے تاہم جملہ دینی علوم وفنون بالخصوص تفسیر وحدیث کی خدمت کے ساتھ فقہ حنفی کی بھی زبردست خدمت کی۔ لیکن وہ اس حوالے سے لکیر کے فقیر نہ تھے۔ بلکہ ان کی نظر بڑی وسیع اور عمیق تھی۔ علامہ کشمیریؒ کی تالیفات، درسی افادات اور تحقیقات وتفردات کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ متعارض احادیث اور ائمہ مجتہدین کے اختلافی مسائل میں دو اصول کو ہمیشہ پیش نظر رکھتے تھے:

۱۔تطبیق بین الاحادیث المتعارضۃ
۲۔توفیق بین اقوال الائمۃ المختلفۃ
۱۔تطبیق بین الاحادیث المتعارضۃ:
مقالہ کی تنگ دامانی کے سبب،اس ذیل میں صرف اکی مثال ذکر کرنے پر اکتفا کیا جارہا ہے:
''مرد کے لئے اپنا عضو مخصوص پکڑنا اور چھونا ناقص وضو ہے یا نہیں؟ اس کی بابت بظاہر روایات میں تعارض ہے، حضرت بسرہ بنت صفوانؓ کی روایت ہے کہ نبی پاک ﷺ نے فرمایا''من مس ذکرہ فلا یصل حتی یتوضا'' (ترمذی شریف، جلد اول، باب الوضوء من مس الذکر) ترجمہ: جس نے اپنا عضو مخصوص چھوا تو وہ نماز نہ پڑھے، یہاں تک کہ وضو کر لے۔ اس مضمون کی روایات بعض دیگر صحابہ وصحابیات سے بھی مروی ہیں، جن سے معلوم ہوتا ہے کہ مس ذکر ناقص وضو ہے، جب کہ حضرت قیس بن طلق بن علیؓ سے روایت ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا''ھل ھوا الابضعتہ منہ او مضغتہ منہ''
(حوالہ ء بالا، باب ترک الوضوء من مس الذکر)
ترجمہ: عضو مخصوص بھی انسان کے جسم کا ایک حصہ ہی ہے، یا فرمایا گوشت کا ایک ٹکڑا ہے۔ کئی ایک صحابہ کرام سے بھی اس مضمون کی روایات وآثار منقول ہیں، جن سے معلوم ہوتا ہے کہ مس ذکر ناقض وضو نہیں ہے۔ حضرت علامہ کشمیریؒ نے ان متعارض روایات میں تطبیق دی ہے اور ہر ایک کا الگ محل اور مصداق متعین کیا ہے۔ فرماتے ہیں کہ مس ذکر سے نقض وضو کا حکم خواص امت کے لئے ہے ان کو چاہیے کہ مس ذکر کے بعد وضو کرلیں؛ لیکن یہ حکم عوام کے لیے نہیں ہے ان کے لیے مس ذکر ناقض وضو نہیں۔ فرماتے ہیں کہ ایسی دیگر مثالیں بھی شریعت میں ہیں۔ (ملاحظہ ہو معارف السنن، از مولانا محمد یوسف بنوری، جلد اول، ص:۲۹۵، مطبوعہ کراچی)
۲۔توفیق بین اقوال الائمۃ المختلفۃ:
بہت سے مسائل میں ائمہ مجتہدین کے درمیان شدید قسم کے اختلافات پائے جاتے ہیں۔ ایسے مختلف فیہ مسائل میں فقہ حنفی میں بعض اوقات کئی ایک اقوال نظر آتے ہیں۔ خود امام

ابوحنیفہؒ سے بھی بسااوقات ایک ہی مسئلہ میں ایک سے زیادہ آراء ملتی ہیں اور بعض اوقات ان کے مشہور تلامذہ امام ابو یوسفؒ اور امام محمدؒ کی رائے امام صاحبؒ سے مختلف ہوتی ہے۔ متاخرین فقہائے احناف نے ان مختلف آراء واقوال میں ترجیح کے اصول طے کیے اور کسی قول کو راجح اور کسی کو مرجوح قرار دیا۔ علامہ کشمیریؒ ایسے مسائل میں امام صاحب یا امام ابو یوسفؒ وامام محمدؒ کے اس قول کو ترجیح دیتے ہیں جو دوسرے ائمہ مجتہدین کے اقوال سے قریب تر اور ان کے مطابق ہوں۔ اس کی بھی بے شمار مثالوں میں صرف ایک مثال بیان کرنے پر اکتفاء کیا جارہا ہے:

ظہر کا وقت کب ختم ہوتا ہے اور عصر کا وقت کب شروع ہوتا ہے اس کی بابت ائمہ اربعہ کے درمیان اختلاف ہے۔ امام شافعیؒ اور امام احمد بن حنبلؒ کے نزدیک مشہور روایت کے مطابق ظہر کا وقت مثل اول تک رہتا ہے، مثل اول کے بعد عصر کا وقت شروع ہو جاتا ہے۔ یعنی ہر چیز کا سایہ جب سایہ اصلی کو چھوڑ کر اس کے برابر ہو جائے تب تک ظہر کا وقت ہے اور جب اس کے برابر سے بڑھ جائے تو عصر کا وقت شروع ہو جاتا ہے۔ جب کہ امام ابوحنیفہؒ سے اس کی بابت چار اقوال منقول ہیں:

۱۔ ظہر کا وقت مثلین تک رہتا ہے یعنی جب تک کہ ہر چیز کا سایہ، اس کے دو مثل کے برابر ہو جائے۔ اس کے بعد عصر کا وقت شروع ہو جاتا ہے۔

۲۔ ظہر کا وقت مثل اوّل سے زیادہ اور مثل ثانی سے پہلے پہلے تک رہتا ہے۔

۳۔ ظہر کا وقت مثل اوّل پر ختم ہو جاتا ہے، مثل اوّل کے بعد مثل ثالث تک کا وقت، وقت مہمل ہے، نہ ظہر کا وقت ہے اور نہ ہی عصر کا۔

۴۔ ظہر کا وقت صرف مثل اوّل تک ہے، اس کے بعد عصر کا وقت شروع ہو جاتا ہے۔

علامہ کشمیریؒ نے ان اقوال اور ائمہ اربعہ کے اقوال میں اس طرح جمع کیا ہے، فرماتے ہیں کہ پوری تحقیق اور مکمل غور و خوض کے بعد میرے نزدیک یہ بات منقح ہوئی کہ مثل اوّل تک کا وقت نمازِ ظہر کے لیے مخصوص ہے اور مثل ثالث عصر کے لیے خاص ہے، جب کہ مثل ثانی دونوں کے درمیان وقتِ مشترک ہے۔ چنانچہ بعض دیگر فقہا اور امام شافعیؒ اور امام احمد بن حنبلؒ بھی متعدد صورتوں میں اسی کے قائل ہیں۔ (تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو، معارف السنن جلد دوم، بیان التوفیق بین روایات الامام، وتحقیق ثبوت القول باشتراک وقت الظہر عن الائمۃ، ص: ۱۲، ۱۳، مطبوعہ کراچی)

# قرآن کریم اور

# حضرت علامہ انور کشمیریؒ

مولانا اخلاق حسین صاحب قاسمی، دہلی

حضرت علامہ کشمیریؒ کو خداوند عالم کی طرف سے نقلی اور عقلی علوم میں جو گہری بصیرت اور کمال تبحر عطا کیا گیا تھا اس میں وہ اپنے دور کے رازی غزالی اور ابن حجر سے کم نہیں تھے۔

خصوصیت کے ساتھ حضرت علامہؒ کو تفسیر قرآن میں فہم و بصیرت کا جو وافر حصہ ملا تھا اس میں بھی وہ اپنے دور کی ممتاز علمی شخصیت تھے۔ حضرتؒ کو خدا کے مقدس کلام سے گہرا عشق تھا، اور اگر وہ کسی کتاب کے جلال و جمال کی عظمت سے حد درجہ مرعوب نظر آتے تھے تو وہ کتاب العزیز ہے۔ مولانا مناظر احسن صاحب گیلانیؒ جیسا محدث کشمیری کا صاحب علم و فضل شاگرد اپنے استاد کے بارے میں یہ تاثر رکھتا تھا کہ قرآن عزیز کی غیر معمولی عظمت و جلالت حضرت علامہ کے لئے حجاب بن گئی تھی جس کی وجہ سے مرحوم قرآن پر بے تکلف ہو کر غور و فکر نہیں کر سکتے تھے بلکہ ادب و احترام کے ساتھ حد درجہ محتاط ہو کر توجہ فرماتے تھے۔

قرآن حکیم کے ساتھ آپ کو اس درجہ والہانہ عشق تھا کہ جس وقت آپ قرآن کی تلاوت فرماتے تو اس کے حسن تعبیر پر وجد و شوق میں جھومنے لگتے۔

عمر کے آخر حصہ میں حضرت محدث کشمیریؒ کی توجہ قرآن حکیم کی طرف زیادہ ہو گئی تھی/ آپ فرمایا کرتے تھے کہ مشکلات حدیث سے زیادہ مشکلات قرآن توجہ کے طالب ہیں/ ماہ رمضان المبارک میں آپ کی عادت یہ تھی کہ صبح سے شام تک نہایت غور و فکر کے ساتھ قرآن حکیم کا صرف ایک پارہ تلاوت فرماتے تھے اور اس طرح پورے رمضان میں صرف ایک قرآن پاک ختم ہوتا تھا۔ تفسیر علوم میں اعجاز القرآن کے علم کو بہت مشکل مانا گیا ہے اس سلسلہ میں یہ مقولہ مشہور ہے:

لم یدر اعجاز القران الا الاعرجان احدهما بزفخشر واخر هما بجرجان ۔ اس پر شاہ صاحب فرمایا کرتے تھے وثالثهما انا یعنے اعجاز قرآن کے دو بڑے

ماہر زمخشری اور جرجانی گذرے ہیں مگران میں تیسرا ہیں ہوں اور یہ حقیقت تھی کہ یہ علم آپ کا وہبی او رلدنی تھا اسی مناسبت سے حضرت علامہ شاہ عبدالقادر صاحب محدث دہلوی کے اردو ترجمہ کے ساتھ خاص شغف رکھتے کیونکہ حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب نانوتویؒ کے قول کے مطابق شاہ عبدالقادر صاحب کا ترجمہ الہامی ہے جو کسی دوسرے انسان کے بس کا کام نہیں چنانچہ حضرت محدثؒ نے ایک سال پورے امضان شاہ عبدالقادر صاحب کے موضح قرآن پر غور وفکر میں گذارا۔

قرآن پاک کے بعض غالی عقیدت مندوں نے قرآن کریم کے بارے میں یہ عقیدہ پھیلا رکھا ہے کہ قرآن میں سب کچھ ہے عربی کا مشہور مقولہ ہے۔

جمیع العلم فی القران لکن

تقاصر عنه افهام الرجال

یعنی قرآن پاک میں تمام علوم موجود ہیں لیکن لوگ اسے سمجھنے سے قاصر ہیں۔ یہ لوگ سمجھتے ہیں کہ اس قسم کی خوش عقیدگی سے قرآن پاک کی عظمت زیادہ ہوتی ہے حالانکہ ایسا نہیں، بلکہ اس طرح سطحی باتوں سے قرآن کریم کے بارے میں غلط فہمیوں کا دروازہ کھل جاتا ہے۔

مولانا مناظر احسن گیلانی نے لکھا ہے کہ پہلے علماء میں ملاجیون استاد عالم گیر اورنگ زیب جیسے صاحب فضل عالم نے تفسیرات احمدیہ میں یہ لکھ دیا:

فما من شیئی الا یمکن استخراجه من القران

یعنی کوئی چیز ایسی نہیں جس کا قرآن پاک سے استنباط ممکن/نہیں ہر چیز کو قرآن میں سے نکالا جاسکتا ہے۔ اس تفسیر کے محشی نے اس پر مزید اضافہ کرتے ہوئے یہاں تک لکھ دیا کہ جبرو مقابلہ، مساحت، سوت کاتنے، لوہا کوٹنے کپڑا بننے اور کھیتی کرنے کے مسائل بھی قرآن پاک سے نکالے گئے ہیں۔

موجودہ صدی کو سائنس کی صدی کہا جاتا ہے اس صدی میں سائنس کی ترقی سے متاثر ہوکر بعض ایسی تفسیریں بھی لکھی گئیں جنمیں سائنس کے نظریات و اکتشافات کو قرآن پاک سے ثابت کرنے کی کوشش کی گئی۔

ڈارون کے نظریہ ارتقا کا ثبوت بعض مسلمانوں نے قرآن پاک سے پیش کرنے کی کوشش کی جس طرح بعض عیسائی علماء نے انجیل سے اس نظریہ کی تائید تلاش کی تھی۔ ابھی حال میں پاکستان کے ایک سائنسدان نے جوش عقیدت کے اندر سورۂ یوسف کی آیت قال تزرعون

سبع سنين دابا فما حصدتم فذروہ فی سنبلہ سے غلہ واناج کو محفوظ رکھنے کا کامیاب طریقہ مستنبط کرنے کا دعوی کیا۔ امریکی سائنسداں جب چاند پر اترے تو بعض لوگوں نے قرآن پاک سے چاند پر انسان کے اترنے کا ثبوت پیش کرنا شروع کر دیا۔

حضرت محدث کشمیریؒ تفسیر، حدیث اور فقہ وکلام میں ایک ماہر عالم ہونے کے ساتھ ساتھ قدیم وجدید فلسفہ پر بھی گہری نظر رکھتے تھے/ مولانا سعید احمد صاحب اکبرآبادیؒ نے لکھا ہے کہ ملک کے مشہور فلسفی شاعر ڈاکٹر محمد اقبال مرحوم نے حضرت محدث کشمیریؒ کے متعلق ایک موقعہ پر فرمایا تھا:

''حدوث عالم پر مولانا انور شاہؒ کا رسالہ پڑھ کر میں دنگ رہ گیا کہ رات دن قال اللہ اور قال الرسول سے واسطہ رکھنے کے باوجود فلسفہ میں بھی ان کو اس درجہ درک و بصیرت ہے۔''

اس کے باوجود حضرت شاہ صاحب اس غالیانہ عقیدت کی پرزور تردید فرمایا کرتے تھے کہ قرآن میں سب کچھ ہے اور اوپر والے شعر کو کسی غبی اور بےوقوف آدمی کا شعر قرار دیا کرتے تھے۔

سنجیدہ علمی حلقوں کی طرف سے اگر چہ اس غلوعقیدت کی کبھی حوصلہ افزائی نہیں کی گئی لیکن پرزور طریقہ سے اس تصور کی اصلاح شاہ صاحبؒ کے حلقہ درس میں کی جاتی تھی۔ شاہ صاحبؒ فرمایا کرتے تھے کہ بلاشبہ قرآن میں سب کچھ ہے مگر وہ سب کچھ اس کے موضوع ومقصد کے دائرہ میں ہے۔

قرآن کریم کا مقصد اصلی انسان کو فوز وفلاح کی راہ پر چلانا ہے اور بے شک ایک کامیاب نظام زندگی کے تمام اصول وکلیات مکمل طور پر قرآن پاک میں موجود ہیں اور یہی اس کا مقصد نزول ہے یہ خوش فہم لوگ جس قسم کی آیات سے استدلال کرتے ہیں ان میں سے دو آیتیں حسب ذیل ہیں:

الانعام میں کہا گیا ہے: ولا رطب ولا یابس الا فی کتاب مبین (۵۹)
اور نہ کوئی ہری چیز اور نہ کوئی سوکھی چیز مگر وہ سب کتاب مبین میں موجود ہے۔
النحل میں فرمایا گیا ہے: ونزلنا علیک الکتاب تبیانا لکل شیی (۸۹)
اور اتاری ہم نے تجھ پر کتاب، کھلا بیان ہر چیز کا۔

محققین علماء نے لکھا ہے کہ کتاب مبین سے مراد لوح محفوظ ہے اور لکل شی ء سے مراد قرآن کریم کے مقصد نزول سے متعلق وہ تمام کلیات واصول ہیں جو ایک کامیاب زندگی کی بنیاد ہیں۔

حضرت شاہ صاحبؒ بعض منکرین حدیث کی طرف سے پھیلائی جانے والی اس غلط فہمی کا

بھی پوری طرح رد فرمایا کرتے تھے کہ قرآن کریم ایک آسان کتاب ہے اور اسکا مطلب وہ لوگ یہ لیتے ہیں کہ قرآن پاک کے مطالب کو سمجھنے کے لئے ہادیٔ قرآن ﷺ کی سنت و سیرت کی کوئی ضرورت نہیں، اس سلسلہ کی مشہور آیت یہ ہے: **ولقد یسر نا القرآن للذکر فھل من مدکر (القمر)** اور ہم نے قرآن کو یاددہانی کے لئے آسان کردیا ہے پس ہے کوئی جو اس سے زیادہ یاددہانی حاصل کرے۔

شاہ صاحبؒ فرمایا کرتے تھے کہ اس آیت میں قرآن کریم کے آسان ہونے کا مطلب یہ ہے کہ مالک حقیقی کی مرضیات کے مطابق زندگی گزارنے کا جو طریقہ قرآن پاک کے اندر بیان کیا گیا ہے وہ بالکل صاف، روشن اور واضح ہے۔ ایک عربی اپنی عربی دانی سے اور ایک عجمی ترجمہ کی مدد سے عقائد و اعمال اور تمام بنیادی باتیں بآسانی سمجھ سکتا ہے جو فلاح دارین کے لئے ضروری ہیں اگر کوئی شخص قرآن پاک کے حقائق و رموز تک رسائی حاصل کرنا چاہے تو اسے بھی لغت و محاورات اور ہادی اسلام ﷺ کے اقوال و افعال کا صحیح علم حاصل کرنا پڑے گا۔

تفسیر کے بارے میں ایک طبقہ اس قدر روایت پسند واقع ہوا ہے کہ کسی مفہوم و مطلب کی تائید میں جب تک انہیں کوئی تفسیری روایت نہیں ملتی وہ اسے تفسیر بالرائے قرار دیتے ہیں/ حضرت شاہ صاحبؒ اس خیال کی تردید فرمایا کرتے تھے/ فیض الباری میں حضرت شاہ صاحبؒ نے علماء علوم کے براہ راست قرآن کریم پر غور و فکر کرنے کی ترغیب دی ہے/ تا کہ **لا تنقضی عجائبہ** کی صداقت قیامت تک ظاہر ہوتی رہے۔ شاہ صاحبؒ فرماتے ہیں کہ تفسیر بالرائے وہ تفسیر ہے جو دین کے اساسی تصورات اور متواتر عقائد و اعمال کے خلاف ہو۔ پھر فرماتے ہیں:

**من حجر علی العلماء ان لا یرزو ا معانی الکتاب بعد معان فی السیاق والسباق الیٰ حقائق الالفاظ المراعیة عقائد السلف من ذالک تفھم من الکتاب فانھم ھم الذین ینظرون فی عجائبہ یکشفون الاستاد عن وجوہ**

اہل علم کو کس نے روکا ہے کہ وہ کتاب اللہ کے معانی و مطالب کو سیاق و سباق الفاظ قرآن کے اقتضاء اور سلف صالحین کے عقیدہ کی رعایت رکھ کر بیان نہ کریں/ بلکہ حقیقت یہ ہے کہ کتاب اللہ میں اہل علم کا حصہ یہی ہے کہ کتاب اللہ کے نئے نئے پہلوؤں پر غور کر کے اس کے پوشیدہ اسرار و رموز سے پردہ اٹھائیں۔

# حضرت علامہ کشمیریؒ کا ذوق سخن گوئی

مولانا محمد ابراهیم ، اسلام آباد کشمیر

کامل شعر و ادب انور شہہ کشمیر بود
زاں سبب ما بہر او این محفلی بر پا کنیم
مرد عالم بو د فاضل، بود مرد نکتہ دان
ماز و صف او کمال خویش را انشا کنیم

فارسی زبان کی مشہور کہاوت ہے ''شعر مرا بمدرسہ کے بردند'' اس مقولے کے پیش نظر علماء اور شاعری دو متضاد شے خیال کی گئی ہیں/ غالبا ایسا اس لئے ہے کہ شعروسخن کے متعلق علماء کا نقطۂ نظر قنوطی، خشک اور بے لچک ہے/ علم تقشف اور عبوسیت کا مقتضی ہے جبکہ شعروسخن رندی وسرمستی اور بہت حد تک آزادروی کے خواہاں ہیں/ علماء کی شعروسخن سے منافرت کی ایک وجہ غالبا یہ بھی ہو سکتی ہے کہ دینی انہماک انہیں اتنی مہلت نہیں دیتا کہ کبھی کبھار کتاب دل کا کھولکر مطالعہ کرسکیں/ فقہی جزئیات اور مسائل میں الجھاؤ کم از کم ذوق سخن کے حق میں رکاوٹ ضرور بن جاتے ہیں/ شاعر ایک خیالی انسان ہوتے ہیں اپنی ایک ایسی خیالی دینا آباد کرتا ہے جو اصلی وحقیقی دنیا سے بدر جہا بہتر اور خوب صورت ہوتی ہے لیکن زندگی کی یہ سمیائی تصور پر علم کے لئے نا قابل برداشت ہے/ وہ تو ظاہر کا دلدادہ ہے اور باطنیت اسے ایک آنکھ نہیں بھاتی علاوہ ازیں علماء کرام قال اللہ وقال الرسول سے اتنی فرصت نہیں پاتے کہ کتاب دل کی طرف توجہ کرسکیں/ اس موقف کے اختیار کرنے کے سلسلے میں غالبًا علماء کے روبرد شعروشاعری کے متعلق قرآنی مذمت بھی رہتی ہوگی/ علامہ اقبالؒ نے اپنے اس مشہور شعر کے ذریعہ۔

نہ فلسفی سے نہ ملا سے ہے غرض مجھ کو
یہ دل کی موت وہ اندیشہ ونظر کا فساد

عالم کو فساد نظر اور اندیشہ کہا تھا/ لیکن میرے خیال میں دل کی موت میں فلسفی اور ملا دونوں شریک ہیں/ دونوں کے جذبات لطیفہ سرد اور بے کیف ہوتے ہیں غالباً اسی حقیقت کے پیش نظر کسی عالم نے کہا تھا۔

ولولا الشعر با لعلماء یزری
لکنت الیو م اشعر من لبید

یعنی اگر شعر وسخن علماء کے لئے معیوب نہ ہوتے تو آج میں لبید سے بھی زیادہ بڑا شاعر ہوتا۔ (لبید سبعہ معلقہ کا سب سے تعلق اور گہرا شاعر ہے)

کیف علماء دین کے شعر وسخن سے منافرت کے جو بھی اسباب ہوں یہ ایک امر وقعی ہے کہ مولانا وبالفضل اولینا حضرت علامہ محمد انور شاہ کشمیریؒ اس کلیہ سے ضرور مستثنیٰ تھے/ آپ اگر ایک طرف دور حاضر کے جید عالم دین/ مصنف، مفکر، زاہد ومتقی اور کامیاب مفسر ومحدث اور استاد تھے تو وہیں ذوق سخن بھی استاذ ازل کی طرف سے ساتھ لائے تھے۔

حضرت مولانا انور شاہ صاحب مرحوم نے مذہبی اور دینی علم کی طرح ذوق سخن بھی ورثہ میں پایا تھا، بقول ڈاکٹر قاری رضوان اللہ مولانا کے والد ماجد مولانا معظم اور تین بھائی محمد یاسین شاہ/ مولانا سیف اللہ شاہ اور عبداللہ شاہ فارسی کے اچھے اور قادر الکلام شاعر تھے ایک طرف مولانا کی طبع رسا اور دوسری جانب گھریلو ماحول دونوں مل کر شعر وسخن کے حق میں سونے پر سہاگہ بن گئے/ اسی لئے ہم مولانا انور شاہ صاحب کشمیریؒ کو فاضل دینیات وقرآن وحدیث کے ساتھ ساتھ فاضل ادب وشعر بھی پاتے ہیں/ آپ کے یہاں الفاظ کا ذخیرہ وافی وکافی اور ذہن رسا تھا/ مولانا کو قرآنی آیات، احادیث نبوی اور فقہی جزئیات کے ساتھ ساتھ عربی و فارسی زبانوں کے بیشتر اشعار ازبر تھے/ موزونیت طبع کا یہ عالم تھا کہ طویل سے طویل منظومات فی البدیہہ اور بے ساختہ آپ کی زبان گوہر فشاں سے منظوم ہوجایا کرتی تھیں۔

مولانا کی شاعری کا بیشتر حصہ عربی وفارسی میں ہے/ عربی میں طبع رواں کا یہ حال تھا کہ ۱۹۲۷ء میں جب والئی دکن نظام حیدرآباد دہلی تشریف لائے تو مولانا نے پندرہ اشعار کا ایک عربی قصیدہ فی البدیہہ منظوم کردیا، یہ قصیدہ ۲۱ دسمبر ۱۹۲۷ء کے اخبار مہاجر میں دہلی میں شائع ہوا، آپ کا ذوق ادب اور سخن اس قدر شدید تھا کہ بقول مولانا ازہر صاحب ۱۳۴۰ھ میں شیخ الادب مولانا اعزاز علی امروہوی مرحوم نے نادیۃ الادب کے نام سے دارالعلوم دیوبند میں ایک ادبی انجمن قائم کی جس

میں اساتذۂ دارالعلوم دیو بند اور اہل ذوق اپنا کلام بلاغت نظام پیش کرتے تو مولانا بلا استثناء اس محفل کے میر مجلس ہوا کرتے تھے/ خود بھی اشعار قلم بند کرتے اور دیگر اہل ذوق کو بھی ایسا کرنے کی ترغیب دیا کرتے تھے، ایسے بہت کم حضرات ہونگے جو مولانا قاضی زین العابدین سجاد میر ٹھی کے نام سے ناآشنا ہوں/ موصوف علمی حلقوں میں مثنوی مولانا روم اور دیوان حافظ کی اردو شرح کے ذریعہ کافی زیادہ نام پیدا کر چکے ہیں/ مولانا کے زمانے میں قاضی صاحب دارالعلوم دیو بند میں طالب علم تھے/ ان ہی دنوں اتفاق سے مسیح الملک حکیم اجمل خاںؒ دار فنا سے دار بقا کو سدھار گئے تھے/ عالم اسلام خصوصا مسلمانان ہند غم میں ڈوب گئے تھے/ انھوں نے حکیم صاحب کی وفات حسرت آیات پر عربی میں ایک طویل مرثیہ لکھا۔ اس کی اصلاح مولانا انور شاہ صاحبؒ نے کی اور بہت سے اشعار اپنی طرف سے خود بھی داخل کر دئے۔

ایک موقعہ پر قادیان کے مولویوں کی طرف سے اعلان ہوا کہ وہ علماء دیو بند سے عربی زبان میں مناظرو مباحثہ کریں گے/ علماء دوڑ کر حضرت مولانا انور شاہ صاحب کشمیریؒ کے پاس آئے اور انہیں اس فرقے کے علماء کے مقابلہ پر آنے کی درخواست کی/ مولانا نے ان علماء کا چیلنج نہ صرف قبول کر لیا بلکہ فرط جوش میں آکر کہا کہ یہ مناظرہ نثر میں نہیں بلکہ نظم میں ہوگا، واقعہ کے راوی مولانا محمد انوری لائل پوریؒ رقمطراز ہیں کہ اس فرقے کے علماء سن کر میدان سے ہٹ گئے۔

ذوق سخن کے ساتھ ہزاروں اشعار زبانی یاد تھے جنہیں تقریر و تحریر میں مناسب اور بر جستہ پیش کر دیا کرتے تھے/ زبان و بیان کا حسن دو بالا ہو جاتا تھا، اس پر ترنم غضب کا پایا تھا سوز وگداز جلا تھی ترنم اور حسن آواز کی بدولت شعر شراب دو آتشہ ہو جاتا تھا/ جس میں سے سرور کی کیفیت طاری ہو جاتی تھی/ ادبی ذوق کے پیش نظر عبارتیں بھی مقفی و مسجع زبان درفشاں سے نکلتی تھیں/ اس چیز کے پیش نظر مولانا نے حریری کی مقامات کے تتبع میں اپنی مقامات لکھی تھی جسمیں کچھ مقامات بے نقط اور کچھ بانقط الفاظ کے تھے/ الفاظ پر عبور اور مہارت کے پیش نظر بیسویں صدی میں مولانا دور اکبری کے مشہور شاعر و عالم فیضی و فیاضی کی یاد تازہ کر دی تھی جس نے قرآن پاک کی بے نقط تفسیر ''سواطع الالہام'' کے عنوان سے لکھ کر اپنی بے مثال عربی دانی کا آج تک سکہ بٹھا رکھا ہے، ایک اندازہ کے مطابق پندرہ ہزار سے زیادہ اشعار موزوں کئے لیکن دستیاب اتنے نہیں ہیں اس تعداد سے گیارہ سو پچپن اشعار عربی کے اور باقی کا تعلق فارسی سے ہے۔

عربی تنظیم کے سلسلے میں اگر چہ مولانا کا رجحان موعظہ و پند، اخلاقیات و دینیات کے

موضوعوں کی طرف ہے/ تاہم طبیعت کا اصلی جوہر نعوت ختم المرسلین میں کھلتا ہے/ اس سلسلہ میں آپ نے ہیئت اور موضوع کے بہت سے قیمتی اور بیش بہا تجربے کئے ہیں اور نئی بحور اور اوزان اختیار کر کے عربی شعر وادب کے دامن کو وسیع کیا ہے کہیں قدیم اساتذہ کا اتباع ملتا ہے خاص طور پر شیخ مصلح الدین سعدی شیرازیؒ کا، چنانچہ مولانا کی ایک نعت شیخ کے اس مشہور ومعروف شعر پر مبنی ہے۔

شفیع مطاع نبی کریم — قسیم جسیم نسیم وسیم

اسی زمین میں مولانا کے اشعار ملاحظہ ہوں۔ (بحر متقارب مقبوض ہے)

صبیح ملیح مطیب الشمیم — غیاث الوری مستغاث الھضیم
مفاض الجبین کبدر مبین — قسیم جسیم نسیم وسیم
احید وحید مجید حمید — وخیر البریا بفضل جسیم
واسری بہ ربہ فی السماء — کنور تجلی بلیل بھیم
واتاہ ما شاءہ من علا — وعزیز حیاۃ قویم
فیا رب صل وسلم علیہ — شفیع مطاع نبی کریم

ترجمہ:

۱- آپ خوب صورت، حسین اور عمدہ خوشبو والے ہیں، مخلوق کی جائے پناہ اور ٹوٹے ہوئے کی فریاد کو پہنچنے والے۔

۲- چودہویں رات کے روشن چاند کی طرح کشادہ پیشانی والے خوبصورت، حسین عمدہ جسم والے اور صاحب نشان۔

۳- یگانہ و یکتا عمدہ اور قابل تعریف اور خدا کی شاندار مہربانی سے تمام مخلوق کے بہتر۔

۴- آپ کا پروردگار آپ کو آسمانوں میں راتوں رات لے گیا اس نور کی طرح جو کالی رات میں چمکے۔

۵- اور اپنی منشا کے مطابق آپ کو بلندی، عزت اور قائم رہنے والی زندگی عطا کی۔

۶- اے پروردگار آپؐ پر درود اور سلام بھیج، کیونکہ آپ سفارش کرنے والے قابل اطاعت عزت والے پیغمبر ہیں۔

لغت مذکور چوبیس اشعار کی ہے اور ہم نے یہاں بطور اختصار صرف چھ اشعار پر اکتفا

کیا ہے ایک اور عربی لغت ۴۷ اشعار پر مشتمل ہے اس میں نبی اکرمؐ کی ذات والاصفات سے جس والہانہ عقیدت ومحبت کا اظہار کیا گیا ہے، وہ بہت کم نعتیہ قصائد میں ملتی ہیں یہاں چند اشعار بطور مشتے نمونہ از خروارے پیش کئے جاتے ہیں ملاحظہ ہوں:۔

| | |
|---|---|
| برق تالق موھنا بالوادی | فاعتاد قلبی طالع الامجاد |
| شمس الضحی بدر الدجی صدر العلی | علم الھدی ھو قدوۃ للقادی |
| ختم النبوۃ والرسالۃ انھا | بدئت بہ ختمت بہ لمعاد |
| والا فصح الامی اصدق لھجۃ | ممن تکلم با للسا ن الضاد |
| وافی شھید منذرا و مشیرا | من ربہ با لوعد والایعاد |
| تدجاء والدنیا علے ظلما تھا | والجھل والیؤس علی اعتاد |
| فتحت بہ غفلت القلوب وبصرت | عمی العیون بسنۃ وسداد |

ثم الصلوۃ مع السلام علے النبی<br>والہ مع صحبہ الامجاد

ترجمہ:

۱- ہدایت کی بجلی رات کے وقت وادی میں چمکی جس کا میرا دل جو بلندیوں پہ چڑھا ہے عادی ہوگیا۔

۲- آپ چاشت کے سورج ، اندھیروں میں چودھویں رات کے چاند بلندیوں کے صدر ،ہدایت کے جھنڈے اور رہنماؤں کے رہنما ہیں۔

۳- آپ نے نبوت اور رسالت کو ختم کر دیا یقیناً وہ آپ ہی سے شروع ہوئی اور قیامت تک آپ ہی پر ختم ہوگئی۔

۴- باوجود امی ہونے کے بہت بڑے فصیح یعنے اعلی بیان تھے اور ان تمام لوگوں میں حرف ض کا تلفظ کرتے ہیں سب سے زیادہ صادق القول۔

۵- آپ بحیثیت گواہ/ ڈرانے والے اور خوش خبری دینے والے کے اپنے رب کی طرف سے وعدے اور وعید کو پورا کر دیا۔

۶- آپ ایسے وقت تشریف فرما ہوئے جب دنیا تاریکیوں میں مبتلا تھی اور جہالت اور سختی کے باعث لوگ سرکشیوں پر آمادہ تھے۔

۷- پھر درود اور سلام نبی، آپ کی اولاد اور صحابہ کرام پر ہو۔

مولانا کی عربی شاعری میں نعت کے بعد جس موضوع نے خاص طور پر اہمیت حاصل کی ہے وہ فقہی اور دینی مسائل ہیں/ مولانا کا عہد پنجاب میں ایک جدید مذہبی فرقے کی نشو ونما سے لگا کھاتا تھا، پنجاب اور ہندوستان اس وقت مذہبی مباحث کی گرفت میں شدت سے مبتلا تھا ہر طرف سے ختم النبوت کی صدائیں بلند تھیں ایک اچھے اور کامیاب سخن گو کی طرح آپ بھی اپنے ماحول سے دامن نہ چھڑا سکے/ اسی پس منظر میں آپ نے "صدع النقاب عن جساسة الفنجاب" کے عنوان سے ستر اشعار کا ایک قصیدہ قلم بند کیا ہے جس میں ختم نبوت کے مسئلے کو دلائل و براہین سے عالمانہ انداز میں بیان کیا ہے، مذہبی مباحث کے سلسلے میں ایک اور نظم "ضرب الخاتم علی حدوث العالم" لکھی جو چار سو اشعار کی ہے اور جس میں حدوث عالم، وحدت الوجود، اثبات واجب، جعل بسیط اور جعل مرکب سے عالمانہ و فلسفیانہ بحث کی گئی ہے۔

ایک اور صنف سخن جس پر حضرت شاہ صاحب نے خصوصیت کے ساتھ طبع آزمائی کی، مرثیہ ہے، یہ مرثیہ خیالی نہیں عملی ہے/ ۱۳۳۹ھ میں جب حضرت شاہ صاحبؒ کے شفیق استاد شیخ الہند حضرت محمود الحسن دیوبندیؒ کا انتقال پر ملال ہو گیا تو ایک وفادار شاگرد کی حیثیت سے آپ نے شیخ الہندؒ کا فصیح و بلیغ عربی میں ایک دردناک مرثیہ لکھا جو ۷۴ اشعار پر مشتمل ہے، مرتبہ کی خوبی یہ ہے کہ اس سے شیخ الہندؒ کی تاریخ وفات بھی مستفاد ہوتی ہے اس سے حقیقت نگاری اور اس شدید جذبے کا پتہ لگتا ہے جو آپ کو اپنے استاد سے تھا۔

قفابنک من ذکری مزار فند معا
مصیفا ومشتی ثم مرأی و مسمعا
قد اختفه الالطاف عطفا وعطفة
وبورک فیه مربعا ثم مربعا
وان کان مما لیس یشفی ویشتقی
بشیئی ولکن خل عینیک تدمعا
نهضت لأرثی عالما ثم عالما
حدیثا وفقها ثم ما شئت اجمعا
ومولی الوری محمود هم وحمیدهم

ومسندهم فيما روى ثم اسمعا
ولم ارمثل اليوم كم كان باكيا
وما كان دمع القوم دمعا مضيعا
سقى الله مثواة كرامةديمة
وكان غدا الى شافعا ومشفعا

ترجمہ:

۱- اے میرے دوودوستو! ٹھہر جاؤ ہم مزار کی یاد میں آنسو بہالیں/ گرمیوں میں بھی اور سردیوں میں بھی/ غائبانہ بھی اور آنکھوں کے سامنے بھی۔

۲- اس قبر کو الطاف خداوندی نے مہربانی سے چھپالیا ہے اور ہر موسم بہار میں ان میں برکت دی جاتی ہے۔

۳- اگرچہ مرحوم پر یہ غم کسی چیز سے شفا نہیں دے گا تاہم تو اپنی آنکھوں کو آنسو بہاتا چھوڑ دے۔

۴- میں اس لئے اٹھا کہ ایک عالم اور عالم، محدث، فقیہہ اور ان کے علاوہ جو بھی وصف چاہے گا مرثیہ کروں۔

۵- ان کا محمود مخلوق کا آقا اور پسندیدہ تھا/ مسموع اور روایتی چیزوں میں ان کی سند۔

۶- میں نے آج جیسا کوئی دن نہیں دیکھا جس میں کتنے رونے والے تھے اور اس دن رونے والوں کے آنسو بیکار نہیں گئے۔

۷- خدا اس کے ٹھکانے کو سخاوت کی بارش سے سیراب کرے جو کل کو روز قیامت میری شفاعت کرے گا اور یہ شفاعت قبول بھی ہوگی۔

عربی کے بعد فارسی کی نوبت آتی ہے ان کی دستیاب تعداد ۱۳۲۹ اشعار ہے ان میں تین نعتیں اور تین قطعات شامل ہیں/ علاوہ ازیں کچھ تاریخیں بھی ہیں جو مولانا نے بعض جلیل القدر ہستیوں کی وفات حسرت آیات پر لکھی ہیں اور جن سے مادۂ تاریخ وفات نکلتا ہے/ کچھ قصائد عمائدین اسلام کی مدح میں ہیں/ ایک قصیدہ امیر امان اللہ خان والیٔ کابل کی تعریف میں ہے اور ۱۱۵ ابیات پر مشتمل ہے/ کچھ منظومات فقہی و دینی مسائل پر ہیں خاص طور پر علم میراث نے آپ کی طبع شاعرانہ سے بہت کچھ استفادہ کیا ہے۔

مولانا کے کلام کا مطالعہ ظاہر کرتا ہے کہ آپ شعر وسخن میں خیال آرائی کے بجائے

واقعیت اور حقیقت نگاری کو پسند کرتے تھے/ ان کے نزدیک شعر دل بہلائی نہیں بلکہ مفید مطلب باتیں کرنے کا نام ہے/ یہی وجہ ہے کہ آپ ان کے یہاں ایسے موضوعات پر طبع آزمائی بکثرت دیکھیں گے جن کی اہمیت سماجی ہے/ حضرت مولینا انور شاہ صاحب بنیادی طور پر عالم دین تھے/ شاعری کی طرف وہ دوسرے درجہ پر آئے تھے/ یہی وجہ ہے کہ آپ ان کے کلام میں ایسے رجحانات پائیں گے جن کی حیثیت مذہبی اور دینی ہے ادیب اور شاعر اپنی فطری اور ذہنی افتاد طبع سے بے نیاز نہیں رہ سکتا/ مولانا بھی اس کلیہ سے مستثنی نہیں ہیں/ آپ کے شاعرانہ کلام میں نثر کی طرح دینیات اور فقہی مسائل کی گہری چھاپ ہے/ یہ بات ان کے آرٹ اور فن کے حق میں زیادہ اچھی ثابت نہ ہوسکی، کیونکہ فقہی جزئیات جس عمدگی سے نثر میں بیان ہوسکتے ہیں، شعر کی قبا ان سب کے لئے کسی قدر تنگ ہے/ شاید مطالعہ کنندگان کو وہ لطف وشیرینی محسوس نہ ہو جو عموماً غزل گو شعراء کے کلام سے ہوتی ہے/ ایسا ہونا ایک فطری امر ہے کیونکہ دینی مسائل اور فقہی جزئیات جام وساقی پیانہ اور صراحی کی گرفت سے یکسر باہر ہیں/ مولانا نے ان مضامین کو شعر وسخن کے قالب میں اس لئے ڈھالا تا کہ یہ واضح کردیا جائے کہ وہ اس میدان کے بھی صحیح اور حقیقی معنوں میں مرد تھے۔

مولانا کی شاعری میں عشق ومحبت کی چاشنی قطعاً نہیں اس کے برعکس شریعت وطریقت کے ٹھوس مسائل کا بیان ہے ہمارے عربی اور فارسی شعراء جو قصائد کے آغاز میں کسی خیالی محبوب اور محبوبہ سے تشبیب یا اظہار عشق کے قائل ہیں اور راس کے بغیر لقمہ نہیں توڑتے ،مولانا روایتی شاعری کی ان جکڑ بندیوں سے قطعاً آزاد ہیں آپ نے عربی وفارسی شعر وادب کی قدیم روایت کو ترک کرکے اپنے لئے ایک نیا راستہ اختیار کیا اور وہ یہ کہ شعر وسخن کے رحمانی جذبے کو بے سود اور لا طایل خیالات میں صرف کرنے کے بجائے مفید مضامین میں لگایا، اسی میں آپ کے فن کی پختگی کا راز ہے/ مولانا نے اپنے کلام کے ذریعہ شاعری کو الفاظ کی مناسبت نشست/ تک بندی اور بے سود قافیہ پیمائی کے بجائے اسے با مقصد بنایا۔ غالباً اسی لئے آپ ان کے یہاں خیالات کے پیچ وخم کے بجائے سیدھا سادا اور فطری لب ولہجہ اور انداز بیان پائیں گے/ آپ نے وزن وقافیے کی قبا میں فقہی مسائل احادیث نبوی، دوست واحباء کے مراثی اور نعوت سرور کائنات علیہ التحیۃ والسلام منظوم کیں اور جو مقصد نثر سے لیا جاتا ہے، نظم سے لے لیا اور اس طرح شعر وسخن کی بنیاد تخیل کے بجائے واقعیت واصلیت پر رکھی۔

مولانا کی نعوت اور فارسی تاریخیں اکثر قدماء کے انداز میں ہیں اور اس طرح ان میں

متبعانہ پہلو زیادہ ہے/ مراثی میں بھی یہی کیفیت نمایاں ہے/ شیخ الہند حضرت مولانا محمود الحسنؒ کے مرثیے میں ''قفا ںبک من ذکری مزار فندمعا'' کے الفاظ مشہور جاہلی شعراء امراء القیس کی یاددلاتے ہیں جس نے اپنے قصیدہ کا آغاز تقریباً ان ہی الفاظ سے تھوڑی سی تبدیلی کے ساتھ کیا ہے/ بلاشبہ مولانا کے عربی و فارسی کلام میں بالعموم تقلیدی رنگ نمایاں ہے/ تاہم کہیں کہیں جدید خیالات بھی مل جاتے ہیں/ اور اس وقت یقیناً مولانا کی قوت مخترعہ کی داد دینی پڑتی ہے/ چونکہ عربی و فارسی مادری زبان نہ تھی، ادبی مشغلہ اور مصروفیت کی زبان تھی، اس لئے کہیں کہیں الفاظ کی ثقالت ذوق سلیم پر گراں گزرتی ہے/ لیکن اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں ہے کہ مولانا کا سارا کا سارا کلام اسی ڈھرّے پر چلتا ہے/ بعض مقامات پر عمدہ اور قیمتی خیالات اس طرح چمکتے نظر آتے ہیں جس طرح ریت میں چمکتے ہوئے ذرے۔

بہرکیف اس مختصر سے مقالے کی تحریر سے ہمارا مقصد یہ بتانا نہیں کہ حضرت علامہ انور شاہ صاحبؒ عربی و فارسی شعروسخن میں کس پائے کے شاعر تھے، بلکہ مقصود یہ بتانا ہے کہ باوجود عالم تبحر، محدث، فقیہہ اور مفسر ہونے کے شعروسخن کے کوچے سے بھی نابلد نہ تھے اور جس پر ثبوت ان کا کلام بلاغت نظام ہے۔

ہر بیشہ گماں مبر کہ خالی است
شاید کہ پلنگ خفتہ باشد

مولانائے مرحوم نے اپنی عربی و فارسی نثر کے ذریعہ گیسوئے علم وادب کو سنوارا اور شعروسخن کے ذریعے بھی اسکی مانگ پٹی کرتے رہے/ جب کبھی ہندوستان میں عربی زبان وادب کی تاریخ لکھی جائے گی اس میں حضرت مولانا انور شاہ صاحب کشمیری علیہ الرحمۃ کا نام نامی جلی حروف سے تحریر ہوگا سچ ہے۔

لوگ آئیں گے بہت، انور سے ہوں گے کم بہت
جس کے نور علم سے عالم منور ہو گیا

آج بھی ہیں سینہ چاکاں اس کے غم میں چاک
چاک
اہل فن کا گریۂ و زاری مقدر ہو گیا

خوب رو لے دیدہ خونابہ اس کی یاد میں
جس کا ہر ہر لفظ ہر دل میں مصور ہو گیا

آج سونی سی پڑی ہے محفل شعر و ادب
وہ مہ تاباں کس مرقد کا بستر ہوگیا

کیوں نہ ہو کشمیر نازاں مہر عالم تاب پر
جس کے نغموں سے دماغ و دل معطر ہو گیا

آج بھی باطل سہم جاتا ہے اس کے نام سے
حق جب آیا دھر میں باطل مکدر ہو گیا

بعد مردن بھی تیرے نغمات ہی گاتے رہے
حال مجلس کا ترے جانے سے ابتر ہو گیا

آج ابراھیم کیوں نازاں نہ ہو تحریر پر
اس کا ہر ہر شعر اک ماہ منور ہو گیا

اخیر میں نا مناسب نہ ہوگا کہ اگر اس مقالے کا اختتام حضرت مولانا محمد انور شاہ صاحب کشمیریؒ کے آرٹ اور فن کے سلسلے میں اقبال کے اس شہرۂ آفاق شعر پر کیا جائے:۔

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پر روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

●□●

# حضرت کشمیری کی سیاسی زندگی

مولانا انظر شاہ کشمیری

**اسلام** چودہ سو سال سے اس کائنات کا ایک متعارف مذہب، ایک جانا پہچانا دین اور ایک مانوس سرمایہ ایمان ہے اس کی اساسی و دعوتی بنیادوں میں قرآن وحدیث جناب رسول اکرم ﷺ کی سیرت طیبہ، اصحاب النبی ﷺ کے تابناک کارنامے اور امت کے سربرآوردہ مجاہد طبقہ کی عزیمت پسندانہ عنوانات کی تفصیل طویل تاریخ میں بکھری ہوئی ہے جسے ہر وقت دیکھا اور پڑھا جاسکتا ہے۔ جاننے والے جانتے ہیں کہ جہاں آخری الہامی کتاب جس کا بنیادی وصف ''لاریب فیه'' ''تنزیل من رب العالمین'' یعنی الصحیفة المنزلة علی سید الکائنات محمد رسول الله ﷺ اس میں نوح وابراہیم، موسیٰ وعیسیٰ، زکریا و یحییٰ اور دوسرے مقدس ترین انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام کے حالات عبرت انگریز وعبرت خیز کوائف کے ساتھ ہیں وہیں داؤد وسلیمان علیہما الصلوۃ والسلام کی تاریخ شہنشاہیت، طالوت وذوالقرنین کے جلیل کارناموں کی تفصیل بھی موجود ہے۔ کون داؤد وسلیمان؟ جو پیغمبر ہونے کے ساتھ ایک وسیع ترین حکمرانی کے فرمانروا، طالوت ایک سپہ سالار اور ذوالقرنین ایک عادل ومنصف بادشاہ۔ کیا آج کہا جاسکتا ہے کہ قرآن مجید نے دین کے محکم و بنیادی خط وخال کو نمایاں کرنے کے ساتھ دنیائے سیاست اساسی اصول کو یکسر نظرانداز کردیا؟ اگر یہ دعویٰ کسی زبان پر آئے یا کوئی قلم اس کی تراوش کرے تو یہ قرآن مجید کو نہ سمجھنے کا سب سے بڑا اعلان ہوگا۔ محمد رسول اللہ ﷺ کی حیات پاک کا وہ مقدس رخ بھی ہمارے سامنے ہے جس میں آپ ایک عابد وزاہد، مرتاض شب بیدار اور متقی

پاکباز کی حیثیت سے امت کے سامنے آئے اور پھر یہ بھی سامنے ہے کہ زندگی کی سنگلاخ وادی میں ایک باعزیمت قیادت کے ساتھ خدا جانے کتنے معرکے ہیں جن میں آپ نے صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کی ظفر موج فوج کی رہنمائی کی اور شجاعت و بسالت کے نقوش صحیفۂ عالم پر ثبت فرمائے۔ پھر صحابہ کے مجاہدانہ کارنامے بلکہ شہ زور اہل علم کی سیاسی زندگی کے ابھرے ہوئے عنوانات اس امت کے تاریخ ساز مزاج کو سمجھنے و سمجھانے کے لیے کافی ہیں۔ میں آپ کو یہاں ابو حنیفہؒ کو سیاسی زندگی، احمد بن حنبلؒ کا ولولۂ حق، ابن تیمیہؒ کا نعرۂ جہاد کی تفصیل نہیں سناؤں گا سردست اسی داستان کے سرے کو پکڑتا ہوں جس کا تعلق ان ہی پاک طینت علماء سے ہے جو آپ کی اسی ہندوستان کی زمین پر اٹھے، ابھرے اور محمد رسول اللہ ﷺ کے دین سے اپنے غیر مشتبہ ہندوستان کی آخری حدود تک مسلم فاتحین کے باقاعدہ حملوں کا براہ راست تعلق محمود غزنوی علیہ الرحمہ سے ہوتا ہے پھر اس کے بعد کتنے ہی نامور خاندان ہیں جن کی فوجوں کے قدم اور گھوڑوں کی ٹاپوں سے اس ملک کا گوشہ گوشہ آشنا ہے۔ آج بھی تاریخ میں دیکھا جاسکتا ہے کہ ہر کشور کشا کے ساتھ کبھی اہلِ علم کی جماعت، گاہے علماء ربانی کا ہجوم بلکہ اُن کی نقل و حرکت، زاہد و عُباد کی مخلصانہ جلو میں مسلسل ہوتی رہی لیکن خود اسلام کے تحفظ اس کی صیانت و حفاظت کا مجاہدانہ کارنامہ مجدد الف ثانی علیہ الرحمہ کی عزیمت سے وابستہ ہے۔ مغل حکمرانی کا درمیانی بادشاہ ''اکبر اعظم'' اپنی ذاتی زندگی یا ملکی پالیسی میں کتنا ہی صاف ستھرے دماغ کا انسان اور عمدہ صفات سے متصف ہو اور اس سے قطعاً انکار نہیں کہ ملک کے مختلف طبقات میں ہم آہنگی اور میل وتال پیدا کرنے میں اس کی کوششیں مشکور ہیں مگر اسلام سے مخاصمت و معاندت کا بھیانک کردار اس سے بندھا ہوا ہے وہ اس کی شورش دماغ کا ایک خوفناک پہلو ہے۔ سوال یہ ہے کہ ''اکبر'' اگر مذہبی رواداری کا علم بردرا تھا تو یہ کہاں کا انصاف ہے کہ اس نے ہندوستان میں اپنی پالیسی سے براہ راست اسلام اور مسلمانوں کو ایک ایسی تباہی سے دوچار کرنا چاہا کہ اگر مجدد ہزارۂ دوم کی ایمانی کوششیں شدید مزاحمت نہ کرتیں تو اس پالیسی کے مہیب اثرات نہایت دوررس ہوتے۔ مجھے مجدد صاحبؒ کے ان تمام جلیل کارناموں کی تفصیل و داستان سنانا نہیں اس روشن باطن و روشن نہاد انسان سے متعلق ہندوستان کی مروج زبانوں میں تفصیلات اس قدر موجود ہیں جس سے اس ہزارۂ دوم کے حق پرست کی پوری زندگی اور روشن کارناموں کا مطالعہ بآسانی ممکن ہے۔

بتانا صرف یہ ہے کہ اکبری الحادوزیغ، شیخ مبارک، فیضی فیاضی، ابوالفضل اور اسی طرز

کے انسانوں کی شورہ پشتیوں اور کج دماغیوں کا موثر و کارآمد علاج یہی خدا کا مقدس بندہ اپنی خانقاہ سے کررہا تھا۔ غالباً ان حقائق سے کچھ پیشانیوں پر ناگواری کی شکنیں ابھر آئیں لیکن کیا کیجیے تاریخ کے ان وثائق کو نہ صفحات سے کھرچا جاسکتا ہے اور نہ ان پر عزیمت کارناموں کو مٹایا جاسکتا ہے۔ دانش وبینش سے تعلق رکھنے والے انسانوں سے یہ بھی سوال ہے کہ ''اکبر'' جس دل ودماغ کا انسان تھا اور جس ڈگر پر وہ کام کررہا تھا تلون مزاجی کی تیرہ وتار کائنات میں اس امکان کو کیوں بعید قرار دیا جاتا ہے کہ اس کی اسلام دشمنی کبھی ختم ہوتی اور وہ کسی دوسرے فرقہ ومذہب کے دشمنی کا رنگ اختیار کرجاتی تو اسلام کے علاوہ کسی دوسرے مذہب فرض کرلیجیے کہ اکثریتی فرقہ کے معتقدات سے اکبری تلاعب دنیا کے لیے پسندیدہ ہوتا؟ ظاہر ہے کہ مختلف مذاہب سے اس کی دلچسپی، متنوع مذاہب کے اجارہ اداروں سے اس کے قریبی روابط، ہر ایک کی بات سُننا اور ہر ایک سے اثر پذیر ہونا جب اس کا خاص مزاج تھا تو کیا یہ ناممکن ہے کہ کوئی چرب زبان اپنی ملمع کاری سے بآسانی اس کو کسی دوسرے رخ پر نہ ڈال لیتا۔

اگر ان ہی زوایا سے ہوشمند طبقہ اکبر کی پوری ذہنیت پر غور کرے تو ٹھیک ان نتائج پر پہنچے گا جن پر راقم السطور پہنچ کر ٹھہر گیا۔ بہر حال مجھے ''اکبر'' پرستوں کے فکر وذہن کو بدلنے اور ان کے ذہنی سانچوں کو توڑ کر نئے سانچوں میں ڈھالنے کی کوئی مہم پیش نظر نہیں جو کچھ قلم پر آگیا وہ ارتجالاً ہے۔

بات تو یہ چل رہی تھی کہ اسلامی تاریخ کے بنیادی عناصر یعنی اہل علم نے اور علمائے ربانی نے ان فتنوں کا مقابلہ کس طرح کیا اور ان کی کاوشیں کیا کچھ رنگ لائیں اس سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ اگر ایک انسانی دل ودماغ امڈتے ہوئے سیلاب اور اچھلتے بڑھتے طوفانوں کا رخ بدل سکتا ہے تو حضرت مجدد ان عہد آفریں شخصیتوں میں ہیں جنھوں نے تاریخ کا دھارا بدلا ہے۔ الملک الجلیل سلطان محی الدین اورنگزیب عالمگیرؒ کا وجود گرامی اور ان کی مؤمنانہ بادشاہی پورے ہندوستان کے لیے خدائے ذوالمنن کا ایک احسان ہے مگر تاریخ کی چیرہ دستیاں کہ حضرت سلطان الجلیل کو ایک نہایت ہی غلط رنگ میں تیرہ باطنوں نے پیش کیا[۱] اور اور آج تک تاریخ کے اطراف وجوانب ان ہی غلط صداؤں کی بازگشت سے معمور ہیں جو ملک میں مختلف فرقوں میں یگانگت و مودت کے رنگین وحسین نغموں کے بجائے زہر چکائی کرنے والے انگریز دل ودماغ کی کاوش تھی۔ اس سے آگے بڑھئے جب یہ مغل حکمرانی ولیکن قلم در کف دشمن است، ابلیس حسین وجمیل ہے یا نہیں اور خواب اس کی یہ حسین جلوہ گری ان ہی طاغوتی قوتوں کا کرشمہ ہے جو اس ظالم کو خوب

حاصل ہیں۔ لیکن حضرت سلطان اورنگزیب عالم گیر علیہ الرحمہ کے ساتھ معاند مؤرخ کے قلم نے واقعتہً یہی بھیانک کام انجام دیا کہ اس خدا پرست بادشاہ کے خدو خال کو بگاڑ کر ظلم پیشہ وستم گیر انسان کی شکل میں ڈھال دیا اور یہ بھی عجیب سانحہ ہے کہ مدتوں سے کوئی اور نہیں خود ہندوستان کے اکثریتی فرقہ کے دانشور و مبصر ہی غلط فہمیوں کے تیرہ و تار بادلوں کو اپنے قلموں سے ہٹا رہے ہیں لیکن گھنگھور گھٹائیں کچھ اس طرح تہ بہ تہ محیط کر دی گئیں کہ فضا صاف ہونے نہیں پاتی۔ **لعل الله يحدث بعد ذالك امرا۔**

حضرت اورنگزیبؒ کے نااہل جانشینوں یا شاطر فرنگی کی شاطرانہ چالوں یا ہندوستان ہی کے نفاق پیشہ ننگ تاریخ انسانوں کی منافقانہ سازشوں کے نتیجہ میں چھن چھنا گئی اور ہندوستان اپنے اقتدار سے محروم ہو کر کلیتہً ایک غیر ملکی اقتدار کے آہنی پنجے میں پہنچ گیا تو صورت حال کی مرثیہ نگاری الامام الشہیر بولی اللہ الدہلوی اور ان کے خانوادہ کے ان ارباب ہمت کے حصہ میں آئی جن کی بلند تاریخ سے صفحات روزگار ہمیشہ جگمگاتے رہیں گے۔ شاہ صاحب کے حساس دل و دماغ اور ان کے علم ریز قلم نے جو کچھ کیا اور لکھا اس کی تفصیلات الحمد اللہ ضائع ہونے نہیں پائیں آج بھی اس عزیمت کے جلی و خفی عنوانات کو دیکھنے والے بسہولت دیکھ سکتے ہیں۔ متصلاً شاہ عبدالعزیز علیہ رحمہ اللہ کی سیادت، حضرت سید احمد شہیدؒ کا سفرِ جہاد، شاہ اسماعیل شہیدؒ کی رفاقت، مولانا عبدالحئیؒ بڑھانویؒ کی ہم نوائی، ایک حقیقت ہے جس کی تردید ممکن نہیں، ایک واقعہ ہے جسے غلط نہیں کہا جاسکتا، اسی خانوادۂ شرافت ونجابت کے خوشہ چینوں میں حضرت حجۃ الاسلام مولانا قاسم النانوتویؒ اور قطب الہند حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی ہیں جنہوں نے دلی کے اسی مدرسہ فکر میں مجاہدانہ زندگی کے طور و طریق کی تعلیم حاصل کی اور جب دلی پر فرنگی تسلط کی بناء پر اس مرکزی شہر میں بیٹھ کر لگائی ہوئی آگ کی چنگاریاں اطراف و جوانب میں پھیلانا ممکن نہ رہیں تو یہ دونوں داعی حق اس امانت کو لے کر ضلع سہارنپور کے مشہور قصبہ ''دیوبند'' میں پہنچ گئے گویا کہ حریت پسندی، استخلاص وطن، غیر ملکی اقتدار کو اکھاڑ پھینکنے کا جذبۂ بے اختیار اچانک دلی کی سرزمین سے دیوبند کی جانب منتقل ہو گیا اور اپنی خاص مساعی جمیلہ کو جن کا تمام تر تعلق ملکی آزادی کا حصول تھا علم و دانش کے حسین نقاب کے تحت جس انداز پر شروع کیا گیا اس کی پوری داستان ''دارالعلوم دیوبند'' سے وابستہ ہے۔ حضرت نانوتوی علیہ الرحمہ نے ایک ہمہ گیر تحریک کی بنیاد نئے تقاضوں کے مطابق جس انداز پر کی اور اس کاروان جہاد کو برابر پیش قدمی کے لیے جو سپہ سالار اعظم دیا اس کا نام نامی ''مولانا محمود

الحسن المعروف بہ شیخ الہند'' ہے علیہ رحمۃ اللہ ورضوانہ۔ فرق اتنا ہے کہ دماغ حضرت نانوتوی کا تھا اور آپ ہی کا فکر لیکن نئے حالات نئے ماحول اور نئی فضا میں حضرت شیخ الہندؒ نے ان آتشیں جذبات کو انگیٹھیوں میں مستور رکھنے کے بجائے شعلے ان دل و دماغ میں بھی منتقل کرنا شروع کردیئے جواب تک فرنگی ظلم واستبداد کی شدید گرفت کی وجہ سے کسی طشت از بام جدوجہد کا تصور نہیں کرسکتے تھے۔ یہ آپ ہی کا کارنامہ ہے کہ آپ کی دامن تربیت سے صرف فخر روزگار دانشمند تیار نہیں ہوئے بلکہ وہ حریت پسندی و جہاد آزادی کے سرفروش قافلہ کے قافلہ سالار بھی تھے۔ مولانا عبیداللہ سندھی، مولانا حسین احمد مدنی، مولانا مفتی کفایت اللہ، مولانا کشمیری، مولانا شبیر احمد عثمانی وغیرہ اپنے استاذ کے باغیانہ خیالات وسیاسی افکار سے بقوۃ متاثر تھے۔

برطانوی سی، آئی، ڈی کا مرتبہ ریکارڈ جو حال ہی میں سامنے آیا اس میں صاحب سوانح حضرات شاہ صاحب کو حضرت شیخ الہند کی تحریک کا بنیادی شریک قرار دیا گیا ہے اور جو دارالعلوم کے اساسی محرکات پر مطلع ہے اس کے لیے ان شخصیتوں کی پیداوار اور خاص خیالات کے بارے میں کوئی تعجب کی بھی بات نہیں ہے۔ آپ مجھ ہی سے سن چکے ہیں کہ دارالعلوم درحقیقت ''خانوادۂ ولی اللہی'' کی وہ امانت تھی جسے ''دلی'' کے مکتبۂ فکر سے قریبی روابط رکھنے والوں نے بعض اہم مصالح کے ایک ایسا معسکر تھا جس کی مشین پوری تیزی کے ساتھ برطانوی اقتدار کے خلاف مسلسل پرزے ڈھال رہی تھی یہی نہیں بلکہ ''دیوبند'' کے قرب وجوار اور اس کے مضافات میں جو خانقاہیں تعمیر باطن کا کام کررہی تھیں ثقہ طور پر معلوم ہوا ہے کہ مادیٔ وطن تک ان میں خفیہ بیعت جہاد بھی لی جاتی تھی اور سلسلۃ الذہب کی آخری کڑی حضرت شاہ عبدالقادر صاحب رائپوری سے بیعت جہاد کرنے والوں میں مولانا حبیب الرحمٰن نومسلم سے اس حقیقت کی تصدیق خود راقم الحروف نے کی اور جہاں تک میں سمجھتا ہوں باستثنائے ''خانقاہ تھانہ بھون'' ہر خانقاہ میں ان جذبات کی خاص پرورش ونگہداشت کی جاتی جن کا مقصد ''برٹش اقتدار'' کے خلاف ان جذبات پر مبنی تھا کہ ''تخت یا تختہ'' ان سطور سے ہرگز ہرگز یہ نہ سمجھا جائے کہ حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی دارالعلوم کے خصوصی افکار سے نامانوس تھے۔ چیرہ دستوں نے حضرت کی حیاۃ مبارک ہی میں ان پر منجملہ دوسرے الزامات کے برطانوی حکومت کا ''کاسہ لیس'' ہونے کا بھی ظالمانہ الزام عائد کرنے میں کوئی تامل محسوس نہیں کیا۔ حالانکہ مرحوم کی وہ تصانیف جو قبولیت عام حاصل کرکے گھر گھر پہنچ چکیں اگر صرف ان ہی کی رائلٹی ناشرین سے وصول کی جاتی تو جو کچھ ظلم پیشہ طبقہ انگریز

کی صورت میں برادری کو کھانا دینے کے لیے غلہ نہیں آئندہ سال کاشت ہوگی تو غلہ مطلوب مقدار میں جمع کرلیا جائے گا۔یا اسفی ــــــ یہ اسی ایک نوجوان کی ذہنیت تھی جس کے دین و مذہب میں ان خرافات کو ممنوعاتِ شرعیہ میں بقوۃ شمار کیا تھا۔امام بریلویت نے اس اسلام خلاف رجحان کو اپنے قلم و زبان سے جو بھر پور توانائی دی اور جس طرح مسلمانوں کو تباہی کے غار میں دھکیلا کیا عند اللہ اس پر مواخذۃ نہیں ہوگا؟ خود ان ہی امام صاحب نے اپنی وفات کے بعد بہ نیت ایصال ثواب کھانوں کی جو ایک طویل فہرست تیار کی ہے جس میں پھریری دال ماش سے لے کر بریانی تک کا تذکرہ ہے اور ہضم کرنے کے لیے سوڈا واٹر اور ان نعمتوں کو گلے سے اتارنے کے لیے شربت خانہ ساز کی فرمائش! کہنا یہ ہے کہ ہندوستان کے طول و عرض میں بریلویت سے متاثر حلقہ محمد رسول اللہ ﷺ کے لیے ہوئے دین میں کوئی اس کا جواز پاتا ہے؟ لیکن طغیانی عقل و سکرات ہوش کا کسی بقراط و جالینوس کے پاس بھی علاج نہیں بات تو کڑوی ہے اور حق بات ہمیشہ کڑوی ہی ہوتی ہے لیکن اس میں شک نہیں کہ اس ہندوساتن میں اسلام کی رسوائی کا واحد سبب بدعات و محدثات کا وہ مکتبۂ فکر ہے جس نے سنت کو العیاذ باللہ کچل کر اسلام کے ساتھ نادان دوست نہیں بلکہ کھلے دشمن کا معاملہ کیا ہے بقول شاعر

آستیں میں دشنہ پنہاں ہاتھ میں خنجر کھلا

حضرت شاہ صاحب نے شادی سے متعلق غیر اسلامی رسوم پر اپنا دردِ دل سنانے کے بعد حاضرین کے روبرو غم موت پر رسم و رواج کے الم انگیز حوادث کا تذکرہ کرتے ہوئے فرمایا:

> ''ہماری بدقسمتی کی داستان بہت طویل ہے ہم نے خود اپنے ہی ہاتھوں اپنی شادیوں کو اپنے لیے پھانسی کا پھندا بنا کر رکھا ہے اور غم کی طبعی و وقتی مصیبت کو اس سے زیادہ خطرناک اختیاری و دائمی مصیبتوں سے گھیر رکھا ہے۔ اسراف و فضول خرچی کی انتہاء ہے برادری میں ناک کٹ جانے کے اندیشے سے سودی قرضہ لے کر تباہی و بربادی کو دعوت دی جاتی ہے۔ میں خود بہت سی ایسی مثالیں جانتا ہوں بڑے بڑے صاحب جائداد و ثروت نے اپنی اولاد کی شادی کر کے خود کو نان شبینہ کا بھی محتاج کرلیا اور پھر ان کی ساری عمر

تباہی وفلاکت میں گزری حالانکہ فضول خرچی کو قرآن مجید نے اپنے
بے لاگ انداز میں کار شیطان قرار دیا ہے۔ میں بتا دینا چاہتا ہوں
کہ حق تعالیٰ جل شانہ کو مساجد کے علاوہ دوسری جگہ زینت کا اہتمام
مقصود نہ تھا اگر دوسرے مواقع پر زینت مطلوب ہوتی تو اس کو اصل
اباحت پر نہ چھوڑا جاتا اور عند کل مسجد فرما کر عموم کے مزید اہتمام کو
موکد فرمایا جس سے یہ معلوم ہوا کہ زینت مساجد کے تو حقوق و
آداب میں ہے ورنہ وہ بجائے خود مطلوب نہیں''۔

اس عالمانہ و فاضلانہ دقیق نکتۂ علمی کی جانب توجہ دلا کر موت کے
موقعہ پر بھیانک رسموں کا تذکرہ ان الفاظ میں آیا۔

''ثقہ طور پر معلوم ہوا ہے کہ بعض صوبوں میں یہ دستور ہے کہ میت کی
تجہیز و تکفین سے پہلے اہل بیت کو برادری کی دعوت کا سامان کرنا پڑتا
ہے اور بستی کے مسلمان جب تک میت کے گھر پر سامان ضیافت نہ
دیکھ لیں اس وقت تک جنازہ بھی اٹھانے کے لیے نہیں آتے،
العیاذ باللہ اس سے بڑھ کر خدا اور رسول کی مخالفت کیا ہوگی۔ مسند
امام حنبل میں بروایت جریر بن عبداللہ البجلی موجود ہے کہ حضرات
صحابہ کے زمانہ میں اس طرح کے تمام اعمال کو نوحہ میں شامل سمجھا
جاتا تھا جو شرعاً حرام اور جاہلیت پر عمل ہے۔ حافظ ابن ہمام نے فتح
القدیر میں فقہاء کا فیصلہ درج کرتے ہوئے لکھا ہے:

و یکرہ اتحاذ الضیافة من الطعام من اهل المیت لان الدعوة شرعت فی
السرور لافی الشرور وهی بدعة مستقبحة (اہل میت کا لوگوں کی دعوت کرنا مکروہ تحریمی
ہے، دعوت خوشی کے مواقع پر ہوتی ہے نہ کہ مواقع غم میں۔ یہ ایک شدید بدعت بلکہ مہلک ہے)

بلکہ میں جہاں تک جانتا ہوں شوافع و حنابلہ کا بھی یہی مذہب ہے
البتہ میت کے لیے ایصال ثواب کی نیت سے شرعی حدود میں رہتے
ہوئے بقدر استطاعت صدقہ و خیرات ہر وقت جائز و مستحقین ہے

اس پر کوئی پابندی نہیں میرا اصل مقصد اسراف وفضول خرچی، بلا وجہ کی رسوم ورواج، نمود ونمائش کی خواہش کے لیے زیر بار ہونا اور میانہ روی کو چھوڑنا اس پر نکیر ہے۔ حالانکہ رسول اکرم ﷺ نے میانہ روی کو نبوت کے چوبیس حصوں میں سے ایک اہم حصہ قرار دیا ہے۔ اس مضمون کی حدیث ترمذی شریف میں موجود ہے۔

صاحب خطبہ نے ان مہلک رسوم پر طویل خامہ فرسائی کے بعد اس سودی کاروبار پر خاص توجہ فرمائی جس سے مسلمانوں کی اقتصادی حالت تباہ و برباد ہو کر رہ گئی جیسا کہ سطور بالا میں گزرا یہ سودی قرضے بالعموم شادی بیاہ، موت و پیدائش کی غلط رسوم کی ادائیگی کے لیے کیے جاتے اور اس طرح عمر بھر کے لیے ایک بے درماں مصیبت کو خرید لیا جاتا۔ اسلام میں جن چند گناہوں کو کبائر میں شمار کیا ہے اور جن کی سزا دخول جہنم کے سوا اور کچھ نہیں ان میں سودی کاروبار ہے، سود لینا دینا، سودی کاروبار کی تحریر، اس لین دین میں گواہ بننا، سب امور گناہ کی فہرست میں شامل ہیں۔ راقم السطور کو یاد آتا ہے کہ آج سے ۲۵، ۲۶ سال پہلے مولانا عبدالحی فرنگی محلی کی ایک تصنیف "زجر الشبان و الشیبة عن ارتکاب الغیبة" مطالعہ سے گزری تھی جو کچھ اس کے حوالہ سے لکھ رہا ہوں اپنے حافظہ کی کمزوری کی بناء پر سو فیصدی صحت کا دعویٰ نہیں لیکن امید غالب ہے کہ انشاء اللہ فی الجملہ بات صحیح ہوگی۔ اس میں ایک حدیث موجود ہے کہ ماں کے ساتھ بدکاری میں جتنا گناہ ہے اس سے ستائیس گنا زائد سود لینے دینے میں ہے والعیاذ باللہ۔

اس وعید کی گہرائی و گیرائی پر غور کیجئے نیک و بد اعمال کی حقیقت پر مطلع لسان نبوت وعید کا پیرایۂ بیان اس سے زیادہ مہیب و مدہش کیا اختیار کر سکتی تھی اسلام نے ممانعت کے باوجود سودی کاروبار کو خدا اور اس کے رسول سے اعلان جنگ کے ہموزن گناہ بتایا تو محمد رسول اللہ ﷺ نے اپنے خاندان کے سودی قرضوں کو معاف کر کے امت کو اس راہ کی بہترین تعلیم دی تھی مگر افسوس کہ امت ہی کے معاند طبقہ نے اپنے پیغمبر جلیل کی حکم عدولی کو اس شعبہ میں بھی ترک نہیں کیا۔ ایک ملک سے "مجاہدین" کا طبقہ سروں پر خاص پگڑی، جسم پر نقش ونگار و کشیدہ کاری سے مزین واسکٹیں اور کئی گز کی شلوار پہنے ہوئے ہاتھ میں سونٹا دبائے ہوئے ہندوستان میں داخل ہو گیا اور یہاں سودی قرضوں کو دینا اور بقہر ان کی وصولیابی کے جہاد میں بڑھ چڑھ کر حصہ لینے لگا(۱) اور تو اور ایک

وقت ہندوستان پر ایسا بھی گزرا کہ بعض برخود غلط مسلمانوں نے مسلمانوں کی اقتصادی تباہ حالی کا واحد سبب سودی کاروبار سے ان کا کلیۃً اجتناب و یکسوئی کو قرار دیا اور ایک صاحب نے ''سود مند'' کے نام سے ایک جریدہ کی اشاعت کر کے سود خوری کے سب سے بڑے داعی بن گئے اور دار الحرب میں کفار سے سود لینے کا جواز قاضی ابو یوسف کا فتویٰ اور اس طرح کی چیزیں بکثرت پیش (۲) کی جانے لگیں حالانکہ جس اسلام نے چودہ سو سال قبل اس کی کلی حرمت کا اعلان کیا تھا اس اسلام کے ربانی علماء اور قانون کے شارح اسلام سے کھلی بغاوت کے کیسے مرتکب ہوتے؟ بہر حال حضرت شاہ صاحب نے صورت حال کی تباہی و بربادی پر توجہ دلاتے ہوئے ارشاد فرمایا:

> ''سود کی مثال جذام کے مرض جیسی ہے جو بڑھتا ہی جاتا ہے اور کم نہیں ہونے پاتا۔ حسب قواعد شرعیہ محمدیہ ﷺ سود ایک لعنت ہے جو دینے والے، لینے والے، کھانے والے، کھلانے والے، اس پر گواہ بننے والے اور اس کی تحریر لکھنے والے پر مساوی طور پر تقسیم ہوتی ہے۔ یہ دنیا میں روحانی و اخلاقی جذام ہے اور آخرت میں جہنم کا موجب ہے''۔

بلکہ صاحبِ خطبہ نے بعض اسلامی ریاستوں کی تباہی کا سبب نصاریٰ سے بھاری بھاری رقوم، بطور سود لینا اور عدم ادائیگی کے نتیجہ میں ریاستوں کا ہاتھ سے نکل جانا قرار دیا ہے۔ حضرت شاہ صاحب نے اس مہلک مرض سے نجات پانے کے لیے جمعیۃ العلماء کو توجہ دلائی کہ وہ اپنے مبلغین کے ذریعہ قریہ قریہ، گاؤں گاؤں مسلمانوں کو سودی کاروبار کی ہلاکت پر مطلع کریں اور خدا اور اس کے رسول سے اعلان جنگ کی تباہی و بربادی ذہن نشین کرائیں۔ بیت المال قائم کیے جائیں اور مسلمانوں کو ان کی حقیقی ضرورتوں میں بطور قرض بلا سود رقم مہیا کی جائیں۔ الحمد اللہ کہ اس تجویز کی سب سے پہلی تکمیل قصبہ دیوبند میں بروئے کار آئی اور یہاں مسلم فنڈ قائم کیا گیا جس کی ابتداء اس طرح ہوئی کہ ایک حجرہ میں ایک محرر چند رجسٹر لے کر بیٹھ گیا کچھ رؤسا نے اپنی رقوم بطور تعاون یا بطور امانت فنڈ کے سپرد کر دیں۔ دس سال کے عرصہ میں اس مسلم فنڈ نے مادی ترقی کی تو اس اعلیٰ پیمانہ پر کی کہ آج دیوبند میں اس کی ذاتی ایک وسیع ترین خوبصورت مضبوط عمارت ہے۔ اندرونی نظام کسی ترقی یافتہ اعلیٰ بینک سے کم نہیں پندرہ بیس آدمیوں کا عملہ مصروف خدمت اور دس سال کے عرصہ میں ڈیڑھ کروڑ کی رقم اب تک ضرورت مندوں کو دی جا چکی جس سے ہزاروں

مسلمانوں کو رہائش، کاروبار، لین دین اور حوائگی ضرورتوں میں عظیم مدد ملی خود راقم الحروف کا مکان اسی مسلم فنڈ سے حاصل کیے ہوئے قرضہ سے تکمیل کو پہنچا۔

اب سوچئے کہ اگر غریب مسلمان ڈیڑھ کروڑ کی رقم سود پر لیتا تو کتنی بڑی رقم ادائیگی سود میں نکلنے کے باوجود زر اصل بدستور باقی رہتا جس سے ان کی اقتصادیات کا ڈھانچہ شکست و ریخت ہونے کے ساتھ ابدی عذاب کا پیش خیمہ بن جاتا۔ دیوبند کے اس مسلم فنڈ کو دیکھ کر اور اس کی طویل افادیت کا جائزہ لینے کے بعد ہندوستان میں اب تک مختلف مقامات پر تقریباً سو مسلم فنڈ قائم ہو چکے بلاشبہ یہ کارنامہ جو جمعیۃ العلماء کے پروگرام کی ایک تکمیل ہے بانیوں کے لیے ذخیرہ آخرت اور ماشاء اللہ بہترین اجر کا ذریعہ ہوگا۔

حضرت شاہ صاحبؒ نے اپنے اسی خطبہ میں تحفظ اوقات مسلمین پر بھی توجہ دلائی۔ ممالک اسلامیہ کا تو کیا ذکر خود ہندوستان میں کرروڑوں کی جائداد و اوقاف مسلمانوں کی نااہلی سے تباہ و برباد ہو رہے ہیں سینکڑوں خانقاہیں ہزاروں اہل اللہ کی قبور اور ان قبرستانوں کے ساتھ لمبے چوڑے اوقاف ان نااہل مسلمانوں کے قبضہ میں پھنسے ہوئے ہیں جنہیں نہ قرآن کا علم، نہ حدیث سے واقفیت، نہ فقہ کی شدھ بد، نہ مسائل کی معلومات، نہ ان میں دیانت نہ امانت، نہ ثقاہت و متانت، اوقاف کی گراں بار آمدنی کو بے تحاشہ اپنی رنگ رلیوں پر بلکہ عیش کوشیوں پر ضائع کر رہے ہیں اور غرار ہے ہیں۔ مسلمان بادشاہوں نے اپنی عقیدتوں میں ہزاروں اوقاف کیے جن کی آمدنی لاکھوں مسلمانوں کے کاروبار، دینی درسگاہوں اور مساجد کے کام آتی۔ لیکن بدقسمتی سے یہ ایسے ہاتھوں میں الجھے ہوئے ہیں جو حاصل شدہ سرمایہ کلیۃ برباد کرتے ہیں۔ جمعیۃ العلماء کے مقاصد میں ان اوقاف کا تحفظ اور غلط کاروں سے واگزاری بھی ہے اس سلسلہ میں فرمایا:

> ''اس وقت جن مسائل کی طرف مسلمان رہنماؤں کی توجہ ضروری ہے ان میں خاص مسئلہ اوقاف کی صحیح تنظیم کا ہے اس لیے کہ مشاہد ہے اسلامی اوقاف کی کروڑوں روپے کی سالانہ آمدنی صحیح مصارف میں صرف ہونے کے بجائے خودغرض متولیوں کے تنور شکم کی آگ بن رہی ہے یا امور خیر کی جگہ خواہش و معاصی میں بے دریغ صرف کی جا رہی ہے حالانکہ علماء اسلام نے تصریح کی ہے کہ وقف اسلام کی

خصوصیات میں سے ہے جاہلیت میں اس کا نام ونشان نہ تھا"۔

پھر آپ نے وقف کی حقیقت اور اس کے مصارف کی نشاندہی کرتے ہوئے بتایا:

> "وقف کا مطلب یہ ہے کہ واقف اپنی مملوکہ جائداد کو خدائے تعالی کے پاس امانت رکھ دے اور اس کی آمدنی کی مدد سے مسجد کی تعمیر، خانقاہیں، مہمان خانے، مسافر خانے، اسلامی درسگاہیں، پانی کی بہم رسانی پل وغیرہ، غرضیکہ رفاہِ عام کی چیزیں بنائی جاتیں۔ اس فائدہ رسانی کے ساتھ واقف کو مسلسل ثواب بھی پہونچتا رہے گا بلکہ علماء نے یہ بھی تصریح کی ہے کہ اوقاف کی حفاظت میں نصوص شرعیہ کی حفاظت کی طرح سرگرم رہنا چاہیے"۔

مگر علماء اور ان کی تنظیم نے اوقاف کے سلسلہ میں کسی خاص سرگرمی کا اظہار نہیں کیا نتیجۃً اوقاف ایک ہی نسل کے بعد آنے والی نسل کی ذاتی جائداد بن کر رہ گئے اور متولیوں کی ایسی مملوکہ شئے جس میں کسی دوسرے کو مداخلت کا حق ہی باقی نہ رہا۔ غضب تو یہ ہے کہ ان اوقاف کے حساب کی جانچ بلکہ حساب فہمی کی راہیں بھی بقوۃ مسدود کر دی گئیں۔

حضرت شاہ صاحبؒ نے صحیح فرمایا کہ متولیوں کی تبدیلی، سال بسال انتخاب، حساب فہمی اور ان کی ذاتی جائداد بننے سے روکنا نیز اوقاف کا تحفظ، اس سارے مفسد کا واقعی علاج ہے۔ یہ بھی ارشاد ہوا کہ:

> "اوقاف مسلمین ایک مذہبی مسئلہ ہے چونکہ اس میں عبادت وصدقہ کی حیثیت ہے اس لیے یہ مذہبی حیثیت رکھتا ہے اور ضرورت ہے کہ اس کے انتظام میں مسلمان اور ان کے علماء کے سوا کوئی طاقت واصل نہ ہوتا کہ اسلام کے احکام کی مخالفت کا اندیشہ باقی نہ رہے"۔

خدا کا شکر ہے کہ ۱۹۴۷ء کے بعد جب ہندو پاکستان کے نام سے دو سلطنتیں وجود پذیر ہوگئیں اور جمعیۃ العلماء کو قدرے فرصت میسر آئی تو اس نے اپنی توجہات اس جانب بھی مبذول کیں۔ پروفیسر ہمایوں کبیر سابق وزیر ہندوستان، یونس سلیم صاحب اور دوسرے حکومتی ارکان نے بھرپور تعاون دیا اور بیشتر اوقاف خودغرض متولیوں کے قبضہ سے واگزار ہوگئے لیکن ابھی ضرورت ہے کہ اس سلسلہ میں مسلسل جدوجہد جاری رکھی جائے تاکہ کروڑوں روپے کی یہ آمدنی مسلمانوں

کی حقیقی ضرورتوں کے لیے صرف ہو۔ **وَالامرُ بِیداللہ**

خاتمۂ کلام پر صاحب خطبہ نے اس سب سے بڑی ضروری کی جانب امت کو متوجہ کیا جس مقصد کی دریافت میں اگر یہ امت اپنا تمام وقت اور اپنی تمام توانائیاں، اپنا علم اور اپنا فہم، اپنی تدبیر و تدبر، ریاستیں اور سلطنتیں، دولت اور امارت، عزت وعروج صرف کرنے کے بعد اس کو حاصل کرلے تو امت کی فلاح اور بقا کی ایسی راہ سامنے آئے جس کے لیے قرآن وحدیث، مذہب ودین اور محمد رسول اکرم ﷺ نے بے پناہ توجہ کی اور دلائی جس کے مسدود ہونے سے یہ امت تباہیوں کے گڑھے اور ہلاکتوں کے غار میں جاپڑی۔ یعنی مسلمانوں کا باہمی اتحاد، تعاون، اتفاق مرکزیت واجتماعیت اور دلی توافق جناب رسول اللہ ﷺ نے اس مقصد جلیل کو حاصل کرنے کے لئے بڑی سعی وکاوش فرمائی اور امت کو امت متحدہ بنانے کے لیے وقت کا سب سے برا یہ گر سمجھایا اور سکھایا مگر اسی موقف کو چھوڑنے پر امت کا شیرازہ جس طرح منتشر ہوا اور جو اس کے تلخ نتائج سامنے آئے اس کی داستاں بڑی دلدوز ہے۔ اس میں شک نہیں کہ امت کو درپیش اس مسئلہ کی اطلاع النبی الصادق نے چودہ سو سال پہلے سنادی تھی کہ یہ امت تہتر فرقوں میں تقسیم ہوکر رہے گی لیکن اس کے باوجود آپ نے اپنی مقدس حیات کے قیمتی لمحات اس اعلیٰ وارفع مقصد کو حاصل کرنے کے لیے صرف فرمائے۔ آخر روزمرہ کا مشاہدہ ہے کہ انسان بیمار ہوتا ہے حاذق اطباء و ڈاکٹر اس کی موت کی پیشین گوئی کرتے ہیں لیکن پھر بھی نہ مریض اور نہ اس کے اعزہ واقارب اسے مایوس العلاج سمجھتے بلکہ تمام ناکامیوں کے باوجود گئی ہوئی صحت کو حاصل کرنے کے لیے مسلسل تگ ودو جاری رہتی ہے معاشرہ کے کسی فرد پر مسلسل ناکامیوں کا بوجھ، ہمت شکن اور حوصلہ فرسا ہوتا ہے لیکن یاس انگیزیوں کے باوجود وہی فرد اپنی دوڑ دھوپ میں کمی نہیں آنے دیتا۔ پھر یہ بھی دیکھا کہ حرماں نصیبی کی گھٹا ٹوپ اندھیریوں کے پیچھے سے امید کا آفتاب اپنی شعاعیں زمین پر ڈالتا ہے پھر آخر کیا وجہ ہے کہ خاص امت میں پیدا شدہ داخلی انتشار کو ایک ایسا حادثہ سمجھ لیا گیا جس کے علاج اور تدارک کو سب سے بڑی مشکل سمجھا جارہا ہے حالانکہ اگر ایک جانب جناب رسول اکرم ﷺ نے امت کے انتشار وعدم مرکزیت کی پیشن گوئی فرمائی تھی تو دوسری جانب قرآن وحدیث کی نصوص اس مقصد کے حصول کی راہیں بھی ہموار بتائی ہیں اگر یہ مقصد دریافت کرنا اور اس کی بازیافت قطعاً ممکن نہ ہوتی تو حدیث وقرآن میں اس طرح کے اشارے خاکم

بدہن مہمل ہوں گے۔ اس طبیب کے متعلق آپ کیا فیصلہ کریں گے جو مریض کو بازیابی صحت سے مایوس کرنے کے باوجود پھر تدابیر حصول صحت میں بھی مصروف ہے یہی نہ کہ وہ ایک دیوانہ وجنون میں مبتلا طبیب ہے جسے دانش وبینش سے کوئی سروکار نہیں[1]۔ مقصد ان سطور کا اس سے زیادہ اور کچھ نہیں کہ اتحادِ امت میں پڑے ہوئے شگاف کو دور کرنے کے لیے امت کے ہر فرد کو بہترین کوششیں بہرحال کرتے رہنا چاہیے۔

حضرت شاہ صاحبؒ نے ان آیات قرآنی و احادیث رسول اکرم ﷺ کا حوالہ دیتے ہوئے ارشاد فرمایا:

> ان نصوص قرآنیہ و حدیثیہ سے صاف ثابت ہے کہ مسلمانوں کے درمیان اسلام اور ایمان کا ایسا مضبوط رشتہ قائم ہے جس نے تمام مختلف افراد واشخاص کو جسم واحد کے حکم میں کر دیا اور جس قدر یہ تعلق قوی اور مضبوط ہوتا جاتا ہے اسی قدر جسم واحد کے آثار اس پر متفرع ہوتے ہیں"۔

ذیلاً یہ بھی واضح کیا کہ اصل حاکم ایمان و اسلام کو ہونا چاہیے اور پھر اسلامی قومیت کے تمام اعضاء وارکان انہیں کے ماتحت کام کریں اس طرح امت کی شیرازہ بندی بلاشبہ قائم و باقی رہے گی اور اس اتحاد و اتفاق میں کوئی شگاف نہیں پڑ سکے گا جو اسلام مسلمانوں کے درمیان چاہتا ہے اس کے لیے ضرورت ہوگی کہ وہ تمام اخلاق فاضلہ اور اعمال صالحہ اختیار کیے جائیں جو مرکزیت کو وجود میں لانے اور باقی رکھنے کے ضامن ہیں۔ مطلوبہ مقصد کو حاصل کرنے کے بعد اور مقصد وہی جمعیت و اتحاد ہے تو پھر مسلمانوں موجودہ نکبت، ذلت، تب آہی و بربادی سے نکل کر اپنی قدیم رفعت و عروج ترقی و استحکام حاصل کر سکتے ہیں۔ صاحب خطبہ کی بھی بشارت ہے کہ:

> "اگر آج بھی مسلمان ان صفات ایمانیہ کے ساتھ متصف ہوں تو ان کو وہی عروج و ترقی، وہی رفعت و بلندی نصیب ہو جو قرون اولی میں حاصل تھی"۔

فیض روح القدس او باز مدد فرماید
دیگراں نیز کند آنچہ مسیحا می کرد

اختتام خطبہ پر مولانا مفتی کفایت اللہ صاحبؒ صدر جمعیۃ العلمائے ہند، مولانا احمد سعید

ناظم اعلیٰ جمعیۃ العلمائے ہند کی وقیع خدمات کا کھلے جذبات سے اعتراف کرتے ہوئے ''جمعیۃ'' کے وجود میں روح، بالیدگی اور استحکام کا ہر دو کو ذمہ دار قرار دیا ہے اس طرح یہ طول وطویل خطبہ جو اسی صفحات پر پھیلا ہوا ہے اور جس کے جا بجا اقتباسات خاکسار نے نظر قارئین کیے اس سے حضرت موصوف کے سیاسی خیالات وافکار اور اس راہ میں بصیرت اور وادیٔ سیاست کی پر پیچ راہوں پر ان کی واقفیت آشکارا ہے۔ یہ خطبہ جمعیۃ العلماء کے صدارتی خطبوں میں اس لحاظ سے بلاشبہ ممتاز و منفرد ہے کہ عام خطبات میں صرف وقتی مسائل کا ذکر و تذکار ہوتا ہے لیکن شاہ صاحب نے جمعیۃ العلماء کے اساسی مقاصد، ملی حقیقت مشکلات کا واقعاتی حل جس عالمانہ وفاضلانہ انداز میں تجویز کیا ہے اس سے دوسرے صدارتی خطبات خالی ہیں اور یہی وجہ ہے کہ اس خطبہ کے مضامین کو دلیل کے طور پر بلکہ ایک ماخذ علمی کے انداز میں استعمال کیا گیا اور انشاء اللہ کیا جاتا رہے گا۔ حال ہی میں پاکستان کے مشہور مجلّہ ''الرشید'' نے جو اپنا تاریخی ومثالی دار العلوم دیوبند نمبر شائع کیا ہے اس میں مولانا مفتی محمود[1] سابق وزیر اعلیٰ صوبہ سرحد نے اس خطبہ کے متعلق تحریر فرمایا:

> ''حضرت علامہ انور شاہؒ آپ نے پشاور جمعیۃ العلماء ہند کی عظیم الشان خطبہ میں جو خطبۂ صدارت دیا ہے اور جس میں حضرت شیخ الہند کے مقاصد کی وضاحت اور ترک موالات پر دلائل و براہین کے انبار لگائے ہیں وہ حضرت شاہ صاحب کا مخصوص حصہ ہے''۔

مفتی صاحب ہی نے یہ بھی اطلاع دی ہے کہ حضرت شاہ صاحب ہی کے دلائل کے نتیجہ میں جمعیۃ العلماء نے پشاور میں ''سائمن کمیشن'' کے بائیکاٹ کا متفقہ فیصلہ کیا تھا۔ بہر حال اگرچہ شاہ صاحب نے سیاسیات میں کوئی نمایاں حصہ نہیں لیا لیکن اس کے باوجود وہ نظریاتی طور پر جمعیۃ العلماء ہند سے وابستہ اور اپنے استاذ الامام شیخ الہند کی تحریک استخلاص وطن کے باضابطہ رکن تھے۔ اس حقیقت سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ بعض رجال کار کے نمایاں کارنامے منظر عام پر نہیں آئے لیکن کسی بھی گوشہ میں ان لوگوں کی بصیرت، دوررسی اور مال کار پر گہری نظر انہیں عام لوگوں سے ممتاز کرتی ہے ۱۸۵۷ء کے فرنگی استبداد کے استحکام کے بعد ۱۹۴۷ء میں اسی بدیشی اقتدار کو اکھاڑ پھینکا گیا اور انگریز اپنی طاقت کا پشتارہ اٹھا کر ہمیشہ ہمیشہ کے لیے ہندوستان سے رخصت ہوا۔ جس حکومت کے حدودِ اقتدار اس قدر وسیع تھے کہ بقول عام افراد اس کی جہانبانی میں آفتاب

نہیں ڈوبتا تھا'' اور جس کی تدبیر و تدبر، فکر و حزم، مال اندیشی اور عاقبت بینی کی خصوصی صلاحیتیں دنیا میں موجود تمام اقوام میں فائق ہیں۔ وہ ہندوستان سے اپنے اقتدار کے طویل و عریض سلسلہ کو سمیٹنے کے لیے کیوں مجبور ہوا۔ کیا تحریک آزادی کے تابڑ تور حملوں نے اسے اس کے لیے مجبور کر دیا آنجہانی گاندھی جی کے اہنسائی فلسفہ نے اس کو پابر زنجیر بنا ڈالا یا پھر سردار پٹیل کی خاص کوششوں کے نتیجہ میں ''بحریہ'' میں بغاوت کے آثار بلکہ باغیانہ تحریک کے پھیلنے و بڑھنے کے خطرہ نے انگریز کو ہندوستان چھوڑنے کی راہ سجھائی یا پھر ۱۹۳۹ء سے شروع ہونے والی خوفناک جنگ عظیم نے برطانیہ کے اقتصادی و معاشی ڈھانچے کو اس طرح تباہ کیا کہ وہ اپنی گرفت ہندوستان پر کچھ اور عرصہ کے لیے باقی نہیں رکھ سکتا تھا ہمارے اس دور کے اصحاب فکر و ارباب نظر فرنگی اقتدار کے اسباب و زوال پر جب کچھ لکھتے ہیں تو ان کی خیال آفرینیاں مذکور وجوہ سے آگے نہیں جاتیں۔ یہ خاکسار اس سے انکار نہیں کرتا کہ عروج کے بعد زوال کا جو واقعہ پیش آیا ہو سکتا ہے کہ اس کے اسباب وہی ہوں جنہیں آپ کے سامنے ذکر کیا ہے لیکن آپ ایک گوشہ نشین عالم کی اس حقیقت پسندی کا بھی مطالعہ کیجیے جس کی بناء پر انہوں نے ٹھیک اس وقت فرنگی زوال کی پیش گوئی کی تھی جب اس طرف اہل بصیرت متوجہ بھی نہیں تھے اور اپنی اس پیش گوئی کے لیے ایک ایسا استدلال تلاش کیا جس کے واقعاتی ہونے میں ذرا بھی شبہ نہیں۔ شاہ صاحب درس اور عام مجالس میں عموماً فرماتے:

> ''ہمیں یقین ہو گیا ہے کہ انگریز ہندوستان سے نکل جائے گا کیونکہ اس نے قدرتی اشیاء پر بھی ٹیکس عائد کر دیا ہے۔ ہوا پر ٹیکس، فضا پر ٹیکس، نمک پر ٹیکس غرضیکہ جن چیزوں کو قدرت نے آزاد کیا تھا ان پر پابندی قدرت کا کھلا مقابلہ ہے اور قدرت سے مقابلہ کرنے والی طاقتیں بہت زیادہ عرصہ تک باقی نہیں رہتیں''۔

یہ استدلال بہت سوں کو چونکا دینے والا ہوگا لیکن جو ربوبیت اعلیٰ کے مظاہر ان کے لگے بندھے انتظام اور ایک خاص در و بست پر نظر رکھتے ہیں وہ اس کو تسلیم بھی کریں گے اور اس کی ندرت کو سراہیں گے بھی۔ بہر حال اس سے تو انکار نہیں کہ حضرت ممدوح کی شخصیت کا اصل کمال علم و فن کی جلوہ گری و جلوہ نمائی ہے تاہم سیاسی نشیب و فراز میں ایک گہری بصیرت اور حقیقت شناسی کے جوہر سے آپ پوری طرح متصف تھے۔

●●

# سیاسی وملی افکار

مولانا فاروق اعظم عاجزؔ قاسمی، جامعہ ملیہ اسلامیہ نئی دہلی

آٹھ دہائی پہلے ۱۹۲۷ء میں حضرت علامہ انور شاہ کشمیریؒ کے پیش کیے اس خطبے کا اس وقت جائزہ لیا جا رہا ہے جو صرف خطبہ ہی نہیں؛ بلکہ ایک علمی، ادبی اور تاریخی دستاویز ہے۔ جمعیۃ علمائے ہند کے آٹھویں اجلاس عام [پشاور] میں حضرت کشمیریؒ نے اس صدارتی خطبہ کو پیش کیا تھا۔ اصلاً تو اس خطبے کو علامہ نے بزبان فارسی قلم بند کیا تھا؛ لیکن اسے اردو کا خوب صورت لباس مفتی کفایت اللہؒ نے عطا کیا اور ترجمہ ہی نہیں؛ بلکہ ترجمانی کا بھی حق ادا کیا، جو بعد میں مولانا انظر شاہ کشمیری مرحوم کے وقیع مقدمہ کے ساتھ ''خطبۂ صدارت'' کے نام سے کتابی شکل میں شائع ہوا، اس خطبہ کو اشرف المخلوقات کا تفوق، انسانوں میں مومن کا امتیاز، مومن وغیر مومن کے باہمی ربط وتعلق کے حدود وقیود، سیکولرزم کا صحیح مفہوم، اس وقت کے ہندوستانی اسلامی معاشرہ میں پھیلی ہوئی خرافات اوران کے انسداد کی تدابیر اور انگریزوں کی خطرناک چالبازیوں پر مختصر مگر انتہائی جامع، مکمل اور مدلل انسائیکلوپیڈیا کہنا چاہیے۔

قرآن وحدیث اور دیگر علوم وفنون میں خدا نے علامہ مرحوم کو جو حذاقت ومہارت عطا کی تھی وہ تو مسلم ہے ہی؛ لیکن لوگ انھیں اس زاویے سے کم جانتے ہیں کہ وہ علامۃ الدھر ہونے کے ساتھ عالمی حالات سے بھی گہری واقفیت اور سیاست پر مبصرانہ نظر رکھتے تھے۔ علامہؒ کی اسی عبقریت کا اعتراف کرتے ہوئے ڈاکٹر اقبالؒ نے کہا تھا کہ ''گذشتہ پانچ صدیوں میں اتنا بڑا عالم دنیا میں پیدا نہیں ہوا'' اور شاعر مشرق ہی نے آپ کی وفات کے موقع پر وہ معروف شعر بھی کہا تھا جسے آج ہم ع

بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا — والے مصرعے سے جانتے اور گنگناتے ہیں۔

علم میں حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسن دیو بندیؒ [بانی جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی] کے تلمیذ رشید اور خوشہ چیں تو تھے ہی؛ لیکن ان کی سیاسی تحریک ''ریشمی رومال'' کے مضبوط سیاسی عنصر بھی تھے۔ ایک حقیقی شاگرد کے دل میں اگر استاذ کی عظمت ووقعت ہوتی ہے تو استاذ کو بھی اپنے اس شاگرد پر فخر اور مکمل اعتماد ہوتا ہے اور استاذ کے پاس جو بھی سرمایہ ہوتا ہے وہ اپنے چہیتے شاگرد کو وراثت میں دینے کے لیے کوشاں رہتا ہے اور ہونہار شاگرد بھی اس وراثت کی حفاظت اور اس کی روایت کی برقرار رکھنے اور آگے بڑھانے میں سردھڑ کی بازی لگادیتا ہے۔

ایسا ہی کچھ تعلق حضرت شیخ الہندؒ اور محدث عصر علامہ کشمیریؒ کے مابین تھا۔ علامہ موصوف جہاں علوم ومعارف میں اپنے استاذ کے حقیقی جانشین تھے وہیں وراثت میں سیاسی بصیرت بھی ان کے حصہ میں آئی تھی جس کا اندازہ مذکور خطبے سے بخوبی کیا جاسکتا ہے۔

حیرت کی بات ہے کہ ایک شخص خالص علمی ہے، دن رات اسلامی علوم کی چھان بین اور تفحص وجستجو میں گزر رہے ہیں، چال ڈھال، رفتار وگفتار اور نشست وبرخاست سے بظاہر کچھ سمجھ میں نہیں آتا، ان کے اسفار بھی محدود، میلے ٹھیلے سے گریز اور جلسہ جلوس سے بھی بے نیازی؛ یہاں تک کہ چالیس پینتالیس سال تک شادی بیاہ کی الجھنوں سے بچتے رہے، مشغلہ صرف اور صرف علم، بطور خاص اسلامی علوم۔

علامہ مرحوم کے علمی انہماک کے لیے ''اوڑھنا بچھونا'' والا محاورہ بھی اوچھا سا محسوس ہوتا ہے۔ علامہ کا علمی مشغلہ ہمہ وقت ان کا مصاحب رہتا تھا، دیکھنے والے نقل کرتے ہیں بارہا علامہ موصوف کو دیکھا جاتا کہ لوٹا لے کر بیت الخلاء جاتے اور واپس ہوجاتے۔ تحقیق کے بعد معلوم ہوتا کہ راہ چلتے بھی علمی جستجو جاری ہے، راہ چلتے ہوئے کوئی علمی نکتہ سمجھ میں آجاتا تو تمام ضروریات کو ترک کر کے اسی میں مشغول ہوجاتے۔

آج کے پرآشوب حالات کے پیش نظر مذکورہ خطبہ کی عصری معنویت اور اہمیت مزید بڑھ جاتی ہے۔ علامہ کی اس شاہکار تحریر کا اگر کوئی گہرائی سے مطالعہ کر کے اس کا تجزیہ کرے تو بجا طور پر اسے یہ کہنا پڑے گا کہ شریعت محمدی اور اسلامی علوم میں جو وسعت وکشادگی ہے اس سے دیگر تمام مذاہب وعلوم خالی ہیں۔

اس دستاویز سے اس بات کا اندازہ لگانا بھی زیادہ مشکل نہیں ہے کہ دنیا والے اپنی تنگ نگاہ میں بظاہر بوریوں پر بیٹھنے والے ان خرقہ پوشوں پر کتنی ہی تنگ نظری کا حکم لگائیں؛ لیکن حقیقی

معنوں میں دنیا کے انتظام وانصرام کی باگ ڈور سبھال کر ترقیوں کے عروج پر اسے پہنچانے کی جو بے پناہ صلاحیت واستعداد ایک اسلامی علوم کے حامل مستخص کے اندر موجود ہے اس سے دوسرے لوگ محروم ہیں۔اس کی شاندار تصویر خلافتِ راشدہ اور خلافتِ راشدہ کے ڈگر پر چلنے والی بعد کی اسلامی حکومت کے آئینہ میں دیکھی جاسکتی ہے۔ اب اجمالاً خطبہ مذکور کا جائزہ سپرد قرطاس کیا جارہا ہے۔

## ملی نظام:

بغیر نظم وانتظام کے کوئی ملک اور شہر تو دور ایک گھر بھی نہیں چل سکتا ہے۔ عالم کی بزنگیوں اور لوقلمونیوں کے باوجود اس میں نظام ترتیب کا ہونا ضروری ہے؛ ورنہ باہمی ٹکراؤ سے نظام درہم برہم ہو جاتا ہے۔اس خیال کے اظہار کے بعد علامہ موصوف نے مجموعہ عالم کو عالم اکبر ''سے تعبیر کرتے ہوئے اس کو عالم اصغر''یعنی انسان پر منطبق کر کے بتایا کہ جس طرح وجود انسانی کا نظم قلب ودماغ اور جوارح کے بغیر قائم نہیں رہ سکتا ہے؛ کیونکہ تمام ملکات واخلاق کا حامل ومنبع ''قلب'' ہے اور معارف وعلوم کا حامل دماغ اور تمام اعمال وافعال کے مظاہر جوارح ہیں۔ٹھیک اسی طرح عالم اکبر کے لیے بھی قلب ودماغ اور اعضاء وجوارح ہیں۔اس کا''قلب''اولی الامر یا اصحابِ حل وعقد ہیں،''دماغ''حکما وعلماء اور اس کے اعضاء وجوارح عامہ افراد خلق۔

پھر ان فی الجسد مضغۃ الخ.....والی حدیث ذکر کر کے خلاصہ کے طور پر تحریر فرماتے ہیں:''عالم کی نیرنگیوں اور اس کے نظام کے بارے میں اس مختصر گزارش سے واجب الوجود کی ہستی اور توحید اور خالقیت اور الوہیت کی قوی دلیل سمجھی جاتی ہے نیز اس مسئلے پر بھی کافی روشنی پڑتی ہے کہ جب مجموعۂ عالم محتاج نظام ہے تو ہماری حیات ملی اور اس کی بقا بھی بغیر کسی نظام کے باقی نہیں رہ سکتی،حقیقت امر یہی ہے کہ منتشر افراد اور پراگندہ اشیاء میں کبھی حسن نہیں ہوتا،حسن ہمیشہ صحیح ہیئت ترکیبی ہی پر موقوف ہے اور نظام کی روح یہ ہے کہ اجزاءِ عمل کو صحیح طور پر تقسیم کیا جائے جو شخص جس جزء کا اہل ہو وہی اس کے سپرد کیا جائے اور وہ اپنی مفوضہ خدمت کو پیش نظر رکھ کر نتیجۂ واحدہ اور مقصد توحید کی طرف گامزن ہو اور ہمیشہ ید اللہ علی الجماعۃ [ترمذی] یعنی خدا کی نصرت جماعت کے ساتھ ہی ہوتی ہے''ہمیشہ اس پر نظر رکھتے''۔[ص ۱۸]

قوم وملت کی درست رہنمائی اور بقاء کے لیے تنظیم کی ضرورت کو سمجھانے کے بعد''جمعیۃ

علماء ہند" کے قیام کا مقصد خود بخود سمجھ میں آجاتا ہے۔اس کے بعد علامہ نے جمیۃ کی قومی وملی خدمات کا ایک اجمالی خاکہ پیش کیا اور مسلمانوں کے مختلف گروہوں میں باہمی مصلحت ورواداری کی راہ ہموار کرنے کے سلسلے میں جمیۃ نے جو اہم اقدامات کیے ان کو روشن ونمایاں کارنامہ قرار دیا۔

چوں کہ یہ وہ زمانہ ہے جب ہندو مسلم دونوں مل کر انگریزوں کے خلاف محاذ آرائی کی کوشش میں لگے ہوئے تھے اس کے باوجود غداروں کی ایک ٹولی ہندو مسلم کے درمیان نفرت کے بیج بونے کا کام کر رہی تھی اور پوری سرگرمیوں کے ساتھ مسلمانوں کے خلاف نئے نئے مسائل کھڑے کر رہی تھی؛ اس صورت حال کو دیکھتے ہوئے علامہ مرحوم "متحدہ قومیت" پر زور ڈالتے ہوئے دونوں قوموں کے زعما کو مشورہ دیتے ہیں:

"اگر دونوں قوموں کے زعما مل کر کوئی ایسا منصفانہ معاہدہ مرتب کر لیں جو دونوں کے لیے موجب اطمینان ہو اور دونوں قومیں اپنی اپنی جگہ عزت اور آزادی کے ساتھ اپنے اپنے مذہبی فرائض پورے کر سکیں تو اس سے زیادہ ہندوستان کے لیے خوش نصیبی کا اور کیا ذریعہ ہو سکتا ہے"۔[ص۳۱]

مزید فرماتے ہیں....

"میں پورے وثوق کے کہہ سکتا ہوں کہ اگر برادران وطن آج بھی رواداری اور اتفاق کی جانب مائل ہوں تو مسلمانوں سے زیادہ کوئی قوم صلح جو اور وفادار اور حسن اخلاق کا معاملہ کرنے والی نہ ہوگی"۔[ص۳۱]

مسلمانوں نے ماضی میں ہندوستان کو کس مقام پر پہنچایا اور آج بھی مسلمانوں کو اپنے وطن "ہندوستان" سے کتنی محبت ہے اور اس محبت کے پیچھے کون سا جذبہ کارفرما ہے اس پر روشنی ڈالتے ہوئے غیر مسلم کے ساتھ معاہدہ کی کیا صورت ونوعیت اور شرائط وقیود ہونی چاہییں اس کی وضاحت کرتے ہیں:

"مجھے یہاں پر یہ بھی واضح کر دینا ضروری ہے کہ ہندوستان جس طرح ہندوؤں کا وطن ہے اسی طرح مسلمانوں کا بھی وطن ہے، ان کے بزرگوں کو ہندوستان آئے ہوئے اور رہتے ہوئے صدیاں گزر گئیں، انھوں نے اس ملک پر صدیوں حکومت کی، آج بھی ہندوستان کے چپہ چپہ پر مسلمانوں کی شوکت ورفعت کے آثار موجود ہیں جو بان حال سے ان کی علم ہنر پسندی، حب

وطن کی شہادت دیتے ہیں، موجودہ نسل کا خمیر ہندوستان کے آب و گل سے ہے، ہندوستان میں ان کی مذہبی اور تمدنی عظیم الشان یادگاریں ہیں، کروڑوں روپیہ کی جائدادیں ہیں، عالی شان تعمیروں اور وسیع قطعات زمین کے وہ مالک ہیں، ان کو ہندوستان سے ایسی ہی محبت ہے جیسی کہ ایک سچے محب وطن کو ہونی چاہیے اور کیوں نہ ہو جب کہ ان کے سامنے اپنے سید و مولیٰ، اپنے محبوب آقا علیہ السلام کا ''حب وطن'' میں ''اسوۂ حسنہ'' موجود ہے۔ [ترمذی] [ص ۳۳]

پھر ہندوستان کو دارالامن قرار دیتے ہوئے اس معاہدہ کی تفصیل بیان کی جو ہجرت کے ابتدائے زمانے میں مسلمانوں اور یہود مدینہ کے درمیان طے پایا تھا۔ اخیر میں خلاصہ کے طور پر فرماتے ہیں: ''ہندوستان میں ہی دونوں قوموں کو رہنا اور زندگی بسر کرنا ہے اور دونوں کا وطن یہی ہے؛ اس لیے ہر فرد ہندوستان کا یہ فرض ہے کہ وہ ایسی فضا پیدا کرنے کی کوشش کرے جس سے یہ روز کا جدال و قتال مندفع ہو اور ہر شخص امن و اطمئنان سے زندگی بسر کر سکے''۔ [ص ۴۲]

## تجاویز اتحاد کانفرنس کلکتہ:

چوں کہ ہندو مسلم کی حیثیت ہندوستان جیسے عظیم ملک کے دو چکے کی مانند ہے، کل بھی یہ بات تھی اور آج بھی ہے اور ہر زمانہ میں بدمعاشوں کے ساتھ ایک گروہ انصاف پسندوں اور امن پسندوں کا بھی رہا ہے۔ اسی کے پیش نظر اسی زمانہ میں دہلی اور کلکتہ میں ہندوستان کے سرکردہ حضرات کی قیادت میں ''اتحاد کانفرنس'' منعقد ہوئیں، اس سلسلے میں ''ڈاکر مونجے''، ''فالوی جی''، ''لالہ لاجپت'' رائے اور ''سوامی شردھانند'' وغیرہ ہندو زعماء پیش پیش تھے۔

ہندوؤں کو شکایت تھی کہ گائے ذبح کر کے ہماری دل آزاری کی جاتی ہے اور مسلمانوں کا شکوہ تھا کہ ہماری مساجد کی بے حرمتی اور نمازوں میں خلل ڈالا جاتا ہے۔ اس عنوان کے تحت اور بھی کئی شوشے اٹھائے جا رہے تھے اور بطور خاص مسلمانوں کو زیادہ حراساں اور مشتعل کرنے کی کوشش کی جاتی تھی۔

یہاں بھی مسلمانوں کا اقدامی کے بجائے دفاعی رویہ ہی سمجھ میں آتا ہے۔ جہاں تک گائے کی بات ہے وہ پہلے بھی ذبح کی جاتی تھی؛ لیکن مسجدوں کے سامنے اس قدر بدتمیزیاں پہلے نہیں تھیں، جو کی جانے لگی تھیں؛ اس لیے مسلمان زیادہ دل آزار تھے۔ چنانچہ علامہ فرماتے ہیں:

''جس طرح یہ صحیح ہے کہ مسجد کے سامنے باجا بجانے کا مسئلہ پرانے مابہ النزاع

مسائل میں نہیں تھا، ابھی کی پیداوار ہے اسی طرح یہ بھی صحیح ہے کہ اس کا امور نزاعیہ میں اضافہ مسلمانوں نے نہیں کیا؛ بلکہ اس مسئلے کی نزاعی حیثیت ہندو زعماء کی مساعی کی مرہون منت ہے"۔[ص۴۴]

اگر ایک مذہب پورے طور پر دوسرے مذہب سے میل کھا جائے تو اسے مذہب کے الگ الگ دو خانوں میں رکھنا ہی غلط ہے، پھر تو سارا جھگڑا ہی صاف ہے۔ اس لیے ایک چیز ایک مذہب کے نزدیک قابل اہمیت و عظمت ہو تو ضروری نہیں کہ دوسرے مذہب میں بھی اس کو وہی اہمیت و عظمت حاصل ہو۔ مثلاً "کعبہ" خانۂ خدا ہے اور مسلمانوں کے نزدیک انتہائی قابل عزت وحرت اور مقدس و متبرک ہے۔ یہی وجہ ہے کہ مسلمان نماز اسی رخ پڑھتے ہیں اور اس کی طرف پاؤں کرنا مسلمانوں کے نزدیک انتہائی گستاخی کی بات ہے۔ اسی طرح ایک بت پرست قوم کے نزدیک "مورت" غیر معمولی اہمیت کی حامل ہے؛ لیکن ہر دو کو یہ حق نہیں کہ اپنا سا احترام کرنے پر دوسرے کو مجبور کرے اور نہ کرنے کی صورت میں اسے گستاخ قرار دے اور نہ ہی کسی کو اشتعال انگیزی کی اجازت دی جا سکتی ہے۔ علامہ فرماتے ہیں: "اصل ہندو مذہب کی رو سے تو ہو یا نہ ہو مگر اس میں شبہ نہیں کہ موجودہ ہندو دنیا کے عمیق مذہبی جذبات، "گائے" کا جس قدر احترام اور عظمت کرتے ہیں، مسلمانوں اور عیسائیوں کا معاملہ گائے کے ساتھ بالکل اس کے برعکس واقع ہوا ہے"۔[ص۴۵]

اس لیے ایک کو دوسرے کے حق کی رعایت کرنے اور دل آزاری سے گریز کرنے کی ضرورت ہے۔ اس بیماری کا علاج علامہ یوں تجویز کرتے ہیں:

> "مختلف العقائد آبادی میں صلح اور پناہ کا ایک ہی راستہ ہے کہ ہر مذہب کے معتقد اپنے مذہبی عقائد و اعمال کی بجا آوری میں آزاد ہوں اور کوئی دوسرا فریق ان کی آزادی میں خلل انداز نہ ہو، ہاں یہ ضرور ہے کہ اپنے اعمال کو ایسی صورت سے ادا کریں کہ دوسروں کو تکلیف نہ پہنچے اور ان کے حقوق میں دست درازی نہ ہو"۔[ص۴۵]

"کلکتہ کانفرنس" نے کھلے دل سے مذہبی آزادی کا اعتراف کیا، اس کا لب لباب دونوں قوموں کے درمیان رواداری کی خوش گوار فضا قائم کرنا اور اس کے لیے عملی جدوجہد کرنا تھا۔ علامہ "متحدہ قومیت" اور ہندو مسلمان کے درمیان خوش گوار ماحول کے کس قدر خواہاں اور اس کے

لیے کوشاں تھے، اس تحریر سے اس کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے:

''اس میں شک نہیں کہ اعتراف حق کے بعد معاملہ باہمی رواداری کا آجاتا ہے اور پھر ہر قوم کی شرافت کے جذبات میں مسابقت کا ہیجان ہوتا ہے اور ہر قوم کے شریف النفس اپنے ہم سایوں کو اپنی شرافت سے مسحور کرنا چاہتے ہیں خدا کرے کہ ہندوستان میں یہ وقت جلد آجائے اور دونوں قومیں امن واطمینان سے زندگی بسر کرسکیں''۔[ص۴۷]

## آئینی کمیشن:

بڑی مضبوطی سے علامہ نے کہا:'' آزادی عطا نہیں کی جاتی ؛ بلکہ وہ طاقت اور ہمت سے حاصل کی جاتی ہے'' اور اس کے لیے مادی قوت ہی ضروری نہیں ؛ بلکہ روحانی اور فکری قوت بھی اس کے لیے کافی تھی۔[ص۴۸]

اس کمیشن کے تحت دراصل انگریزوں نے ہندوستانیوں کو آزادی کا ''سبز باغ'' دکھانے کی کوشش کی تھی۔ علامہ کا نظریہ تھا:

''انگلستان کی پارلیمنٹ سے یہ توقع کرنا کہ وہ ہندوستانیوں کو آزاد کردے گی ،فضول ہے اور اس کے لیے کوئی کمیشن ہندوستانیوں کی قسمت کا فیصلہ نہیں کرسکتا، فیصلہ وہی ہوگا جو ہندوستانی خود کریں گے''۔[ص۴۹] تجربات ومشاہدات نے بتادیا کہ اس کمیشن کی حیثیت تارِعنکبوت سے زیادہ کچھ نہیں تھا۔ مزید فرماتے ہیں:'' معاملہ روزروشن میں آگیا ہے، اب ہندوستانیوں کو اپنی قسمت پر رونے اور روکر بیٹھ جانے کا وقت نہیں ہے''۔[۵۰]

اخیر میں اپنے ہم وطنوں کو اس طرح جھنجھوڑتے ہیں:

''اگر ہندوستان اپنی زندگی اور موت کا فیصلہ دوسروں کے ہاتھ سے کرانا چاہتا ہے اور اجنبیوں کے اس نظریے کی تصدیق کرنے پر آمادہ ہے کہ ہندوستانیوں کی حیات وموت کی باگ ان کے ہاتھ میں ہے تو ابھی اس نے آزادی اور غلامی کے مفہوم ہی نہیں سمجھا ہے۔''[ص۵۰]

## آزادی سے پہلے صوبہ سرحد کا سیاسی منظر نامہ:

جمعیۃ کے اس آٹھویں اجلاس عام کا انعقاد پشاور [سرحد] میں اس لیے کیا گیا تھا کہ دیگر مسائل کے ساتھ ساتھ صوبہ سرحد کی اصلاحات اور خوش گواری کی راہ ہموار کرنے کے لیے تمام ہندی مسلمانوں کو بیدار کیا جائے۔ صرف سرحد ہی نصف کروڑ مسلم آبادی پر مشتمل تھا۔ بہت سی خوبیوں سے آراستہ تھا۔

علامہ مرحوم پوری طرح بغیر پرکھے کسی قائل نہ ہوتے تھے اور پوری تحقیق و تدقیق کے بعد ہی کسی پر اپنی جچی تلی رائے کا اظہار کرتے تھے۔ اس کے باوجود سرحدی مسلمانوں کی خوبیوں اور ان کے روشن کرداروں کے بے حد قائل اور ایک حد تک متاثر بھی تھے جس کی جھلک ان کی تحریر کے حرف حرف سے مترشح ہے۔ فرماتے ہیں:

> ''بلحاظ اپنی بہت سی اخلاقی و ایمانی خصوصیات کے دنیا کے بہترین مسلمانوں میں سے ہیں، ان کی شجاعت و بسالت، ان کی پابندیٔ عہد، ان کی غیرت وحمیت، ان کی بلند حوصلگی و فراخ دلی اور سب سے زیادہ ان کی وہ ایمانی قوت جو انھیں اسلام کی حرمت پر دنیا کی ہر چیز کو قربان کر دینے کے لیے ہر وقت مستعد رکھتی ہے..... ان اعلیٰ اوصاف کے علاوہ ذہنی و دماغی قابلیتوں کے لحاظ سے بھی وہ اپنے بقیہ اہل وطن سے کسی طرح کم نہیں ہیں، ان میں انضباط وانتظام کی طبعی صلاحیت موجود ہے، جمہوریت کا فطری نظام ان کے اندر غیر معلوم زمانے سے رائج ہے..... اگر بیرونی مداخلت ان کے سدِّ راہ نہ ہو تو یقیناً وہ زمانے کی عمرانی و سیاسی ترقی کا ساتھ دے سکتے ہیں''۔ [ص ۵۱]

افسوس! ان پر انگریزی حکومت مسلط ہوگئی اور ہر طرح سے انھیں بست کرنے کی کوشش کی گئی۔ انگریزی پالیسی کے بارے علامہ فرماتے ہیں:

> ''انگریزی حکومت کی یہ مستقل پالیسی ہے کہ وہ اپنی قدرتی حدود پر کبھی قانع نہیں رہتی اور ہمیشہ اپنے اندرونی امن وسکون کی حفاظت کے لیے دوسری ہمسایہ قوموں کے امن وسکون کو متزلزل رکھتی ہے۔'' [ص ۵۲]

اسی پالیسی کے تحت انگریزی مصر، سواحلِ عرب، خلیج فارس، عراق وموصل اورایران وکابل پراپنی سیاسی نگرانی قائم کرنے کی کوشش کرتے رہے۔ابھی سرحد پر عیار فرنگ کے تسلط کو ایک سال بھی نہ ہوا تھا کہ اس نے تحفظ مملکت کے لیے سرحدی قوم کو جنگ کی بھٹی میں جھونک دیا۔اس مقصد کے پیش نظر انگریزوں نے سرحدوں سے ۱۸۵۰ء سے ۱۸۶۰ء تک دس مرتبہ فوجی خدمات لیں۔اس کے بعد ۱۸۶۰ء سے ۱۹۱۰ء تک ۳۳ مرتبہ فوجی خدمات کے نام پر سرخدیوں شعلوں میں جھونک کر تہذیب وتمدن اور ہر طرح کی ترقی سے انھیں روکے رکھا گیا۔ظاہری بات ہے جب کوئی مداری کسی جانور کے ذریعہ بازی گری کرتا ہے تو اس کے کھانے پینے کا انتظام بھی وہی کرتا ہے ورنہ وہی جانور اس بازی گر کو کاٹ کھانے دوڑیں گے۔اسی طرح ایک قوم سے کام تو لیا جائے جانبازی کا اور زیست کے تمام دروازے اس پر بند کردیے جائیں تو اس کی طرف سے ردعمل کا اظہار ترین قیاس اور عین عقل کے مطابق ہے سرحدی مسلمانوں کی طرف سے ہو۔اسی ردعمل کا نام انگریزوں نے تشدد وبربریت رکھا تھا۔علامہ اس سخت نکتہ چینی کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

''مگر میں کہتا ہوں کہ ان کو وحشیانہ عادات اختیار کرنے پر انگریزی حکومت نے مجبور کیا''۔[ص۵۳] انگریزوں کی نگاہ میں یہ قوم غیر مہذب بن گئی۔کیسے؟ طنزیہ لہجے میں علامہ موصوف فرماتے ہیں:''جو قوم پوری تین ربع صدی سے مسلسل حالت جنگ میں زندگی بسر کررہی ہو.....جس کو متواتر جنگ وپیکار سے اتنی فرصت ہی نہ ملے کہ کسب معاش کے پرامن طریقے اختیار کرسکے.....کہاوہ قوم تہذیب وتمدن میں کوئی ترقی کرسکتی ہے؟''[ص۵۳]

یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ ایک طبقہ کا ہر ہر فرد ظالم ہی ہو ضروری نہیں اسی طرح اس کے برعکس۔چنانچہ انگریزوں میں دانشوروں کا ایک ایسا طبقہ رہا ہے جو ظلم وناانصافی کے بغیر ملک کی ترقی کا خواہاں تھا؛لیکن بدقسمتی کہا جائے کہ غلبہ ہمیشہ دوسرے طبقہ کو ہی حاصل رہا۔

صوبہ سرحد ۱۹۰۱ء تک تو ایک آئینی حکومت کے تحت صوبہ پنجاب ہی سے ملحق رہا۔اس کے بعد''لارڈ کرزن'' کی غلط پالیسی کے تحت اس کو پنجاب سے الگ کردیا گیا۔فرماتے ہیں:

''اس [سرحد] ایک مستقل صوبہ قرار دے کر بقیہ ہندوستان سے علحدہ کرکے ایک غیر آئینی نظامِ حکومت کا ماتحت بنادیا''۔[ص۵۵]

”رسالوں تک ہندوستان کے دوسرے خطوں پر ترقیاتی اور اصلاحی کام ہوتے رہے لیکن صوبہ سرحد اس سے مستثنیٰ رہا اور اس کے سوتیلے پن کا اظہار ہو رہا۔ اور یہی نہیں؛ بلکہ ان کی زندگی کرون پر تنگ کر دیا گیا اور ان پر جابر صفت افسروں کو مسلط کر دیا جن کے منہ سے نکلا ہوا حرف غلط بھی صحیح ہی نہیں؛ بلکہ قانون کا درجہ رکھتا تھا۔

انسداد جرائم کے نام پر اس قوم پر کھلی دہشت گردی مچائی گئی اور سرحد کی تعزیری وتسخیری مہموں کے پیچھے کروڑوں روپے بہائے گئے؛ لیکن یہ بھی ایک حقیقت ہے جرائم کم ہونے کے بجائے بڑھتے ہی رہے اور دن بدن ان میں اضافہ ہی ہوتا رہا۔

غریب سرحدی اپنے طور پر مطالبات کر رہے جو صدا بصحرا ثابت ہو رہے۔ پھر ۱۹۱۰ء سے سرحدیوں میں انگریزوں کے خلاف تحریک شدت پکڑنے لگی اور ۱۹۱۸ء میں یہ تحریک انقلاب کی شکل اختیار کر گئی اور جگہ انگریزی حکومت کے خلاف شعلے بھڑکنے لگے؛ یہی وجہ ہے کہ ستمبر ۱۹۲۱ء میں ”لیجی لیٹیو اسمبلی“ میں اس سلسلے میں زبردست مباحثہ ہوا۔ نتیجتاً ۱۹۲۲ء میں سرڈینس برے [Sir Denis Bray] اور سرنورمن بولٹن [Sir Norman Boulton] کی سرکردگی میں ایک تحقیقاتی کمیٹی تشکیل دی گئی کہ صوبہ سرحد کو اس کی حیثیت سے اصطلاحات دنیا زیادہ مناسب ہوگا یا دوبارہ پنجاب سے ملحق کر دینا؟!۔ چنانچہ اس کمیٹی نے کسی تعصب کے بغیر مبنی برحقیقت رپورٹ پیش کر کے حکومت کے توہمات کے سارے تانے بانے کو ادھیڑ کر رکھ دیا اور سرحدیوں کے مطالبۂ اصلاح کو حق بجانب تسلیم کیا نیز پرزور انداز میں اس مطالبہ کو قبول کرنے کی سفارش بھی کی۔

اس کے باوجود کی سردمہری اپنی حالت پر رہی۔ انگریزوی حکومت سے جب کوئی جواب نہ بن پڑا تو چند متعصب اور چاپلوس قسم کے ہندو رہنماؤں کو ساتھ لے کر اس مطالبہ کو فرقہ وارانہ رنگ دے دیا اور سرے سے ردی کی ٹوکری میں اسے ڈال دیا۔

انگریزوں کا الزام تھا [۱] کہ سرحدی لوگ غدار ہیں کبھی بھی ملک کو نقصان پہنچا سکتے ہیں۔ [۲] وہ تہذیب وتمدن سے عاری اور انتظامی امور سے بے بہرہ ہیں۔ [۳] سرحد کو خود مختار صوبہ کی حیثیت نہیں دی جا سکتی اس لیے کہ اس صورت میں وہ اپنے مصارف کا متحمل نہیں ہو سکتا۔ [۴] اور صوبہ کی سرکشی کی بنا پر اصطلاحات اور سیات میں کسی قسم کی حصہ داری کی وہ مستحق نہیں ہیں۔

علامہ نے ان چاروں بیجا الزامات کا مسکت، مدلل اور انتہائی ٹھوس انداز میں جواب دیا اور فرمایا کہ "واقعہ یہ ہے کہ ان [الزامات] میں ہرگز اتنا وزن نہیں ہے کہ اصلاحات کے جائز مطالبہ کے سامنے ٹھہر سکیں۔" [ص ۶۲]

پھر اپنے اس موضوع کو سمیٹتے ہوئے فرماتے ہیں: "صوبہ سرحد میں اصلاحات کا نفاذ صرف اہل سرحد ہی کا مطالبہ نہیں ہے؛ بلکہ تمام ہندوستان کے مسلمان اور تمام منصف مزاج غیر مسلم بھی اس میں شریک ہیں"۔ [ص ۶۵]

## دہلی کی تجویز مفاہمت:

اس تجویز کو محاوراتی زبان میں "میٹھا میٹھا ہپ ہپ کڑوا کڑوا تھو تھو" سے تعبیر کیا جا سکتا ہے۔ اس تجویز کے بگل سے یہ اعلان کیا گیا کہ پورے ملک میں جداگانہ انتخاب ہوگا مسلم اکثریت علاقوں میں ان کے اعتبار سے اور ہندو اکثریت علاقوں ان کے لحاظ سے۔ جسے آل انڈیا کانگریس کمیٹی بمبئی نے منظوری بھی دے دی تھی؛ تاہم دونوں قوم اب بھی اصرار و انکار کے بھنور میں ہچکولے ہی کھا رہی تھی کہ بعض دردمند مسلم لیڈران نے دونوں موقف کے بیچ کی راہ نکال کر مندرجہ ذیل تجاویز پر آمادگی کا اظہار کیا۔

[۱] سندھ کو ایک جداگانہ صوبہ قرار دیا جائے۔ [۲۔۳] صوبہ سرحد، بلوچستان کو ہندوستان کے دوسرے صوبوں کی طرح اصلاحات دی جائیں۔ [۴] بنگال اور پنجاب میں نمائندگی کا تناسب آبادی کے تناسب کے مطابق ہو۔ [۵] مرکزی مجالس وضع قوانین میں مسلمانوں کی نیابت ایک تہائی سے کم نہ ہو۔ اس کے بعد ان پانچوں شعبوں کا منشاء ظاہر کرتے ہیں:

"ان پانچ ضمانتوں کا صاف منشا یہ ہے کہ ہندوؤں اور مسلمانوں کی قوت میں اس قسم کا توازن پیدا کر دیا جائے کہ مشترکہ انتخاب رائج ہونے کی صورت میں ایک جماعت کی اکثریت دوسری جماعت کی اقلیت کو نقصان پہنچانے کی جرأت نہ کر سکے"۔ [ص ۶۶]

بلاشبہ یہ ایسی راہ تھی کہ یکساں طور پر دونوں قوموں کے حق میں مناسب تھی لیکن چوں کہ مسلم اکثریت کا تعلق پانچ صوبوں سے تھا اور ہندو اکثریت ۹ صوبوں پر حاوی تھی اس طرح سے ایک حصے میں ساڑھے تیرہ کروڑ ہندو اور پونے دو کروڑ مسلم اور دوسرے حصے میں ساڑھے چار کروڑ مسلمان اور پونے تین کروڑ ہندو تھے۔

علامہ بڑے افسوس کے ساتھ فرماتے ہیں: ''اگر دہلی کی تجویز مفاہمت'' کے مطابق سندھ کی علحدگی، سرحد بلوچستان میں نفاذ اصلاح اور پنجاب و بنگال میں تناسب آبادی کے لحاظ سے تناسب نیابت قائم کرنے کو مشترکہ انتخاب کے لیے ایک لازمی شرط کے طور پر تسلیم کرلیا جائے اور جداگانہ انتخاب کی تنسیخ سے پہلے ان شرائط کے ایفا کا انتظام ہوجائے نیز ہندو مسلمانوں کے درمیان سیاسی وتمدنی اور مذہبی حقوق کے متعلق ایک اطمنان بخش میثاق مفاہمت مرتب ہوجائے تر ایسی صورت میں مشترکہ انتخاب کو تسلیم کرلینے میں مسلمان بھی تأمل نہ کریں گے۔'' [ص ۶۸۔۶۷] مزید فرماتے ہیں:

> ''جس طرح مسلمان لیڈر اپنے نقطۂ نظر سے ہٹ کر ایک درمیانی نقطہ پر ہندوؤں سے ملنا چاہتے ہیں اس طرح ہندو اپنے نقطہ سے ہٹ کر ان سے ملنے کے لیے تیار نہیں''۔

اب تک تو ملی اور مشترکہ وطنی مسائل کا تذکرہ تھا۔ اب علامہ اسلامی معاشرہ میں پھیلی بدعات وخرافات اور غلط رسوم ورواج کو بیان کرکے ان کی برائیوں اور خطرناکیوں کا جائزہ لے کر اس سے بچنے کی تدابیر بتاتے ہیں اور ایک مسلم قوم کی ترقی وبقا کے لیے یہ چیزیں انتہائی ناگریز ہیں۔

## دارالقضاء شرعی (ضرورت واہمیت):

- ''شرعی دارالقضاء'' کے فقدان کو علامہ نے مسلمانوں پر ٹوٹے مصیبتوں کی جڑ قرار دیا ہے اور فرمایا: ہے'' علماء ومفتیان دین کا کام صرف حکم شرعی ظاہر کردینا ہے۔'' لہذا! مسلمانوں کے داخلی مسائل کو حل کرنے کے لیے شرعی قاضی کا ہونا نہایت ضروری ہے؛ ورنہ تو آئے دن مسائل سلجھنے کے بجائے الجھتے ہی رہیں گے جس کا تجربہ غیر مسلم ججوں کے لیے ناقابل عمل فیصلوں سے ہوتا رہتا ہے؛ بلکہ بعض مرتبہ ایسا ہوتا ہے کہ'' حکومت کی عدالتوں سے ایسے فیصلے ہوجاتے ہیں جو مصالح اسلامیہ کے بالکل خلاف اور احکام مذہبیہ سے متضاد واقع ہوئے ہیں۔'' اس کے بعد مشورہ دیتے ہی: ''اگر مسلمانوں نے متفقہ مطالبہ کیا تو کوئی وجہ نہیں کہ گورنمنٹ اس مطالبہ کو مسترد کردے، دوسرے یورپین وامریکن سلطنتوں میں بھی اس کی نظیر موجود اور رائج ہے، جزائر فلپائن میں حکومت امریکہ کی جانب سے مسلمانوں کے لیے'' شیخ الاسلام'' کا عہد مقرر اور ایک مسلمان عالم اس پر متعین ہوتا ہے''۔ [ص ۷۳] فرماتے ہیں! اس محکمۂ قضاء کے نہ ہونے کی وجہ سے اس

کی بڑا نقصان ہمارے سامنے ان مطلقہ ومظلوم عورتوں کی شکل میں ہے جو صحیح اسلامی رہنمائی نہ ہونے کی وجہ سے ارتداد کے گہرے غار میں جارہی ہیں۔[معاذ اللہ]۔اور مشورۃ کہا کہ اس سلسلے میں صوبہ وار قاضی ہوں اور سب کا متفقہ طور پر اپنا ایک امیر منتخب کرے، جمعیۃ علمائے ہند نے اپنے گذشتہ اجلاسوں میں بار بار اس کی طرف توجہ دلائی ہے اور دار الامارۃ والقضاء کے اصول وقواعد بنانے کے لیے ایک خاص کمیٹی مقرر کر کے مسودے بھی تیار کرا لیے ہیں؛ لیکن چوں کہ امیر کا انتخاب جمہور مسلمین کے اتفاق سے ہی ہوسکتا ہے؛ اس لیے آج تک بوجہ خوف افتراق اس کے عمل پر اقدام نہیں کیا گیا، ہندوستانی صدیوں میں سے صوبہ ''بہار'' قابل مبارک باد ہے کہ اس نے امارت شرعیہ کا ایک نظام قائم کر رکھا ہے اور اس کے ماتحت بہت سے مفید قومی اور مذہبی امور انجام پاتے ہیں''۔[ص ۷۷] اگر ہندوستان کے دوسرے صوبوں میں بھی نہ نظام قائم ہو جائے تو تمام ہندوستان میں ایک منظم محکمۂ شرعیہ قائم ہو جائے گا۔

## فریضۂ تبلیغ:

حضرت علامہ نے فریضۂ تبلیغ کی طرف بھی مسلمانوں کو متوجہ کیا بطور خاص اہل علم اس کی ذمہ داری سمجھائی اور اس عظیم فریضہ کو دین متین کی بقاء کا مدار قرار دیتے ہوئے فرمایا: ''مسائل ضروریہ میں سے ایک اہم مسئلہ فریضہ تبلیغ اسلام اور پیغام توحید ورسالت کا ہے جس کے بغیر بقائے دین متین کسی طرح متصور نہیں''۔[ص ۷۸]

آگے یہ بھی فرمایا کہ آج دنیا میں مذہب کے جھوڑے دعویدار یا باطل مذہب کے ماننے والے اپنے مذہب کی نشر وتبلیغ میں سرگرداں ہیں؛ حالاں کہ اسلام کے علاوہ کسی مذہب میں صداقت وسچائی نہیں ہے؛ اس لیے تبلیغ اور پیغام رسائی حق کا یہ اہم فرض صرف اسلام ہی کا حصہ ہونا چاہیے؛ کیوں کہ حیات انسانی کا جامع دستور اور اس کی رہنمائی اسلام کے علاوہ کسی مذہب میں نہیں ہے۔ پھر عیسائی عقائد اور اس کے بطلان کو عقلی اور نقلی دو حوالوں سے ثابت کیا، نیز دین حق کے ایک مبلغ اور داعی کے اندر کن کن خوبیوں کا ہونا ضروری ہے اور کن کن چیزوں سے بچنے کی ضرورت ہے، اس کو بھی اچھوتے انداز میں بیان کیا۔ اخیر میں علمائے کرام کو اس عظیم بیڑے کو اٹھانے اور عوام کو ان کا تعاون اور ان کی رہنمائی میں کام کرنے کی اپیل کی ہے۔

## تربیت نومسلم:

علامہ نے اپنے دیگر آراء کے ساتھ ایک عمدہ تجویز یہ بھی رکھی جو قابل عمل بھی ہے اور آسان بھی کہ ''جس طرح یتیم بچوں کے لیے ''یتیم خانے'' قائم کرتے ہیں اسی طرح نومسلموں کے لیے بھی کسی جائے قیام کا انتظام کردیں اور ''نومسلم خانے'' بنادیں تو اس وقت یہ بات روشن ہوجائے گی کہ دین متین اور ملت حقہ کی قوت کیا ہے؟ علامہ نے فرمایا مسلمان اپنے روپے پیسے بغرض حفاظت بنکوں میں رکھتے ہیں اور دین داری کے سبب اس کی سودی رقم لینے کی بجائے بنک ہی میں چھوڑ دیتے ہیں اور یہ ساری رقم نعرانی تبلیغ میں صرف ہوتی ہے؛ اس لیے ان رقومات کو نو مسلموں کی تربیت اور ان کی جملہ ضروریات میں صرف کیا جائے تو زیادہ بہتر ہے؛ کیوں کہ اصول فقہ میں ہے: من ابتلی ببلیتین یختار اھونہا۔ استدلال کے طور پر فرمایا کہ حضرت ابوبکر صدیق ؓ نے فارس پر ادم کے غالب آنے کے متعلق جو شرط کفارے باندھی تھی جب وہ شرط پوری ہوگئی اور یوم بدر میں رومی فارس پر غالب آگئے تو ابی بن خلف سے حضرت صدیق اکبر نے شرط میں ٹھہراتے ہوئے اونٹ کے لیے کہا۔ لیکن چوں کہ یہ مال طیبب نہ تھا؛ اس لیے انحضرت ﷺ نے اس کو صدقہ کا کرنے کا حکم فرمادیا۔ کاش: مسلمان اس کو اپنا فریضہ سمجھ کر نومسلموں کی شربت کے لیے بھی فکر مند ہوئے۔

## اصلاح رسوم:

اس عنوان کے تحت علامہ نے ہندوستانی مسلم معاشرہ میں پھیلی رسوم قبیحہ کی طرف مسلمانوں کی توجہ مرکوز کرانی چاہی ہے اور ان خرافات سے نمٹنے کے لیے مسلمانوں سے ہر طرح مستعد رہنے کی اپیل کی ہے۔ اس مسئلے میں حضرت نے سب سے پہلے عورتوں کو میراث سے محروم کرنے کے مسئلہ کو چھیڑا ہے اور بڑی دردمندی کے ساتھ اس پر بحث کی ہے اور اس ناپسندیدہ رواج کو ایمان واعمال کے لیے انتہائی خطرناک قرار دیا اسی کے ساتھ ساتھ پرزور انداز میں مسلمانوں سے اس خلاف سنت عمل سے بچنے کی اپیل کی ہے۔

موجودہ دور میں بھی علامہ کا یہ پیغام اپنے اندر بے پناہ معنویت رکھتا ہے؛ اس لیے کہ واضح انداز میں قرآن وحدیث میں لڑکیوں کو میراث میں حصہ دینے کا حکم ہے۔ پھر بھی ہماری

آنکھوں اور عقلوں پر کیوں پردہ پڑا ہوا ہے؟!۔

ایک دوسری رسم کا تذکرہ کرتے ہوئے فرمایا کہ یہ بات شرافت وانسانیت کے خلاف ہے اور اسلام میں بھی اس کی کوئی گنجائش نہیں کہ کوئی لڑکی والا لڑکے والوں سے لڑکی کے عوض موٹی رقم وصول کرے اور اس کے لیے بسا اوقات ظالم باپ نے اپنی پھول جیسی بیٹی کی جوانی کو داؤ پر لگا دیا اور برائیوں کی راہ ہموار کی۔[الامان والحفیظ]

یہ لکھتے ہوئے بڑا عجیب سا محسوس ہوتا ہے کہ آج سے بیاسی سال پہلے لڑکی والوں کی حکومت تھی اور اب لڑکے والوں کا اقتدار ہے؛ لیکن نوعیت کے ہلکے سے فرق کے ساتھ معاملہ کل بھی وہی تھا اور آج بھی وہی ہے۔ دونوں صورتوں میں بے چاری بنت حوا ہی ظلم کی چکی کے پاٹوں میں پستی رہی ہے۔ خدا اس قبیح رسم سے مسلم معاشرہ کی حفاظت فرما؛[آمین]

اسی ضمن میں شادی کے موقع پر اسراف اور موت کے وقت بھاری رقم لگا کر لوگوں کی دعوت وغیرہ کو خلاف شرع فرما کر اس سے سختی کے ساتھ بچنے کی تلقین فرمائی۔ اور چوں کہ ایسی دعوت کے مواقع پر مسلمان سودی قرض بھی لیتے تھے؛ اس لیے حضرت علامہ نے اسے بھی انتہائی مہلک قرار دیا۔ فرمایا: ''مسلمانوں کی ہلاکت اور ان کی تباہی کے اسباب میں سے ایک ہولناک سبب جس نے کہ عالم اسلام کو زیروزبر کر دیا، مسلم قومیت کی جڑوں کو کھوکھلا بنا دیا اور ان کی کمر ہمت کو توڑ دیا اور آخر کام نرم بستر سے اتار کر گرم خاکستر پر بٹھا دیا اور گھروں کو؛ بلکہ ملکوں کو ویران کر ڈالا اور جس نے مسلمانوں کے گھر بار، مال واسباب اور جائدادیں ہنود کے قبضے دیدیں اور ان کو قعر مذلت ورسوائی میں گرادیا اور ہنود کو اوج ثریا ورفعت پر پہنچادیا۔ غرضیکہ دنیا کی تمام مصیبتیں اور آفتیں جس کی بدولت آئیں وہ ''قرض'' ہے جو ہندؤں سے سود دے کرلیا جاتا ہے۔''[۹۵]

پھر ایک مثال دی کہ اس کی مثال تو جذام کی طرح ہے کہ وہ بڑھتا ہی رہتا ہے۔

## تحفظ اوقاف مسلمین:

ایک اہم مسئلہ اسلامی اوقاف کی تنظیم کا تھا اور ہے، اس لیے کہ اوقاف کی کروڑوں کی سالانہ آمدنی کا بے جا استعمال ہو رہا ہے اور متولیوں کی بے اعتدالیوں کی نذر ہو رہی ہے۔ چوں کہ یہ ایک مذہبی معاملہ ہے اور اس کا تعلق صدقات وعبادات سے ہے؛ اس لیے اس کی حفاظت کے

لیے علماء کو آگے آنے کی ضرورت ہے اور اس سلسلے میں علامہؒ نے چند وقیع اصول ذکر فرما کر اپنی بات ختم کی ہے۔

## اسلامی اخوت:

قرآن کا ارشاد ہے کہ تمام مومن آپس میں بھائی بھائی اسی طرح حدیث شریف میں تمام افراد مسلم کو یک جان قرار دیا گیا۔ لہذا: اسلام کی ترقی کا راز مسلمانوں کی اخوت و بھائی چارگی اور باہمی تعاون میں مضمر ہے۔ ایک مسلمان پر دوسرے مسلمان کا کیا حق ہے اس پر بھی تفصیلی روشنی ڈالی گئی ہے۔ چنانچہ حضرت فرماتے ہیں:

''اگر آج بھی مسلمان ان صفات ایمانیہ کے ساتھ متصف ہو جائیں تو ان کو وہی عروج وترقی، وہی رفعت، وہی بلندی حاصل ہو جائے جو قرون اولیٰ تھی''۔[ص ۱۰۰] اپنی بات کو سمیٹتے ہوئے فرماتے ہیں: ''الحاصل اگر مسلمانوں کو اپنی قومی زندگی مطلوب ہے تو وہ آپس کے اتفاق واتحاد اور تعاون وتناصر میں منحصر ہے، بہت سا وقت غفلت میں گزر گیا؛ تاہم ابھی بیداری اور عمل کا وقت باقی ہے۔ خدارا جاگو اور اسلامی کشتی کو تباہی کے گرداب سے اپنی متفقہ جدوجہد سے نکالو!'' [ص ۱۰۱]

حضرت علامہ انور شاہ کشمیریؒ اپنی بے پناہ علمی صلاحیتوں کے باوجود اپنے گردوپیش کے احوال، سیاسی حالات، عالمی حالات، مسلمانوں کے خلاف انگریزوں کی ظالمانہ پالیسیاں اور مختلف اورام والے جمہوری ملک میں کس طرح کے اصول وضوابط ہوں، ہر مذہب کا پیروکار پوری آزادی کے ساتھ اپنے اپنے مذہب پر کیسے عمل کر سکے اور سماجی زندگی کیسے سکون واطمنان سے گزر سکے۔ ان نکتوں پر علامہ نے کھل عالمانہ بحث کی اور ہندوستانی قوم کو درپیش خطرات سے آگاہ کر کے اس سے بچنے کی عمدہ تدابیر بتائیں۔

آٹھ دہائی پہلے ذرائع ابلاغ وارسال کی کیا صورت حال رہی ہوگی ظاہر ہے؛ اس کے باوجود ملکی سیاست کا جو جائزہ کیا گیا وہ حیرت انگیز ہے۔ اسی طرح اسلامی معاشرہ کی بھی نبض شناسی کر کے اس کے علاج کے لیے قابل عمل اور قیمتی نسخے تجویز کیے۔ کاش! علما ان کے پیش کردہ تجاویز کی عصری معنویت سمجھیں اور ان کو اپنا کر مسلم معاشرہ کے مستقبل کا تحفظ کریں۔

خدا ہمیں عمل کی توفیق عطا فرمائے! [آمین]

●○●

# حضرت امام کشمیریؒ

# حیات وخدمات

مولانا محمد شمشاد رحمانی القاسمی

## تمہید وولادت:

عربوں کے خداداد قوتِ حافظہ، اکابر امت، سلف صالحین اور محدثین کرام کی حیرت انگیز یادداشت کو اساطیر الاولین کا درجہ دے کر تیرہویں صدی ہجری میں منکرین حدیث اپنے آپ کو ذخیرۂ احادیث سے، پیچھا چھڑانے اور احادیث کو غیر معتبر قرار دینے کے لیے تدوین حدیث سے قبل احادیث کے طول وطویل دفتر کو محفوظ رکھنے کے سلسلے میں اظہار شک وشبہ اور اعتراضات کے بمباری کرنے لگے تو رحمت خداوندی جوش میں آئی تو سلف صالحین ومحدثین عظام کے قوت حافظہ کی تصدیق کے لیے (۱) ''وادی لولاب کشمیر'' میں بروز شنبہ، بوقت صبح ۲۷ شوال ۱۲۹۲ھ مطابق ۲۹ اکتوبر ۱۸۷۵ء بمقام 'دودوان'' ان گوہر نایاب کو وجود بخشا، جن کا نام ''انور'' رکھا گیا اور چہار دانگ عالم میں ''خاتم المحدثین، رئیس المتکلمین، علامۃ العصر حضرت شیخ سید انور شاہ کشمیریؒ'' کے نام سے معروف ومشہور ہوئے۔ (۲)

## خاندان ونسب نامہ:

آپ کے والد بزرگوار کا نام ''محمد معظم شاہ'' ہے، جو وادیٔ کشمیر کے معروف ومشہور ذوالعلم والمرتبت، ممتاز عالم دین، زاہد ومتقی صفت سے متصف بزرگ انسان تھے، جب کہ آپ کی والدہ عابدہ، زاہدہ، نیک خاتون تھیں، آپ کا نسب نامہ شیخ مسعود نروری سے ملتا ہے۔ (۳) اور شیخ مسعود نروری کا سلسلۂ نسب حضرت امام اعظم ابوحنیفہؒ کے خاندان سے ملحق ہوجاتا ہے۔ (۴) اس طرح حضرت شاہ صاحب کا منتہائے نسب حضرت سیدنا امام ابوحنیفہ علیہ الرحمہ ہیں۔ (۵)

## زندگی کا علمی سفر:

آپ نے کتاب اللہ کے ساتھ فارسی کی چند ابتدائی کتب والد محترم سے اور عربی کتب

مولانا غلام محمد صاحب (صوفی پورہ) سے پڑھنے کے بعد ۱۳۰۵ھ میں بعمر چودہ سال تقریباً تین سال "ہزارہ" کے مدارس میں رہ کر مختلف علوم وفنون حاصل کیے، پھر مزید علمی تشنگی کی سیرابی کے لیے ۱۰یا۸یا۱۳۰۷ھ(۶) میں "دیوبند" تشریف لائے اور یہاں حضرت شیخ الہندؒ، حضرت مولانا خلیل احمد صاحب سہارنپوریؒ، حضرت مولانا اسحاق صاحب امرتسریؒ وغیرہ اکابر سے تکمیل تعلیم کی۔(۷)

## سند فراغت اور مسند درس وصدارت:

۲۱/۲۰ سال کی عمر میں نمایاں شہرت وعزت کے ساتھ ۱۳۱۲ھ میں سند فراغت حاصل کی۔(۸) اس کے بعد ۱۳۱۴ھ=۱۸۹۶ء میں حضرت گنگوہی کی خدمت میں حاضر ہوئے اور سند حدیث لی، نیز باطنی فیوض وبرکات سے مستفیض ہوئے اور خلافت حاصل کی۔(۹)

۱۳۱۵ھ=۱۸۹۷ء میں مدرسہ امینیہ دہلی کا قیام عمل میں آیا، اپنے ہم سبق مولانا امین الدین گجراتی کے اصرار پر آپ وہاں صدر مدرس رہے، ۱۳۲۰ھ=۱۹۰۳ء میں کشمیر چلے گئے، وہاں فیض عام کے نام سے ایک مدرسہ قائم کیا، ۱۳۲۳ھ مطابق ۱۹۰۵ء میں حج بیت اللہ کی سعادت حاصل کی، وہاں کچھ مدت قیام کیا اور حجاز کے کتب خانوں سے علمی پیاس بجھائی، ۱۳۲۷ھ=۱۹۰۹ء میں آپ دیوبند آئے، شیخ الہند نے آپ کو یہیں روک لیا۔ کئی سال تک بلا تنخواہ کتب حدیث کی تدریس میں مشغول رہے، اس عرصے میں آپ حافظ محمد احمد بن امام نانوتویؒ کے مہمان رہے۔ ۱۳۳۳ھ=۱۹۱۵ء کے اواخر میں شیخ الہند نے سفرِ حجاز کا قصد کیا تو جانشینی کا فخر آپ کو بخشا۔ دارالعلوم دیوبند کی مسند صدارت پر تقریباً ۱۲ سال جلوہ افروز رہے۔ ۱۳۴۶ھ/۱۹۲۷ء کے اوائل میں دارالعلوم کے اہتمام سے بعض اختلاف کی وجہ سے فرائض صدارت سے دست کش ہو کے جنوبی ہند ڈابھیل، گجرات کے "مدرسہ جامعہ اسلامیہ ڈابھیل" چلے گئے، ۱۳۵۱/۱۹۳۲ء تک وہاں درس حدیث کا مشغلہ جاری رہا۔(۱۰)

## ذہانت وفطانت:

غیر معمولی ذہانت وذکاوت اور بے مثل قوتِ حافظہ ابتدائے عمر سے موجود تھی۔(۱۱) بلکہ آپ ہونہار بروا کے چکنے چکنے پات کے مصداق بچپن ہی میں نہایت ذہین، ذکی اور فطین تھے، چونکہ آگے چل کر آپ کو وقت کا رازی اور غزالی بننا تھا جس کے لیے اعلیٰ، علمی وعملی صلاحیتوں کا ظہور بچپن میں ضروری تھا۔(۱۲) چنانچہ آپ کے والد محترم نے فرمایا کہ جب انہوں نے مجھ سے مختصر القدوری شروع کی تو بعض ایسے مسائل دریافت کرتے تھے کہ مبسوط کتابوں کا مطالعہ کیے بغیر

ان کا جواب دینا مشکل ہوتا تھا۔ (۱۳) یہی نہیں بلکہ حد تو یہ ہے کہ ذکاوت وذہانت کے غیر معمولی احوال کو دیکھ کر کشمیر کے عوام عام طور پر یہ شبہ کرتے تھے کہ کہیں آپ ''مہدی موعود نہ ہوں'' آپ کے والد محترم اور خاندان کے دوسرے بزرگوں کو عوام کی اس غلط فہمی کی تردید کرنا پڑتی تھی۔ (۱۴)

## درس حدیث میں علوم کا سنگم:

آپ کے درس میں صرف، نحو، فقہ، واصول فقہ، معانی و بلاغت، اسرار وحکم، سلوک و تصوف، فلسفہ ومنطق، سائنس وعصری علوم کے ساتھ رجال کی بحثیں، مصنفین، ومولفین کی تاریخ و سوانح، تالیفات وتصنیفات پر نقد وتبصرہ اور پھر حنفیت کی وجوہ ترجیح درس کا امتیاز تھا، جس کی وجہ سے درسی تقریریں بجائے مختصر ہونے کے طویل ہو جاتیں۔ (۱۵)

## حفظ احادیث اور مناظر کا فرار:

یوں تو آپ نے بے شمار مناظرے کیے، خصوصاً فتنۂ قادیانیت کی بیخ کنی میں اپنی تمام علمی وعملی توانائیاں صرف کر دیں، جس میں فریق مخالف کو منہ کی کھانی پڑی، تاہم ایک مرتبہ اہل حدیث سے مناظرے کے دوران حریف کو مخاطب فرما کر آپ نے فرمایا: ''آپ اہل حدیث اور حافظ حدیث ہونے کے دعویدار ہیں، اگر یہ سچ ہے تو بخاری شریف کے کچھ صفحات مجھ کو سنائیے تو مناظر عالم نے لوٹ کر کہا کہ ''آپ ہی سنائیے'' تو مولانا اعزاز علیؒ کا بیان ہے کہ: آپ کھڑے ہوئے اور ''باب کیف کان الوحی الخ سے بسم اللہ پڑھ کر جو ابتداء کی تو پچیس، تیس صفحے مسلسل پڑھنے کے بعد سراپا حیرت مجمع میں حریف سے پوچھنے لگے جو کچھ پڑھ چکا ہوں کافی ہے یا اور پڑھوں؟ اسی اثناء حریف کی تلاش کی تو نہ جانے وہ کدھر نکل چکے تھے۔ (۱۶)

## صلاحیت ولیاقت:

آپ وسعتِ نظر قوتِ حافظہ اور کثرت حفظ میں اپنے زمانے میں بے مثال تھے، علم حدیث، علم ادب، معقولات، شعر وسخن، سارے علوم میں بلا کی مہارت تھی، زہد وتقوی میں کامل تھے۔ (۱۷) چنانچہ آپ کی بے نظیر علمی صلاحیت ولیاقت کا اعتراف شاعر مشرق علامہ اقبالؒ، سید سلیمان ندویؒ، حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانویؒ، مولانا ادریس کاندھلویؒ، شیخ الاسلام مولانا حسین احمد مصریؒ کے علاوہ دیگر اکابرامت نے کیا۔ (۱۸)

## اساتذہ وتلامذہ:

مشاہیر اساتذۂ کرام کا تذکرہ تو علمی زندگی کا علمی سفر کے عنوان کے تحت گزر چکا، تاہم

مشاہیر تلامذہ یہ ہیں: حکیم الاسلام حضرت مولانا قاری محمد طیب، مولانا عبدالقادر رائپوری، مولانا بدرِ عالم میرٹھی، مولانا محمد یوسف بنوری، مولانا سعید احمد اکبرآبادی، مولانا محمد منظور نعمانی۔ (۱۹) ان کے علاوہ بے شمار تلامذہ ہیں، جنہوں نے آپ سے کسب فیض حاصل کیا۔

## نکاح واولاد:

۱۳۳۶ھ کے اواخر میں آپ کی شادی سادات گنگوہ کی ایک یتیم لڑکی سے ہوئی، اس کے بعد سے ۱۳۵۲ھ تک پندرہ سال کے عرصہ میں آپ کے یہاں کل پانچ اولاد: تین لڑکے اور دو لڑکیاں ہوئیں، فرزندوں کا نام: مولانا ازہر صاحب قیصر، (۱) محمد اکبر کشاہ مرحوم (۳) محدث العصر حضرت مولانا سید انظر شاہ ہیں اور لڑکیوں کے نام (۱) عابدہ خاتون (۲) راشدہ خاتون ہیں۔ (۲۰)

## علمی انہماک اور ادب واحترام:

آپ کی زندگی کا سب سے زیادہ ممتاز وصف علمی انہماک ہے، چنانچہ آپ خود فرماتے ہیں:

> ''میں ہر وقت فکرِ علم میں مستغرق رہتا ہوں، بجز ان اوقات کے جب نیند کا شدید غلبہ ہو''۔ یہی نہیں آپ کا علمی انہماک کا یہ عالم تھا کہ کوئی ایسا مشغلہ جو ان میں حائل ہو پسند نہ فرماتے۔ چنانچہ آپ کے خصوصی معتقد سلیمان کوٹھری والا کا بیان ہے کہ: ایک بار میں نے حضرت شاہ صاحبؒ کو تین مرتبہ بیت الخلاء کے ارادے سے نکلتے ہوئے اور پھر واپس کمرہ میں آتے ہوئے دیکھا''۔ مجھے اس پر حیرت ہوئی تو مولانا ادریس سگروڈوی نے بتایا کہ ہر وقت فکرِ علم میں رہتے ہیں۔ (۲۱) ساتھ ہی کتب کے ادب واحترام میں ذرہ برابر بھی کوتاہی نہیں کرتے، جیسا کہ خود شاہ صاحب فرماتے ہیں: ''میں نے سات سال کی عمر کے بعد دین کی کسی کتاب کو وضو کیے بغیر ہاتھ نہیں لگایا۔ (۲۲)

## تواضع وانکساری:

آپ نے مدارس اسلامیہ کے قلیل مشاہرہ پر قناعت کی، توکل، تحمل، قناعت، سیرچشمی، خودداری تواضع وانکساری آپ کا طرۂ امتیاز تھا، کثیر البکاء، کثیر السکوت، قلیل الغذاء قلیل النوم، مستغنی المزاج ظریف الطبع بزرگ تھے۔ اساتذۂ کرام اور بزرگ ہستی وشخصیت کے آداب و احترام اور طلبۂ کرام پر شفقت ومحبت کرنا عادت ثانیہ تھی۔ (۲۳)

## بیعت وخلافت:

سب سے پہلی تربیت آپ کی اپنے والد بزرگوار کی آغوش شفقت میں ہوئی، وہ ''سہروردی'' طریقہ کے منتخب اشخاص تھے، انہوں نے اپنے نامور بیٹے کوسہروردی میں مجاز فرمایا۔ دارالعلوم سے فراغت کے بعد ۱۳۱۴ھ میں خدمت میں حاضر ہوئے، بیعت کے ذریعہ باطنی فیوض وبرکات سے مستفیض ہوکر خلافت حاصل کی اور تیسری اجازت حضرت شیخ الہند سے ہے۔ (۲۴)

## تصانیف وتالیفات:

بہت سی گراں قدر مایۂ ناز کتابیں آپ کے قلم سے نکلیں، جس میں بیشتر غیر مطبوعہ ہیں اور چند تصانیف کو مجلس علمی دارالعلوم ڈابھیل نے شائع کیا جو کہ معروف ہیں، نیز آپ کے نامور تلامذہ نے آپ کے افادات کو بھی مدون وشائع کیا اور علمی دنیا کے لیے اس خزانے کو محفوظ کردیا۔ (۲۵) تاہم محدود صفحات کے اندر فہرست کتب وتصانیف وغیرہ کو بیان کرنا غیر ممکن ہے۔

## علالت ووفات:

زمانۂ قیام ڈابھیل میں پرانے مرض ''بواسیر خونی'' کا غلبہ ہوا، معالجہ کے باوجود روز بروز بڑھتا گیا تا آنکہ ۳ رصفر ۱۳۵۲ھ = ۲ رمئی ۱۹۳۳ء کو تقریباً ۶۰ رسال کی عمر میں دیوبند میں راہی ملک بقا ہوئے۔ میاں اصغر حسین صاحب نے نماز جنازہ پڑھائی اور عیدگاہ کے قریب مدفون ہوئے۔ (۲۶)

## حرف آخر:

یوں تو حضرت شاہ صاحب علیہ الرحمہ کی حیات وزندگی، سیرت وکردار اور اخلاق و اوصاف نیز خدمات وکارنامے پر روشنی ڈالنے کے لیے دفتر کی ضرورت ہے، چنانچہ لکھنے والوں نے خوب لکھا، بہت کچھ لکھا، دیدہ ریزی اور عرق ریزی سے لکھا، پر یہ مختصر اور محدود صفحات اس کے متحمل نہیں، پھر بھی پیش نظر مقالہ میں آپ کی حیات وزندگی کے اور کارنامے کے اہم اہم شوشے اور گوشے پر مختصر ہی سہی، مگر جامع ایک سنجیدہ کوشش کی گئی ہے۔ والحمد اللّٰہ علی ذالک و الصلوۃ و السلام علی من لانبی بعدہ

## ماٰخذ ومراجع


۱- ملخص ونقش دوام: ص ۱۲۴، از حضرت مولانا انظر شاہ کشمیری رحفظہ اللہ، بیت الحکمت دیوبند

۲- وہ کوہ کن کی بات: ص ۲۱۹ حاشیہ، نقش دوام: ص ۲۷، بڑوں کا بچپن: ص ۶۷

۳- نقش دوام: ص ۲۷، وہ کوہ کون کی بات: ص ۲۱۹

۴- بڑوں کا بچپن: ص ۶۷، از حضرت مولانا محمد اسلم صاحب شیخوپوری، زمزم بکڈ پو، دیوبند
۵- نقشِ دوام: ص ۲۳، تاریخ دارالعلوم
۶- دیوبند میں آنے کے وقت میں اختلاف ہے، چنانچہ "وہ کوہ کن کی بات" میں ۱۳۱۰ھ، تاریخ دیوبند میں ۱۳۰۸ھ اور نقشِ دوام میں ۱۳۰۷ھ اور ۱۳۰۸ھ دونوں ہے۔ واللہ اعلم۔
۷- تاریخ دیوبند: ص ۶۳، وہ کوہ کن کی بات: ص ۲۱۹، نقشِ دوام: ص ۲۸، ۳۱، ۳۲
۸- بڑوں کا بچپن: ص ۶۹
۹- وہ کوہ کن کی بات: ص ۲۱۹، نقشِ دوام: ص ۱۴۲
۱۰- تاریخ دیوبند: ص ۶۴، وہ کوہ کن کی بات: ص ۲۱۹، ۲۲۰، نقش دوام: ص ۳۴، ۳۵، ۳۶
۱۱- وہ کوہ کن کی بات: ص ۲۱۹، از حضرت مولانا نور عالم خلیل امینی، ادارہ علم وادب، دیوبند
۱۲- بڑوں کا بچپن: ص ۶۸، مرتب واضافہ: مولانا حکیم محمد ساجد الواجدی، زمزم بکڈ پو دیوبند
۱۳- نقشِ دوام، ص ۴۷، بڑوں کا بچپن: ص ۶۸، زمزم بک ڈپو دیوبند
۱۴- بڑوں کا بچپن: ص ۶۹، زمزم بک ڈپو دیوبند
۱۵- نقشِ دوام: ص ۱۴۷، ۱۷۵، ۱۷۰، ۱۷۳
۱۶- نقشِ دوام: ص ۴۱، ۱۲۷
۱۷- وہ کوہ کن کی بات: ص ۲۲۰
۱۸- تاریخ دیوبند: ص ۶۶، متاع وقت اور کاروانِ علم: ص ۲۱۹
۱۹- وہ کوہ کن کی بات: ص ۲۲۰، نقش دوام: ص ۱۶۷، ۱۶۸، ۱۶۹
۲۰- نقشِ دوام: ص ۴۷
۲۱- نقشِ دوام: ص ۱۰۸، ۱۱۲، ۱۱۳
۲۲- نقش دوام: ص ۱۰۸
۲۳- تاریخ دیوبند: ص ۶۴، نقشِ دوام: ص ۱۰۹، ۱۱۰، ۱۰۳
۲۴- وہ کوہ کن کی بات: ص ۲۲۰، نقش دوام: ص ۱۴۲، ۱۴۳
۲۵- تاریخ دیوبند: ص ۶۶، وہ کوہ کن کی بات: ص ۲۲۰
۲۶- نقش دوام: ص ۴۷، ۵۳، تاریخ دیوبند: ص ۶۶، وہ کوہ کن کی بات: ص ۲۲۰

# علامہ انور شاہ کشمیری اور

# عصری علوم کی تلقین

عابد انور

اسلام کی چودہ سو سالہ تاریخ میں بے شمار علماء کرام پیدا ہوئے جنہوں نے قرآن و حدیث اور تفقہ فی الدین میں اپنی گراں قدر خدمات انجام دیں۔ کوئی ابن حجر عسقلانی کے نام معروف ہوئے تو کوئی ابن تیمیہ تو کوئی امام غزلی ہوئے تو کوئی علامہ رازی تو کسی نے طب و فلسفہ میں اپنا جھنڈا بلند کیا تو ابن سینا بنے۔ اس دور کے ہر علماء کو اپنے میدان میں مہارت حاصل تھی اس دور میں اس کا کوئی ثانی پیدا نہیں ہوا۔ ان علماء کی کتابیں قرآن و حدیث اور علم فقہ کو سمجھنے میں مدد کرتی ہیں بلکہ یہ کہا جائے تو بیجا نہ ہوگا کہ ان حضرات کی تفاسیر اور احادیث کی تشریح سے نہ صرف سارے علماء کرام بلکہ عوام بھی مستفید ہو رہے ہیں لیکن ایسے عالم دنیا میں کم پیدا ہوئے جس میں ابن حجر عسقلانی جیسی علم حدیث کی خصوصیت، ابن کثیر اور علامہ رازی جیسے مفسر کی فہم و ادراک، ابن تیمیہ کا علم کلام اور امام غزالی کی فکر و تدبر اور ابن سینا کا طب و حکمت اور علامہ رازی کا فلسفہ کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا ہو۔ ایک ایسے ہی عالم کو ام المدارس دار العلوم دیو بند نے پیدا کیا جسے ہم، آپ اور دنیا امام العصر علامہ انور شاہ کشمیری کے نام سے جانتی ہے۔

علامہ انور شاہ کشمیری (پیدائش ۲۷ شوال المکرم ۱۲۹۲ ہجری بمطابق ۲۵ نومبر ۱۸۷۵۔ وفات ۳ صفر المظفر ۱۳۵۲ ہجری بمطابق ۲۷ مئی ۱۹۳۳) کی پرورش و پرداخت علماء اور قائد ساز رہنما شیخ الہند مولانا محمود الحسن رحمتہ اللہ علیہ کے زیر عاطفت اور شاگردی میں ہوئی تھی۔ حضرت شیخ الہند کی دور رس نگاہ نے ایسے لعل بے بہا کو شناخت کر لیا تھا جو آئندہ امام العصر کا خطاب

پانے والا اور پوری دنیا میں صاحب علم وفضل وکمال بن کر آفتاب کی مانند دمکنے والا تھا۔ ہندوستان میں آج تک کسی ادارے نے ایسا متبحر عالم پیدا نہیں کیا جو تمام علوم وفنون میں مہارت رکھتا ہو۔ علامہ انور شاہ کشمیری نہ صرف علم حدیث، علم فقہ میں ہی کمال نہیں رکھتے تھے بلکہ طبیعات، الہیات، سلوک وتصوف، نجوم ورمل، جفر، قیافہ، علم ہندسہ، ریاضی، ریاضی کی باقی شاخیں، علم مناظرہ، علم بلاغت، علم کلام اور علوم عربیہ پر بھی عبور حاصل تھا۔ جہاں آپ فارسی، عربی، اردو، کشمیری اور دوسری زبانیں جانتے تھے وہیں عبرانی زبان بھی آپ کی فہم سے بعید نہیں تھی۔ بقول علامہ اقبال گزشتہ ۵۰۰ برسوں میں دنیا میں علامہ انور شاہ کشمیری جیسا عالم پیدا نہیں ہوا۔ یہ کوئی مبالغہ نہیں بلکہ بعینہ حقیقت ہے۔ یہ علامہ ہی کی شخصیت اور علمی فہم وفراست اور نورانی چہرہ کا کمال تھا کہ بڑے بڑے ہندو مذہبی رہنماؤں نے کہا کہ اسلام کی حقانیت کی دلیل کے لئے یہ کافی ہے کہ انور شاہ جیسا شخص اسلام پر قائم ہے۔

اگر دارالعلوم دیوبند کے سارے علماء کے کارناموں کو نظر انداز کر دیا جائے تو بھی علامہ انور شاہ کشمیری کی جامع شخصیت اور ان کے کارنامے ایسے ہیں جو تمام علمائے کے کارناموں پر بھاری ہیں۔ وہ چلتا پھرتا کتب خانہ تھے۔ قوت حافظہ کا یہ عالم تھا کہ جس چیز پر ایک بار نظر پڑ جاتی وہ ہمیشہ کے لئے ازبر یاد ہو جاتی۔ کئی بار ایسا ہوا کہ علماء دیوبند کے موقف کو ان کے مسلک کی کتابوں کے حوالے سے متزلزل کرنے کی کوشش کی گئی تو علامہ انور شاہ کشمیری سامنے آتے تھے اور دیکھنے کے بعد کہتے تھے کہ یہ عبارت صحیح ہے لیکن اس میں بیچ کی لائن چھوڑ دی گئی ہے، جس سے یہ مسئلہ پیدا ہوا ہے اور ان کتابوں کا حوالہ دیتے جسے وہ ۳۰، ۳۵ سال قبل پڑھ چکے تھے۔ اس طرح علماء دیوبند کے موقف پر ہونے والا اعتراض خود بخود درفع ہو جاتا۔

دارالعلوم دیوبند کے بارے میں عام طور پر اس مفروضے کو ہوا دی جاتی ہے کہ علماء دیوبند عصری علوم کے خلاف تھے۔ انگریزی پڑھنے کو منع کرتے ہیں یا کرتے تھے۔ یا یہ کہ وہاں انگریزی تعلیم نہیں دی جاتی۔ یہ سچ ہے کہ دارالعلوم دیوبند میں انگریزی کی باضابطہ تعلیم نہیں دی جاتی اور دارالعلوم دیوبند کا مقصد بھی یہ نہیں ہے کہ دارالعلوم میں انگریزی کی تعلیم دی جائے کیوں کہ اس کا مقصد اسلام کا داعی تیار کرنا ہے ان افراد کو تیار کرنا ہے جو اسلام کی حقانیت کی تبلیغ کے لئے خود کو وقف کر دیں۔ دارالعلوم دیوبند اس میں سو فیصدی کامیاب بھی ہے۔ دارالعلوم نے ہندوستان میں مذہب اسلام کی تبلیغ وتلقین اور اس کے تحفظ میں نمایاں خدمات انجام دی ہیں۔

انہوں نے ہر موقع پر باطل قوت کے سامنے سینہ سپر ہو کر مقابلہ کیا ہے خواہ وہ آریہ سماج کا دور ہو یا عیسائیت کا یا مرزا غلام احمد قادیانی کا فتنہ نبوت ہر موقع پر علماء دیوبند نے اس کا ڈٹ کر مقابلہ کیا ہے۔ اگر یہ کہا جائے کہ ہندوستان میں لیکچرر، پروفیسر اور ادیب پیدا کرنے میں کئی مدارس نے اہم کردار ادا کیا تو کئی بڑے مدارس کے نام سامنے آئیں گے لیکن جب علم حدیث، علم فقہ اور علم کلام اور فلسفہ اور مذہب کے تحفظ اور اس پر ہونے والے اعتراضات کا دنداں شکن جواب دینے کا معاملہ ہو تو صرف اور صرف دارالعلوم دیوبند اور ان کے سپوتوں کا نام آتا ہے اور علامہ انور شاہ کشمیری کا نام ان میں نمایاں ہے۔ علماء دیوبند نے کبھی بھی انگریزی پڑھنے کو منع نہیں کیا جس وقت کچھ علماء نے منع کیا تھا اس وقت لارڈ میکالے کے اس پراگندہ رجحان اور فرنگی ذہنیت سے بچانا تھا جس کا مقصد انگریزی تعلیم کے ذریعہ اسلام کی تعلیمات اور اسلامی تہذیب وثقافت کو نیست و نابود کرنا تھا۔ اس وقت دارالعلوم دیوبند میں فراغت کے بعد باضابطہ انگریزی کی تعلیم دی جاتی ہے جس کا مقصد اسلام کے خلاف اٹھنے والے انگریزی زبان میں اعتراض کو اسی زبان میں جواب دیا جائے۔ دارالعلوم کے فضلاء اس کام کو بحسن وخوبی انجام دے رہے ہیں۔ اس وقت انگریزی کے کئی صحافی میدان میں ہیں، کئی انگریزی رسالے فاضل دیوبند کی ادارت میں شائع ہو رہے ہیں۔

اس کے علاوہ ہم دیوبند کے علماء متقدمین کو دیکھتے ہیں تو اندازہ ہوتا ہے کہ اس وقت کے علماء دارالعلوم سے فراغت کے بعد کئی جامعات میں لیکچرر پروفیسر ہوئے اور انہوں نے دینی علوم کی ترویج واشاعت کے ساتھ عصری علوم کے فروغ میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔

علامہ انور شاہ کشمیری صرف محدث اور فقیہ ہی نہیں تھے بلکہ وہ اچھے طبیب، اچھے نجومی، عربی، فارسی اور اردو کے اچھے شاعر، بہترین انشا پرداز، منقولات ومعقولات میں یکساں مہارت رکھتے تھے۔ وہ درس میں صرف حدیث ہی نہیں پڑھاتے تھے بلکہ تمام علوم وفنون کا دریا بہایا کرتے تھے۔ ان کی ہی خصوصیت تھی کہ تمام علوم میں یکساں مہارت رکھتے تھے جب بھی کسی چیز کے بارے میں سوال کیا جاتا وہ تشفی بخش جواب دیتے۔

آپ اپنے تلامذہ کو عصری علوم وفنون کی طرف ہمیشہ متوجہ کرتے تھے۔ مولانا مناظر احسن گیلانی جو آپ کے ارشد تلامذہ میں تھے ایک موقع پر ایک مکتوب میں انہیں عصری علوم کی طرف متوجہ کرتے ہوئے لکھا کہ ”اب ہندوستان میں اسلام کے خدام کو نہ صرف انگریزی بلکہ ہندی وسنسکرت بھی جاننے کی ضرورت پیش آگئی“۔ اسلام کی حقانیت اور تبلیغ واشاعت کے لئے

آپ نے بارہا طلباء کو انگریزی پڑھنے کی طرف متوجہ کیا۔ مولانا مناظر احسن گیلانی نے ''نظام تعلیم وتربیت'' میں ذکر کیا ہے ''کہ اسی کا نتیجہ ہے کہ آپ کے تلامذہ کا ایک بڑا حصہ عربی علوم سے فراغت کے بعد انگریزی علوم حاصل کرنے میں لگ گیا اور یہ جماعت آج اسلام کی وقیع خدمت انجام دے رہی ہے''۔

علامہ انور شاہ کشمیری علم جفر ورمل میں بھی دسترس رکھتے تھے آپ نے اپنے بہت سے شاگردوں کو عصری علوم کا درس دیا تھا۔ مولانا کریم بخش لائلپوری پروفیسر اورینٹل کالج لاہور کے بقول رمل اور نجوم کی بعض کتابیں حضرت شاہ صاحب سے سبقاً سبقاً پڑھی ہیں۔ رمل ونجوم میں جو کچھ آپ کو مہارت حاصل تھی اس کا اندازہ اس واقعہ سے ہوتا ہے کہ'' پنجاب کے ایک بزرگ کا حلقہ کافی وسیع تھا جفر ورمل کے ماہر تھے۔ ایک بار آپ ان کی خدمت میں سفر کرکے پہونچے اور چند روز رہ کر باقاعدہ اس فن پر آپ سے استفادہ کیا بعد میں انہوں (بزرگ) نے بیان کیا کہ مجھے اس کی امید تک نہ تھی کہ طبقہ علماء میں اس فن کے رموز واسرار کا ایسا شناسا بھی موجود ہوگا''۔

حضرت شاہ صاحب نے دارالعلوم سے فراغت کے بعد دہلی میں حکیم واصل خاں صاحب سے باضابطہ فن طب کی تعلیم حاصل کی تھی۔ حضرت مولانا عبیداللہ سندھی آپ کے رفیق درس تھے۔ حکیم صاحب نے آپ سے کہا تھا کہ آپ کو سب معلوم ہے اگر آپ چاہیں تو میں رسماً سند دے دیتا ہوں لیکن اس کے باوجود آپ نے اس فن کی تکمیل کی۔ اس کے علاوہ آپ کو قدیم منطق اور فلسفہ کے ساتھ جدید سائنس میں بھی کافی دلچسپی تھی۔ آپ نے جدید سائنس کی کئی کتابیں مولانا صدیق نجیب آبادی اور مولانا ادریس سکروڈوی کو پڑھائی تھیں۔ ایک مرتبہ بھوپال کے سفر میں جدید تعلیم یافتہ نوجوانوں نے اسلامی نظریات سے نئی تحقیقات کے تصادم کا آپ کے سامنے ذکر کیا۔ حضرت شاہ صاحب نے نئی تحقیق کی روشنی میں جوابات دئے۔ آپ کے جوابات سے یہ نوجوان بے حد متاثر ہوئے۔ ایک بار آپ سے سوال کیا گیا کہ فلسفہ قدیم اسلام سے زیادہ قریب ہے یا جدید سائنس آپ نے جواب دیا کہ'' جدید سائنس اسلام سے زیادہ قریب ہے''۔

علامہ انور شاہ کشمیر کی جدید سائنس پر کس قدر گہری نظر تھی اس کا اندازہ ان کے اور علامہ اقبال کے درمیان ہونے والی مراسلت سے ہوتا ہے۔ علامہ اقبال جنہیں ''زمان ومکان سے گہرا شغف تھا، نظریہ ثقل کی کھوج کا سہرا مشہور سائنس داں نیوٹن کو دیا جاتا ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ مشہور عربی سائنس داں علامہ عراقی اپنی تصنیف **''غـایـتـه الامـکـان فی درایـتـه**

**المكان** ‘‘ میں اس نظریہ کو پیش کر چکے تھے۔علامہ اقبال نے ۱۹۲۸ میں لاہور کے اورینٹل کالج میں ’’حکمائے اسلام کے عمیق تر مطالعہ‘‘ کے عنوان سے ایک خطبہ دیا تھا جس میں انہوں نے کہا تھا’’ یہ مختصر حوالہ میرے ذہن کو’عراقی‘‘ کی تصنیف ’’**غایتہ الامکان فی درایتہ المکان**‘‘ کی طرف منتقل کر دیتا ہے۔مشہور حدیث ’’**لاتسبو الدهر لان الدهر هو الله**‘‘ میں دہر بمعنی ٹائم (وقت) کا جو لفظ آیا ہے اس کے متعلق ’’مولانا انور شاہ صاحب‘‘ سے جو دنیائے اسلام کے جید ترین محدثین وقت میں سے ہیں میری خط و کتابت ہوئی‘‘اس مراسلت کے دوران مولانا موصوف نے مجھے اس مخطوطہ کی طرف رجوع کیا اور بعد ازاں میری درخواست پر ازراہ عنایت مجھے اس کی نقل ارسال کی‘‘۔ اسی پروگرام میں مشہور دانشور مولانا حبیب الرحمان شروانی بھی شرکت کر رہے تھے مندوبین کو ڈاکٹر علامہ اقبال نے یہ بتا کر حیرت میں ڈال دیا کہ شاہ صاحب نے مجھ کو بتایا کہ’’نیوٹن‘‘ نے زمان و مکان پر جو کا کچھ لکھا ہے وہ اس کی اپنی تحقیق نہیں بلکہ علامہ عراقی کے اس اسی رسالہ کا سرقہ ہے۔علامہ اقبال نے اس انکشاف کو یوروپ کے اخبارات میں بھی شائع کرایا۔(نقش دوام)

جس طرح استاذ کی شناخت ان کے شاگردوں سے ہوتی ہے۔اسی طرح حضرت شیخ الہند کی شناخت شاہ صاحب سے تھی۔شیخ الہند مولانا محمود الحسن کو اپنے شاگرد پر بڑا ناز تھا اور ان کا سب سے اہم بڑا کارنامہ یہ ہے کہ انہوں نے تقریباً سو سے زائد ایسے شاگردوں کو تراشا ہے جو اپنے میدان میں مہارت تامہ رکھتے تھے خواہ وہ سیاست کا میدان ہو یا علمی میدان یا انگریزوں کے خلاف عملی جہاد کا میدان ہر جگہ اپنے انمٹ نقوش چھوڑتے نظر آتے ہیں۔حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی، شاہ صاحب اور مولانا عبیداللہ سندھی ان کی زندہ مثال ہیں۔کسی عالم نے آج تک ہونہار شاگردوں کی اتنی بڑی تعداد ترکے میں نہیں چھوڑی جتنی کہ شیخ الہند نے۔اسی طرح علامہ انور شاہ کشمیری نے اپنے شاگردوں کو علمی پیکر کے سانچے میں ڈھال کر تراشا ہے، جنہوں نے نہ صرف علم حدیث، فقہ میں نام پیدا کیا بلکہ وہ کالج کے لیکچرر اور پروفیسر ہونے کے ساتھ ریاستی اسمبلی کے ایوان ممبر اور اسپیکر تک ہوئے۔اس سے اندازہ لگانا چنداں دشوار نہیں کہ حضرت شاہ صاحب کی ژرف بینی کہاں کہاں تکی تھی۔وہ علماء کو کہاں کہاں دیکھنا چاہتے تھے۔مولانا حفظ الرحمان سیوہاروی جہاں ممبر پارلیمنٹ منتخب ہوئے اور تقسیم ہند کے روح فرسا واقعات کے بعد مسلمانوں کی قیادت کی ذمہ داری ادا کی وہیں شمس الحق وزیر تعلیم بنے اور محمد مصطفے

جموں وکشمیر اسمبلی کے اسپیکر کے باوقار عہدے پر فائز ہوئے۔ آپ کے درجنوں شاگرد مختلف جامعات کے لیکچرر اور پروفیسر ہوکر دین ودنیا کی خدمت کی ان میں مولانا کریم بخش لائلپوری پروفیسر اورینٹل کالج لاہور، مولانا مناظر احسن گیلانی جنہوں نے کئی جامعات میں باوقار عہدہ سنبھالا، مولانا سعید اکبرآبادی علی گڑھ مسلم یونیورسٹی میں سنی تھیالوجی کے شعبہ صدر رہے، اس کے علاوہ مولانا سیف الرحمان استاذ شعبہ دینیات پشاور یونیورسٹی، مولانا انوارالحق علوی پروفیسر پنجاب یونیورسٹی، مولانا محبوب الٰہی بنگلوری اورینٹل کالج دہلوی، مولانا فیض الدین ایڈووکیٹ حیدرآباد، مولانا خواجہ عبدالحیٔ جامعہ ملیہ اسلامیہ، مشہور ادیب خواجہ حسن نظامی، پروفیسر انوارالحق شیرکوٹی ثم کراچوی، علامہ تاجور نجیب آبادی، ابوالوفا شاہ جہانپوری شامل ہیں جنہوں نے دینی علوم کے ساتھ عصری علوم میں بھی اپنا ڈنکا بجایا۔ اس کے علاوہ خالص دین واسلام کی توسیع واشاعت میں آپ کے نمایاں شاگردوں نے اپنی زندگی وقف کی ان میں شاہ عبدالقادر رائے پوری، شاہ وصی اللہ الہ آبادی، مولانا اعزاز علی امروہوی (جن کے بارے میں کہا جاتا ہے علی گڑھ مسلم یونیورسٹی سے اس وقت ۷۰۰ روپے ماہانہ مشاہرے پر بلایا جارہا تھا تو انہوں نے جواب دیا تھا کہ دارالعلوم دیوبند سے ٦٠ (ساٹھ روپے) تنخواہ ملتی ہے قیامت کے دن اس کا حساب نہیں دے پاؤں گا تو سات سو روپے کا حساب کیسے دوں گا اور انہوں نے علی گڑھ جانے سے انکار کردیا تھا)، مولانا مناظر احسن گیلانی، قاری محمد طیب سابق مہتمم دارالعلوم دیوبند، مولانا محمد میاں صاحب شیخ الحدیث مدرسہ امینیہ دہلی، مولانا ادریس کاندھلوی، مولانا بدر عالم میرٹھی مہاجر مدنی، مفتی شفیع احمد عثمانی، محدث کبیر اور اسماء رجال کے ماہر حبیب الرحمان اعظمی، رئیس الاحرار مولانا حبیب الرحمان لدھیانوی، خطیب العصر مولانا سید شاہ عطاء اللہ بخاری، مفتی عتیق الرحمان عثمانی، مولانا منظور احمد نعمانی، مولانا یوسف بنوری، قاضی زین العابدین سجاد میرٹھی اور مولانا حامد الانصاری غازی شامل ہیں۔

اس مختصر فہرست پر نظر ڈالنے سے اندازہ ہوتا ہے کہ حضرت شاہ صاحب نے کیسے کیسے گوہر ولعل بے بہا پیدا کئے۔ وہ صرف عصری علوم کی تلقین نہیں کرتے تھے بلکہ وہ خود بھی ان علوم کا عمیق مطالعہ کرتے تھے اور بعض شاگردوں کو پڑھایا بھی کرتے تھے۔ وہ جانتے تھے کہ مسلمانوں کو اور خصوصاً علماء کو اپنا وجود برقرار رکھنا ہے تو عصری علوم کی طرف توجہ کرنی ہوگی اس کے بغیر نہ صرف ہندوستان میں بلکہ پوری دنیا میں اسلام کی ترویج واشاعت اور اس کی تفہیم ناممکن ہے۔ یہی وجہ تھی

کہ حضرت شاہ صاحب اپنے شاگردوں کو عصری علوم پڑھنے کی تلقین کرتے تھے۔

مولانا شبیر احمد عثمانی جو معاصرت کی بناء پر قدرے بیگانگی رکھتے تھے جب شاہ صاحب کے افکار وخیالات اور ان کے علوم وفنون کا دریچہ ان پر کھلا تو بے ساختہ انہوں نے کہا کہ "نہ آنکھوں نے ان کی نظیر دیکھی اور نہ خود اپنے دور میں انہیں کوئی اپنی نظیر مل سکی"۔ آپ کے ایک نامور شاگرد مفتی محمود صاحب نانوتوی نے ایک موقع پر کہا کہ "ہندوستان میں حضرت شاہ ولی اللہ سے زیادہ کامیاب کوئی مصنف اور حضرت شاہ صاحب کشمیری سے بڑھ کر کوئی مدرس نہیں ہوا"۔

علامہ اقبال کا یہ شعر علامہ انور شاہ کشمیری کی شخصیت پر پوری طرح صادق آتا ہے کہ

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا ہوتا

دار العلوم دیوبند یا ہندوستان کا کوئی ادارہ آج تک علامہ انور شاہ کشمیری جیسا عالم پیدا نہیں کر سکا۔ افسوس کی بات ہے کہ ہم لوگوں کو ان کا دور یا ان کے کچھ خاص تلامذہ کا دور دیکھنے کو نہیں ملا۔ احقر جس وقت دار العلوم دیوبند میں (۱۹۸۳ سے ۱۹۸۹) زیر تعلیم تھا اس وقت بھی اساتذہ سے حضرت انور شاہ کے بارے میں زیادہ معلومات نہیں حاصل نہیں ہو سکی تھی۔ حالانکہ دار العلوم دیوبند کے اساتذہ کے درس کی یہ بات خاص ہوتی ہے کہ خواہ وہ کسی کتاب کا درس دیتے ہوں ضمناً بہت سارے علوم وفنون اور شخصیت کا تذکرہ آجاتا ہے لیکن ہم دار العلوم کے حالات کے سبب اساتذہ سے حضرت علامہ کشمیری کے حالات اور علوم وفنون کے بارے میں استفادہ سے محروم رہے۔ دیوبند نے وہی سلوک علامہ انور شاہ کشمیری کے ساتھ کیا جو حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی کے ساتھ کیا تھا۔

علامہ انور شاہ کشمیری کی عصری تعلیم کی تلقین اور انگریزی تعلیم کی ترغیب کی کوشش رائیگاں نہیں گئی۔ دار العلوم دیوبند کے بہت سے فضلاء نے فراغت کے بعد عصری علوم کی طرف توجہ کی اور انگریزی زبان و بیان کے ذریعہ اسلام کی بے لوث خدمت کی اور حضرت شاہ صاحب کے ایک ہونہار شاگرد مولانا سعید اکبر آبادی کے ایک شاگرد ایک مملکت کے سربراہ بھی ہوئے اور انہوں نے اپنے اقتدار کے دوران نہ صرف جابر روسی افواج کو افغانستان سے نکلنے مجبور کر دیا بلکہ اس کی سپر پاور کا عہدہ بھی گنوانے پر مجبور کیا اور اسلام کی اشاعت میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔

علوم اسلامی کے کوہِ ہمالہ، محدث جلیل، امام العصر

# علامہ انور شاہ کشمیریؒ

مولانا شیر محمد امینی، مہتمم مدرسہ ابی بن کعبؓ گھاسیڑہ، میوات، الہند

گلستان وادیٔ لولاب کا تازہ گلاب
چہرۂ انور تھا شرحِ آئینہ نور و کتاب

نہایت عظیم القدر محدث، جلیل القدر عارف باللہ، علوم اسلامیہ کے کوہِ ہمالہ امام العصر حضرت علامہ انور شاہ کشمیریؒ کی ولادت باسعادت ۲۷ رشوال ۱۲۹۲ھ مطابق ۱۶ راکتوبر ۱۸۷۵ کو بروز شنبہ بوقت صبح اپنے ننہال میں بمقام دوداں وادیٔ لولاب کشمیر میں ہوئی، آپ کا نام انور اور شاہ عرف ہے، آپ کے والد ماجد کا نام مولانا محمد معظم شاہ ہے، آپ کے والدِ ماجد بہت بڑے عالمِ ربانی، زاہد و عابد اور کشمیر کے نہایت مشہور خاندانی پیر و مرشد تھے، آپ کا سلسلۂ نسب حضرت شیخ مسعود نروری کشمیری سے ہے، جن کے بزرگوں کا اصل وطن بغداد تھا، وہاں سے ملتان آئے، پھر کشمیر میں سکونت اختیار کی۔

آپ نے ساڑھے چار سال کی عمر میں اپنے والد ماجد سے قرآن شریف شروع کیا، ساتھ ہی ساتھ فارسی کی بھی چند کتابیں شروع کیں اور چھ برس کی عمر میں قرآن شریف اور فارسی کی چند ابتدائی کتابیں ختم کر کے علوم متداولہ میں مشغول ہو گئے، مزید طلبِ علم کے لیے تین سال ہزارہ کے مدارس میں رہ کر مختلف علوم وفنون کی کتابیں پڑھیں، یہاں بھی علم کی پیاس نہ بجھی تو ہندوستان کی عظیم دینی درس گاہ دارالعلوم دیوبند کی طرف روانہ ہو گئے، چنانچہ ۱۳۱۰ھ بطابق ۱۸۹۲ء میں دیوبند تشریف لائے اور چار سال رہ کر وہاں کے مشائخ وقت سے استفادہ کیا اور ۱۳۱۴ھ میں بیس اکیس سال کی عمر میں سند فراغ حاصل کی۔ حضرت علامہ کشمیریؒ کو شیخ

الہند حضرت مولانا محمود حسن دیوبندی، حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوری، حضرت مولانا اسحاق امرتسری، حضرت مولانا غلام رسول ہزاروی جیسے عالی مرتبت اساتذہ سے شرف تلمّذ حاصل ہوا۔ حضرت شیخ الہندؒ کو اپنے اس غیر معمولی شاگرد سے بے پناہ محبت تھی، علامہ انور شاہ کشمیری بھی شیخ الہندؒ سے بے حد عقیدت رکھتے تھے، آپ کو حضرت شیخ الہند نے اپنا جانشین مقرر فرما کر گویا یہ ظاہر فرما دیا کہ جوہری نے اس گوہرِ نایاب کو پہچان لیا تھا، دارالعلوم سے فراغت پا کر آپ نے گنگوہ جا کر امام ربانی حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ سے سندِ حدیث اور فیوضِ باطنی حاصل کیے، اس کے بعد آپ دہلی تشریف لے گئے، جہاں مدرسہ امینیہ میں تین برسوں تک درس و تدریس کے فرائض انجام دیے، دہلی میں کئی سال قیام کے بعد آپ کشمیر تشریف لے گئے، جہاں سے آپ حج بیت اللہ کے لیے حجاز مقدس روانہ ہوئے، حج کی سعادت حاصل کرنے کے ساتھ ہی آپ نے طرابلس بصرہ، اور مصر و شام کی سیاحت کی، وہاں کے جلیل القدر علماء آپ کی خداداد لیاقت اور غیر معمولی استعداد سے بے حد متاثر ہوئے اور علمِ حدیث کی سندات عطا فرمائیں۔

سفر سے واپسی پر آپ نے بارہ مولہ کے رئیس خواجہ عبدالصمد کا کرو کی گزارش پر فیض عام کے نام سے ایک مدرسہ قائم کیا، جہاں تین سال تک علم دین کی روشنی پھیلاتے رہے، اسی دوران دارالعلوم کے جلسۂ دستار بندی میں شرکت کی دعوت ملی، آپ دیوبند تشریف لائے، اکابرین نے آپ کو درس و تدریس کے فرائض سپرد کیے، آپ کئی سال تک یہ مقدس فریضہ انجام دیتے رہے، مطالعہ، عبادت الہیٰ اور طلبہ کو تعلیم دینا انہوں ے اپنی زندگی کا مقصد بنا لیا تھا، وہ ساری عمر مجرد اور آزادرہ کر گزارنا چاہتے تھے، لیکن حضرت شیخ الہند نے انہیں اتباع سنت رسولؐ کی تکمیل کے لیے نکاح کی ترغیب دی، چنانچہ گنگوہ کے ایک معزز خاندان میں آپ کی شادی ہوگئی، اس وقت آپ کی عمر ۴۴ سال کی ہو چکی تھی، آپ کے زہد و تقویٰ کا یہ عالم تھا کہ شادی ہونے تک آپ نے مدرسہ سے کبھی تنخواہ نہیں لی تھی، البتہ شادی کے بعد بہت معمولی مشاہرہ قبول کیا، شاہ صاحب خود فرماتے ہیں'' میں بارادۂ ہجرت وطن چھوڑ آیا تھا اور دیوبند اٹھارہ سال رہا، جن میں چھ سال دارالعلوم سے کوئی وظیفہ نہیں لیا، پھر نکاح ہوا، صرف اپنے بزرگوں کی اتباع میں علم پڑھاتا تھا، نہ دنیا پیش نظر تھی، نہ دین ہی کے لیے خاص نیت تھی''۔

حضرت مولانا انور شاہ کشمیری علم و فضل کے کس بلند درجے پر فائز تھے۔ اس کا اندازہ علامہ اقبالؒ کی رائے سے بہ آسانی ہوسکتا ہے کہ "اسلام کی آخری پانچ صدیاں مولانا انور شاہ کی نظیر پیش کرنے سے قاصر ہیں"، مولانا انور شاہ کشمیری کی اسلامی اور علمی خدمات کے بارے میں نامور عالمِ دین حضرت مولانا محمد ادریس کاندھلویؒ نے فرمایا ہے کہ: آخر کی پانچ صدیوں کا تمام علم اگر یکجا کرلیا جائے تو انور شاہؒ کے علم کی زکوۃ بھی نہیں ہوتی، آپ کے فرزند شیخ الحدیث حضرت مولانا انظر شاہ مسعودی اپنے عظیم والد کے علم و فضل کے حوالے سے تحریر فرماتے ہیں:

"مرحوم علامہ کشمیری اپنے بے پناہ علوم کے اعتبار سے آخری صدیوں میں آیۃ من اللہ تھے، اسلامی علوم وفنون میں کوئی فن ایسا نہ تھا، جس میں وہ اپنی ذاتی رائے نہ رکھتے ہوں، خود فرماتے: میں کسی فن میں کسی کا مقلد نہیں ہوں، خود اپنی رائے رکھتا ہوں، بجز فقہ کہ ابوحنیفہ کی تقلید محض کرتا ہوں"۔

انہوں نے اسلامی علوم کا بالغ نظری سے مطالعہ کیا تھا، قرآن کریم پر بھرپور نظر تھی، اعجاز قرآن کا مسئلہ، جو آج تک زیر بحث چلا آرہا ہے، فرماتے کہ یہ مسئلہ میرے لیے سورج کی طرح روشن و منور ہے۔

دارالعلوم دیوبند کے اساتذہ میں ایک سے بڑھ کر ایک عظیم علمی شخصیتوں کے جھرمٹ میں حضرت مولانا انور شاہ کشمیری کی ذاتِ گرامی قرآنی علوم اور فقہ و حدیث کی لافانی خدمات کی وجہ سے پورے عالمِ اسلامی میں نمایاں، مقبول اور معروف ہے۔

حضرت مولانا انور شاہ کشمیری نہ صرف اپنے عہد کے بہت عبقری عالمِ دین، مفسّر اور محدث تھے، بلکہ سادگی، پاکیزگی، قناعت، صبر و تقوی اور اخلاق حسنہ کی وجہ سے انتہائی عقیدت و احترام کی نظر سے دیکھے جاتے تھے، اسلام کی سربلندی ان کا مقصد حیات تھا، انہوں نے قادیانی فتنے کا مقابلہ پوری قوت کے ساتھ کیا، ردِ قادنیت کے لیے مختلف شہروں میں آپ کے مناظرے تاریخی حیثیت کے حامل ہیں، کئی بار بیماری کے عالم میں بھی مناظرہ کا سوال سامنے آیا تو آپ خود کو سفر سے روک نہیں سکے۔ آپ نے اپنی مدلل تقریروں سے قادیانات کو ادھیڑ کر رکھ دیا۔

حضرت کا سب سے اہم علمی کارنامہ صحیح بخاری کی اردو زبان میں شرح وتفسیر ہے، سات جلدوں پر مشتمل شرح بخاری شریف ''انوار الباری'' برصغیر کے مسلمانوں کے لیے حدیث شریف کو سمجھنے کا موثر وسیلہ ہے، جس کے مطالعے نے اہم ترین دینی مسائل کا حل، اسلامی تعلیمات کی روشنی اور دین و دنیا میں کامیابی اور سرخروئی کی جانب موثر رہنمائی ملتی ہے۔

آپ کے تلامذہ کی تعداد دو ہزار سے بھی زائد ہے، آپ کے تلامذہ میں حکیم الاسلام قاری محمد طیب صاحبؒ، حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوری، حضرت مولانا بدر عالم میرٹھی، حضرت مولانا یوسف بنوری اور حضرت مولانا سعید احمد اکبرآبادی جیسے نامور علماء شامل ہیں۔

اللہ تعالی نے آ کو بے نظیر قوت حافظہ کی دولت سے بھی مالا مال فرمایا تھا ''حیات انور'' میں لکھا ہے کہ حضرت شیخ الاسلام مولانا حسین احمد مدنیؒ نے فرمایا کہ مجھ سے حضرت شاہ صاحب فرماتے تھے کہ جب میں کسی کتاب کا سرسری مطالعہ کرتا ہوں اور اس کے مباحث کو محفوظ رکھنے کا ارادہ بھی نہیں ہوتا تب بھی پندرہ سال تک اس کے مضامین مجھے محفوظ رہ جاتے ہیں''۔

آپ کا علمی مقام بہت ہی بلند تھا، حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے فرمایا کہ جب شاہ صاحب میرے پاس آکر بیٹھتے ہیں تو میرا قلب ان کی علمی عظمت کا دباؤ محسوس کرتا ہے، حضرت مولانا حبیب الرحمٰن اعظمیؒ ہمیشہ آپ کو چلتا پھرتا کتب خانہ فرمایا کرتے تھے۔

آپ کے علمی کارناموں میں ہزاروں منفرد تلامذہ کے علاوہ عرف الشذی، فیض الباری، بسط الیدین، مشکلات القرآن، خاتم النبیین، عقیدۃ الاسلام فی حیاۃ عیسیٰ علیہ والسلام، خزائن الاسرار، فصل الخطاب فی مسئلۃ ام الکتاب، نیل الفرقدین، وغیرہ اہم ہیں۔

اس آفتاب علم، پیکر تقوی اور محدث جلیل کی وفات حسرت آیات ۳ر صفر ۱۳۵۲ھ مطابق ۱۹۳۳ء کو تقریبا ساٹھ سال کی عمر میں دیوبند میں ہوئی۔

●۞●

# حضرت علامہ کشمیریؒ

## معاصرین و مفکرین کی نظر میں

مولانا عبدالاحد صاحب جامعی ۔ استاذ جامعہ مدینۃ العلوم حضرت بل سرینگر

استاذ الاساتذہ حضرت شاہ صاحبؒ کی علمی شان اور آپ کی محدثانہ، فقیہانہ شخصیت پر کچھ بولنا لکھنا دراصل ان ہی علماء کا کام ہے جنہوں نے بحیثیت ذہین وفطین طالب علم یا آپ کے ساتھ ہم درس ہونے کے ساتھ ساتھ پورے انہماک سے سالہا سال حضرت موصوف کے ساتھ رہ کر تعلیم وصحبت کا استفادہ کیا ہو یا اور کسی طرح ان کو آپ کی فیض صحبت سے مستفید ہونے کا موقعہ ملا ہو ایسے ہی لوگوں کی تقریر وتحریر اس شاندار سیمنار میں واقعات پر مبنی اور قابل فکر ہوسکتی ہیں، پھر بھی ہر ایک طالب علم کی طرف سے کوشش ہے کہ وہ بھی حضرت شاہ صاحبؒ کی محبت وعقیدت میں اپنی اپنی ہمت کے مطابق بمجوای برگ سبز است تحفہ درویش'' کچھ پھول نچھاور کر کے اپنی پیاس بجھائے/حضرت شاہ صاحبؒ بے انتہا علمی اور اخلاقی خوبیوں سے مالا مال اور بے نظیر ہستی کی صورت میں اس دنیا میں نمودار ہوئے۔ اس بیسویں صدی میں ایشیا کے دیندار مسلمان اور علماء فضلاء آپ کے تعارف سے بے خبر اور غافل نہیں ہیں بلکہ متحدہ ہندوستان کی نمایاں شخصیتوں اور بیرون ہند کے عمائد وفضلاء وقت نے آپ کے متعلق اپنے اپنے تاثرات کا اظہار فرمایا ہے جن کے سننے سے دور حاضر کا ہر صاحب ذوق عالم اور باشعور مسلمان یا غیر مسلم متحیر رہتا ہے اور بزبان حال کہتا ہے۔ اے اللہ! کشمیر کی ایک پسماندہ آبادی اور اس کی شمالی سرزمین میں پر کیسا صاحب جلال متبرک انسان اور باکمال عالم باعمل منصۂ شہود پر آیا ہے۔ جس نے مشرقی دنیا سے اپنے لئے تحسین وآفرین کے انبار فراہم کئے ہیں۔ ہم یہ اندازہ کرنے میں حق بجانب ثابت ہوتے ہیں کہ حضرت شاہ صاحبؒ کی علمی وسعت، فکری قوت اور جامعیت نے آپ کے ہم عصر علماء وفضلاء کو اپنی اپنی رائے ظاہر کرنے

پر مجبور کر دیا جس سے پتہ چلتا ہے کہ حضرت شاہ صاحبؒ اپنے وقت میں ایک بے نظیر محدث/ باکمال فقیہ اعظم اور ماہر علوم عقلیہ نقلیہ ہونے کے علاوہ صلحاء متقین کے زمرہ میں بھی ارفع مقام رکھتے تھے اس لئے چند مفکرین فضلاء دقائق شناس اور حقائق آگاہ آپ کے معاصرین کے آراء کو ایک جگہ جمع کر کے اس تحریر کو مزین کرنا مناسب معلوم ہوتا ہے/ اگر میں اپنی ہی واقفیت پر اس تحریر کو محدود رکھتا تو حضرت ممدوح کا حق ادا نہ کر کے عنداللہ ماخوذ ہو جاتا۔ مجھے امید ہے کہ آپ اس مقالہ کو کسی مبالغہ گوئی پر حمل نہیں فرمائیں گے۔ یہاں پر حضرت شاہ صاحبؒ سے بالواسطہ اور بلاواسطہ تلامذۂ کرام تشریف فرمائیں۔

حضرت شاہ صاحبؒ اس چودھویں صدی ہجری میں علمی سمندر کے گوہر گراں مایہ، نکتہ دان فقیہ، روح بخاری، جانشین امام اعظم ابوحنیفہؒ چلتا پھرتا کتب خانہ، رازی زماں/ غزالی دوراں، آشنائے رموز قرآن، برجستہ شارح علم حدیث، صاحب علم وعمل، مجسم ورع وتقویٰ، صاحب رائے صائب استاد جلیل، اسلام کی حقانیت کا باکمال صاحب اور محافظ اسلام تھے۔

ترجمان فطرت شاعر مشرق ڈاکٹر محمد اقبالؒ کا فرمانا ہے کہ حضرت شاہ صاحبؒ منبر و محراب کے حقیقی وارث/ فغان سحری سے دلوں کو بیدار کرنے والے درویش اور ایک عظیم الشان کشمیری تھے۔ ظاہری نگاہ میں ڈاکٹر صاحب اور ہمارے شاہ صاحب ہم عصر تو تھے لیکن ڈاکٹر صاحب حضرت شاہ صاحبؒ سے بے پناہ محبت رکھتے تھے۔ اور ان کی صحبت میں رہ کر لمحوں کی قدر کرتے ہوئے آپ کے فیض و برکت حاصل کرنے کی فکر میں رہتے تھے/ شاید اسی نظریہ کے تحت ۱۹۲۵ء میں حضرت شاہ صاحبؒ کے ڈابھیل کا عزم کرتے وقت آپ کے لاہور آنے کی کوشش فرمائی تاکہ پنجاب بھی حضرت شاہ کے انوار علوم کا کچھ حصہ پاسکے۔ اور آپ کے دم قدم سے علم فقہ کی تدوین جدید ہو سکے۔ ڈاکٹر صاحب کو بجائے خود یقین تھا کہ یہ کار مشکل اگر علماء اسلام میں کوئی صاحب انجام دے سکے تو وہ حضرت شاہ صاحبؒ کشمیری ہیں/ چونکہ شاہ صاحب اس وقت ڈابھیل اوالوں سے وعدہ کر چکے تھے۔ اس لئے ڈاکٹر صاحبؒ کی یہ آرزو پوری نہیں ہو سکی۔

اسی طرح آپ کے معاصر مولانا مفتی محمد کفایت اللہ صاحب مفتی اعظم ہند کا اظہار ہے کہ حضرت شاہ صاحبؒ اپنے وقت میں کامل ترین عالم ربانی تھے۔ آپ کا تبحر علمی، فضل

وتقویٰ میں جامعیت، استغناء میں مسلّم، مخالف وموافق آپ کے سامنے سرخم استاذ الاساتذہ محدث وحید،، مفسر فرید، فقیہ یگانہ، ماہر علوم عقلیہ ونقلیہ غرض گوناگوں ادیبانہ فقرات سے مفتی صاحب مرحوم نے حضرت شاہ صاحبؒ کے علم وفضل کا اعتراف کیا ہے۔ یہ مدحیہ فقرات شاہ صاحبؒ پر اس طرح صادق اور چسپاں ہیں جس طرح نگین انگشتری پر۔ ایک وقت آپ شاہ صاحبؒ کی یاد کرتے کرتے فرماتے ہیں۔

نبية فائق الاقران يدعىٰ — بانور شاه موموق الجسود

فهذا الحبر غارس ذا النخيل — واول موقظ القوم الرقود

حضرت شاہ صاحبؒ کے قریب ترین رمز شناس، نکتہ فہم فضلاء شاگردوں میں مولانا شبیر احمد عثمانیؒ کا فرمانا ہے کہ/ وقت خاصر میں بجای صاحب فتح الباری حافظ عسقلانی، شیخ تقی الدین، شیخ عز الدین عبد السلام تھے۔ حضرت موصوف کے انتقال کے وقت محسوس کیا گیا کہ مذکورہ تینوں بزرگوں کی وفات تازہ ہوئی۔ یہ بے نظیر عالم دین شاہ ولی اللہ باغ کے ثمر دار درخت تھے/ آپ کے فیوض نہ صرف ہندستان تک ہی محدود ہیں بلکہ بیرون ہند، مصر، ترکی، جاوا، بخارا اور چین تک پہنچ گئے ہیں۔ وسعت معلومات اور معقولات میں حضرت شاہ صاحبؒ جیسی کوئی عملی ہستی حجاز وعراق، شام اور دیگر ممالک اسلامیہ میں بھی نظر سے نہیں گزری ہے۔ یہ ہے آپ کے خلفیہ وجانشین تدریس مولانا حسین احمد صاحبؒ کا ظہار/ جب کہ آپ مذکورہ ممالک کے مسلمہ فضلاء اور اصحاب نقد ونظر سے بذات مکالمہ ومجالسہ کے بعد دار العلوم دیو بند تشریف لائے۔ لہذا یہ اظہار مبنی بر حقیقت ہے۔ حضرت شاہ صاحب کیا تھے، حافظ حدیث، محدث کبیر، آیۃ من آیات اللہ، دین کا ایک روشن منارہ مبالغہ گوئی کے بغیر فی الحقیقت عالم جلیل فاضل نبیل، محدث تقی ونقی، مفسر ومتکلم، ادیب وشاعر، صوفی صافی فی السنۃ تھے آپ کی زندگی کی ہر ایک حرکت موافق سنت نبویؐ ہوتی تھی۔

مفسر قرآن مولانا شبیر احمد عثمانی دیو بند اور ڈابھیل میں ۳۰ سال آپ کے رفیق خاص تھے آپ رقمطراز ہیں:

حضرت تاج الدی السبکی قفال مروزی کی نسبت فرماتے ہیں۔ ’’كان اماما كبيرا وبحرا عميقاً غواصا على المعانى الدقيقة نقى القريحة ثاقب الذهن عظيم المحل كبير الشان دقيق النظر فى زمانه‘‘۔

میں اپنے امام العصر مشہور و معروف بحر العلوم مولانا محمد انور شاہ کشمیری پر یہ سب کلمات مدحیہ صادق پائے۔اس میرے اظہار میں ذرہ برابر مبالغہ نہیں ہے کیوں کہ یہ بھی بلند پایہ امام، علم کے گہرے سمندر تھے انہیں دقیق معانی تک رسائی حاصل تھی۔ مجھے ان کی صحبتوں اور مجلسوں میں ان کے ساتھ رہ کر مشکلات فن اور مسائل دقیقہ میں سے ایک زمانہ دراز تک استفادہ ملتا رہا ہے جو کوئی میری کتاب فتح الملہم شرح صحیح مسلم کا مطالعہ کرے گا اس پر یہ حقیقت روشن ہو جائے گی۔ ہر سوال کے وقت ان کی خندہ پیشانی سے یہ محسوس ہوتھا تھا کہ وہ سوال سے خوش ہوتے تھے۔ یہ اہل کمال کی بڑی پہچان ہے جب ان سے سوال کیا جاتا ہے تو وہ سوال کے اصل منشاء کو سمجھ لیتے ہیں اور جواب دیکر خوش ہوتے ہیں غرض حضرت مرحوم معلومات کے دریا، حافظہ کے بادشاہ اور وسعت علمی کی نادر مثال تھے/ ان کو زندہ کتب خانہ کہنا بجا ہے شاید ہی کوئی مطبوعہ یا غیر مطبوعہ قلمی کتاب ان کے مطالعہ سے بچی ہو۔ آپ فنا فی العلم تھے۔ ان کی ذات حقیقت میں نور علی نور تھی۔

سری نگر میں ایک ضا دوست قادر شاہ درویش حضرت شاہ صاحبؒ کے ہم عصر اور ہم عمر بھی تھے۔ سری نگر میں حضرت شاہ صاحبؒ جب کبھی تشریف لاتے سب سے پہلے ان کی تلاش کرتے اور ان کو اپنے نزدیک بٹھاتے اور ان کے ساتھ تصوف اور معرفت کی باتیں فرماتے / درویش صاحب صوم و صلوۃ نفلیات کے سخت پابند تھے۔ وہ ایک دفعہ فرمانے لگے کہ میں حضرت شاہ صاحبؒ سے سخت مرعوب ہوں۔ میں بچشم بصیرت دیکھ کر کہتا ہوں کہ شاہ صاحبؒ عالم باعمل اور صاحب دل ہیں۔ علماء ہند کے تاج ہیں۔ صوفیان مشرق میں اونچا مقام رکھتے ہیں۔ حضرت خضر علیہ السلام کی ملاقات سے بہرہ ور ہوئے ہیں۔ میں آپ کے حضور میں بیٹھ کر کم بولتا ہوں دراصل ایسے مقام پر یہ مصرعہ یاد رکھنا چاہئے۔

خموشی معنئے دارد و کہ درع گفتن نمی آید

حضرت شیخ الہند مولانا محمود الحسن صاحبؒ اپنا تاثر ان الفاظ میں بیان فرماتے ہیں:

مولانا انور شاہؒ کی ذات میں علم و عمل، سیرت و صورت، ورع و زہد/ رائے صائب اور ذہن ثاقب اللہ تعالیٰ نے جمع کیا ہے۔

جب حضرت شاہ صاحب بحیثیت صدر المدرسین دارلعلوم میں درس و تدریس میں

مصروف ہوتے تھے، حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی باوجود پیر و مرشد اور عالم تبحر ہونے کے حضرت شاہ صاحبؒ کے درس میں پوری دلچسپی کے ساتھ بیٹھتے اور بذریعہ خط و کتابت بھی آپ سے استفادہ فرماتے رہتے۔ حضرت شاہ صاحبؒ دباؤ جب کبھی آپ کے پاس بیٹھتے تو حضرت تھانوی صاحبؒ فرماتے میرا قلب آپ کی علمی عظمت کا دباؤ محسوس کرتا ہے۔ حضرت موصوف دارالعلوم دیوبند میں جب بحیثیت ایک استاذ کے متعین ہوئے۔ آپ کے علم و فضل اور نکتہ دانی کا شہرہ روز بروز بڑھتا گیا۔ یہاں تک کہ شفیق استاذ حضرت شیخ الہند کی ذہن رسا میں اساتذہ دارالعلوم میں سے حضرت موصوف ہی کو اپنی جانشینی کے لئے منتخب کرنے کا خیال غالب ہوتا گیا/ جس کا صحیح اندازہ اس واقعہ سے لگتا ہے کہ امام الہند مولانا ابوالکلام آزاد کو اپنے قائم کئے ہوئے مدرسہ عالیہ کلکتہ میں شیخ الحدیث تلاش کرنے اور منتخب کرنے کی سخت ضرورت پیش آئی۔ انہوں نے مفتیٔ اعظم ہند مولانا کفایت اللہ صاحبؒ کی وساطت سے حضرت شاہ صاحبؒ کی علم حدیث میں امتیازی شان کے بارے میں بہت کچھ سنا تھا۔ اسی بناء پر مولانا آزاد مرحوم شیخ الہندؒ کے نام خط لکھتے ہوئے مدرسہ عالیہ کلکتہ میں علم حدیث کے استاذ متعین کرنے کے متعلق دوستانہ منت سماجت کرتے ہیں۔ حضرت شیخ الہند جواباً رقمطراز ہیں کہ مولانا انور شاہ کشمیری دارالعلوم دیوبند کو نہیں چھوڑ سکتے ہیں۔ آپ کے مدرسہ عالیہ کلکتہ کی نسبت یہاں ہی ان کی زیادہ ضرورت ہے۔ اب رہا مدرسہ عالیہ اس کے لئے ہم علم حدیث کا درس دینے والا اچھا استاذ آپ کے لئے مہیا کریں گے لیکن مولانا انور شاہ کشمیری نہیں ملیں گے دراصل دونوں بزرگ خود پیکر علم و فضل تھے حضرت شاہ صاحبؒ کی جلالت علمی کو جانتے تھے اس لئے دونوں بزرگ حضرت موصوف کو اپنے سینے کے ساتھ لگانا پسند کرتے تھے۔ ولی را ولی می شناست۔

حضرت شاہ صاحبؒ کے مشہور نامیدہ اور اصحاب تصنیف و تالیف شاگردوں میں کوئی بھی نہیں جنہوں نے اس حضرت ستاذ الاساتذہ کے حق میں اپنے اپنے تجربات اور چشم دید حالات کے آئینہ میں اپنے نیک خیالات کا اظہار کیا ہو۔ ایسے علماء بھی تھے جن کو حضرت شاہ صاحبؒ کے ساتھ مسلک کا اختلاف بھی تھا پھر بھی اس کو اعتراف تھا کہ حضرت شاہ صاحبؒ مثالی علمی شخصیت کے مالک تھے۔ امام المناظرین، فاتح قادیان حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسری؟؟؟ مولانا ظفر علی خاں۔

●●

# علامہ سید انور شاہ کشمیریؒ

مولانا محمد ضیاء الرحمن ضیاء بھاگلپور

گلستان وادئ لولاب کا تازہ گلاب
چہرۂ انور تھا شرح آئینہ نور و کتاب

تھا جبیں پاک پہ سیمائے من اثر السجود
دیکھ کر حلقہ بگوش دیں ہوئے اہل جحود

مسلک قرن اولیں کا گم شدہ در فرید
جان محمود الحسن نور دل احمد رشید

دین کی حقانیت کا حجت و برہاں رہا
تھا فرشتہ اور گمان حضرت انساں رہا

چلتا پھرتا وہ کتب خانہ تھا مثل زیلعی
نکتہ دان فقہ و میر اذکیاء و ترمذی

فلسفی و آشنائے رمز قرآن مبیں
شارح علم حدیث پاک و نکتہ آفریں

بو علی وقت فخر الدین رازئ زماں
شہ ولی اللہ دوران و غزالی زماں

قالب روح بخاری ہمسر ابن الحجر
جانشین بو حنیفہؒ رشک یعقوب وزفر

تھا لبید و سعدیؑ پُر گو نظیر بو نواس
خوش اداو خوش مزاج و باجمال و خوش لباس

قول مرداں جان میدارد کی جو تفسیر تھی
فرقۂ باطل کے آگے وہ زباں شمشیر تھی

بے نیاز خانۂ و جاہ و جمال و سیم و زر
محو تھا درس و بیان وعظ میں شام و سحر

تھا دل شیشہ میں انوار جمال کبریا
اشف و اورع سرا پا دانش و حلم و حیا

علم کے چرخ چہارم پر ضیا افشاں رہا
ہر ستارہ کا سب انوار بے پایاں رہا

''نفحۃ العنبر'' مکمل داستاں ہے آپ کی
''فیض باری'' بار گاہِ جادداں ہے آپ کی

| | |
|---|---|
| اے خوشادیوبند جلوہ زار حسن عالماں | مکۂ ہندی زیارت گاہِ ارباب دلاں |
| بوئے علم آسماں تجھ سے آئی تھی کبھی | چھتۂ مسجد میں شان دلربائی تھی کبھی |
| آج بھی دار العلوم پر شکوہ سینہ پہ ہے | بارش انوار رحمت جس کے ہر زینہ پہ ہے |
| تیرے دامن میں گلاب و لالہ چیدہ چیدہ ہیں | قاسم و محمود و انور جیسے آرامیدہ ہیں |

مرکزِ نور و الہٰ و وارثانِ مصطفےٰ
گویا ظلمت گاہ میں خورشید انور کی ضیا

●☐●

Usmani (author of Fathul Mulhim, a commentary of Sahi Al-Muslim) and Tafsee-e-Usmani), Maulana Syed Ahmad Raza Bijnori, Yusuf Binori (author of Nafhatul Anbar), Allama Ibrahim Balyawi (d. 1971).

Besides teaching and looking after the administrative affairs of Darul Uloom, Anwar Shah also devoted his time for the propagation of Islam. When the heretic sect Qadiyanism started to flourish in the sub-continent, he became actively involved in defense of the messengership of Prophet Muhammad (May peace and Allah's blessings be upon him). Anwar Shah came heavily on Qadiyanis and wrote various books on the topic in Urdu and Persian. These books include: Aqeeda-tul-Islam fi Hayaat-e-Isa Alaihis-Salam, Tahiyyatul-Islam fi Hayaat Isa Aliahis-Salam, Al-Tasreeh bi-ma Tawatara fi Nuzool al-Maseeh, Tafseer of Ayah Khatam-un Nabiyyin and Ikfar Al-Mulhideen.

His take on Qadiyanis was very strong. On one occasion while addressing students at Deoband he said that, "According to my thorough study of Islam, in the last fourteen hundred years, there has not been a fitna (mischief) as serious as that spread by the Qadiyanis. Uninformed Muslims are threatened by this dangerous and misleading fitna."

In 1927, there arose a problem in the management of Darul Uloom Deoband, which led Anwar Shah and some other teachers to resign. He was then convinced by Maulana Muhammad Ibn Musa Mian Afriqi to teach at Jamia Islamia in Dabhel, Gujarat. During his stay in Dabhel, Anwar Shah found Muslims indulged in practices that were contrary to the concept of tawheed in Islam. So, he devoted time for people's reforms. He taught there for 5 years. He returned to Deoband after he became ill.

This great son of Deoband set to never rise again during the night of Sunday, May 27, 1933 and was buried in the orchard that belonged to his wife on the outskirts of Deoband, near Eidgah.

On listening the news of his death, poet and philosopher Allama Iqbal (1877-1938) said, "During the last five centuries, Islamic history has failed to produce a scholar of the stature of Anwar Shah. Such an avant-garde aalim will not be born again."

●◆●

---

(A Delhi-based journalist Manzar Imam can be reached at manzarkhalil@gmail.com or +91-9810035066)

Born on 26 November 1875 in a respectable Syed family in Dudwan, a village in the beautiful valley of Lawlab, Kashmir, the lineage of Anwar Shah can be traced to the great Imam Abu Hanifa. He started learning Quran from his erudite father Maulana Syed Muazzam Ali Shah at the age of 4 and within six months was able to recite the Quran with phonetics. By the age of seven, he had studied Persian and mastered it later by studying Persian classics. He went to Hazara Valley (now in Pakistan), that was famous for distinguished scholars and studied there three years. Shah displayed great scholarship in studies. His teachers could foresee a rare insight and academic excellence in him.

In 1893 he came to Deoband and was introduced to Shaikhul Hind Maulana Mahmood Hasan by one of the trustees of Masjid Qazi where he stayed. Thus began the journey of two great minds. After his formal education at Deoband, Anwar Shah moved to Gangoh (Saharapur, U.P.) and continued his studies in Hadith. In the meantime he received spiritual guidance from Rasheed Ahmad Gangohi (1929-1905). After completing formal studies, Anwar Shah became a teacher at Madrasa Aminia, (Est. in 1897) Delhi.

In 1905 he met his teacher Shaikhul Hind Mahmood Hasan who insisted him to settle in Deoband and become a teacher. Out of respect for his teacher, Anwar Shah accepted the proposal and taught well-known hadith books: Sahih Muslim, Sunan Al-Nasa'i and Sunan Ibn Majah during first five years.

When Shaikhul Hind became more involved in politics and was compelled to immigrate to Madina, he chose Anwar Shah as his successor. Thus he became Sadr Mudarris (Head of Teachers) at Deoband and held the post for 12 years. During this period the teachers and the management of Deoband felt that in the absence of Shaikhul Hind he should be teaching Sahih Al-Bukhari and Tirmidhi, two of the prominent books of hadith. Thus he was accredited as "Shaikhul Hadith" of the famed Darul Uloom in Deoband. Personal interest and exposure to hadith made him one of the authorities on the subject. It was during this period that he trained numerous prominent scholars of hadith. There were about 20 thousands scholars who qualified under the able guidance of Anwar Shah. They include Shabbir Ahmad

articles expressing deep sorrow over the loss of this great scholar. Maulana Shabbir Ahmad Usmani (1885-1949) said, "Not only have the students been deprived of a great teacher but the learned ones too have lost a great guide."

Hussain Ahmad Madani (1879-1957) said I know scholars who remembered one lakh hadith and also scholars who memorized both Bukhari and Muslim but I have never seen an aalim who was a like living library except Anwar Shah. I did not find an aalim with such an academic depth in India, Arabia, Iraq and Syria. He was matchless.

Allama Muhaddith Ali Hambali of Egypt said, "I have traveled throughout the Arab world and met ulama of my age. I have also given lectures on Hadith for many years in Egypt. But I have not seen such an excellent religious scholar and Muhaddith from Syria to India." He further said that he had not seen any other scholar who could so brilliantly comment and present a research and academic discourse on Imam Bukhari, Hafiz Ibn Hajar, Imam Ibn Taimiya, Ibn Hazm and Shaukani.

After seeing Mirqat Al-Tarim of Anwar Shah, Shaikhul Islam Mustafa Sabri of the empire of Turkey said, "I do not think there is any other scholar left in the world who can understand philosophy and scholasticism in the way that Anwar Shah did."

Qari Muhammad Tayyib (1897-1983) described him as one of the greatest sons of Deoband who was one of the signs of Allah. Abdul Majid Daryabadi (1892-1977) called him a unique Hanafi scholar.

Anwar Shah wrote the famous book Faiz-ul-Bari, a commentary of the well-known book of Hadith, Bukhari. It is considered one of the best short commentaries of Bukhari ever written by an Indian scholar.

Some of the other works of Anwar Shah include Mushkilatul Quran, an explanation of the Quran; Anwarul Bari, an Urdu commentary of Bukhari; Khatimun Nabiyyin, Aqidatul Islam fi-Hayaat Isa Alaih As-Salaam and Al-Tasreeh bi-ma fi Nuzool-Al-Maseeh besides a number of works in Urdu, Arabic and Persian on various Islamic topics have been published, and a lot more are still awaiting publication.

researcher and thinker like Ghazali [1058-1111] was the proof of Islam's truth, famous aalim, Ashraf Ali Thanwi (1863-1943) says, "Among the many reasons of Islam's being a true religion is the fact of Anwar Shah's being a guardian of Islam." Had there been any deficiency and flaw in Islam, a scholar like Anwar Shah would not have remained a Muslim, Thanwi adds.

Maulana Habibur Rahman Ludhyanwi writes that Abul Kalam Azad (1888-1958) would consider it a matter of great pride to meet Anwar Shah. Azad would sit before him like a disciplined pupil for hours.

When Anwar Shah died, Muslims felt as if they had lost one of Islam's greatest scions. Condoling his demise, Syed Sulaiman Nadwi (1885-1953) wrote in Maarif: The example of Anwar Shah is like an ocean whose surface is calm, but beneath it there is a treasure-trove of precious pearls. He possessed a broad vision and an exemplary memory which was not found in that era. A hafiz of hadith, a scholar of the nuances of Islam, having great authority on sciences and literature, an expert of contemporary knowledge and a perfect man of poetry and piety who dedicated his life to the service of hadith and Quran till he breathed his last.

Syed Ataullah Shah Bukhari (1892-1961) said that Shah Sahab was left behind when the caravan of sahaba (companions of Prophet Muhammad) trekked. A mere glimpse of the prodigious Shah would turn critics into admirers, and if one attended his lesson, one could not resist from acknowledging his scholarship. Maulana Abdul Khaliq Madrasi, a teacher of hadith and deputy rector of Darul Uloom Deoband is often heard quoting an incident about Anwar Shah and Allama Rasheed Reda Al-Misri. The eminent Egyptian scholar was very critical to the understanding of hadith of Anwar Shah. But he was so impressed after he met Anwar Shah and attended one of his sessions of hadith that he said, "Had there not been the ulama of the east (read Deoband) the science of hadith could have gone waste." He is also reported to have said "I have not seen a more distinguished scholar than Anwar Shah."

The day following his demise, all major newspapers carried

